| | |
|---|---|
| تا کہ قایم دو جہان مین یا خدا او ریا مسیح | منجمد جب تلک مین اجزا زمین و آسمان |

دوستون کو اون کی تو اوج سعادت ہو نصیب
خاک ذلت جہانتی دایم رہین سب دشمنان

## قصیدہ در تہنیت بار دربار روشن خطاب شہنشاہ ہند جنابہ ملکہ معظمہ دام سلطنتہا و ملکہا بہ صنعت توشیح تاریخ عیسوی و ہجری و سمت ہندی

| | |
|---|---|
| یہہ تیرا بخت یاور شہنشاہ ہند | یہ خدا ظل گستر شہنشاہ ہند |
| یہ سلامی کو آیا ہی پیش نظر | یہہ یہہ خورشید خاور شہنشاہ ہند |
| یہہ تیرا نام روشن ہی جون آفتاب | یہہ تو ہی ذرہ پرور شہنشاہ ہند |
| ۵ ہوی لارڈ لٹین گورنر یہان | ۴ ہی فخر اکبر شہنشاہ ہند |

۷ ۷ عیسوی ۱۸

| | |
|---|---|
| ۱۰ یہہ دربار شاہی اونہون نی کیا | ۵۰ نہ کیون خوش ہون سنکر شہنشاہ ہند |
| ۲۰۰ کہ شہزادی نامور ذی وقار | ۵ ہوئین اب مقرر شہنشاہ ہند |
| ۷ زیارت کو گلزار مین ہین گہڑی | ۱۱ یہہ یہہ سرو صنوبر شہنشاہ ہند |
| ۶۰ سکندر سی کیا اونکو تشبیہہ دون | ۶ وہ رشک سکندر شہنشاہ ہند |
| ۸۰ فرانس او جرمن یہ عثمان او روس | ۲۰۰ مفتخر ہی ان پر شہنشاہ ہند |

فلک پر گیا ہی یہہ روشن خطاب ۔ کہ ہین شاد اختر شہنشاہ ہند

فلک نے لئی سنکی دربار پر ۔ ستارے نچھاور شہنشاہ ہند

فلک سے ہوا ہند کا اب دماغ ۔ ہی انگلش بہادر شہنشاہ ہند

خدا نے یہہ دن ہی دکہادیے ہمین ۔ کہ ہی ہفت کشور شہنشاہ ہند

منور ہوا مطلع لکہون اور ہی ۔ کہ ہو سب سے برتر شہنشاہ ہند

۱۲ ہجری ۹۳

ہی اکبری اکبر شہنشاہ ہند ۔ سکندر ہی بہتر شہنشاہ ہند

ہوا ہی نہ ہو جشن ایسا کبھی ۔ ہوی نام آور شہنشاہ ہند

سب آئی رئیسان ہندوستان ۔ رکھی حکم سر پر شہنشاہ ہند

کیا صرف لاکہون کا دربار مین ۔ ہی کان جواہر شہنشاہ ہند

نکیون ہو رعیت تری شادمان ۔ کرم ہی ترا گھر گھر شہنشاہ ہند

عدالت کیے انصاف و عدل ہی ۔ ہین معمور دفتر شہنشاہ ہند

نکیون عدل مشہور ہو ہند مین ۔ کہ ہی داد گستر شہنشاہ ہند

کرون مین بیان فوج کی کیا صفت ۔ مجلی ہی لشکر شہنشاہ ہند

شجاعت کا ہی حال سب پر عیان ۔ ہی لرزان غضنفر شہنشاہ ہند

دیگر

دم مثل ہوا ہی تن ہی مانند حباب ۔ جو نقش ہی اس بحر میں ہی نقش بر آب
شکوہ کروں کسکا اور تمنا کسکی ۔ اک دم ہی کا ہی شور عذاب و ثواب

دیگر

کچھ کام نہین گبر و مسلمان سی ہمین ۔ ہی کفر سی کچھ بحث نہ ایمان سی ہمین
ہستی کی لئی دیر و حرم مین یکسان ۔ اک روز سفر کرنا ہی پھر یہان سی ہمین

دیگر

معشوقوں کو جو دیکھا تو وفاداری کم ۔ عشاق کو دیکھا تو جگر خواری کم
القصہ جو غور سی جہان کو دیکھا ۔ عیاری ہی عیاری ہی اور یاری کم

دیگر

جب تک ہی شباب بہار گلزار دولت ۔ ہر قصر مین سو نقش و نگار دولت
پیری آئی تو شور صاحب پھر کیا ۔ سب خاک مین مل گئی بہار دولت

دیگر

دولت کی سعادت جو ملی تو کیا ہی ۔ طالع کی مساعدت جو کی تو کیا ہی
پیری مین نہین فایدہ کچھ بھی اشور ۔ دنیا کی موافقت جو کی تو کیا ہی

دیگر

پیری میں ہی خاک زندگانی کا مزہ — دانہ کا ہی لطف ور نہ پانی کا مزہ

وہ سرکشی و ذوق کہاں ہی اے شور — تا مرگ نہ بھولینگی جوانی کا مزہ

دیگر

تھی عہد جوانی میں ہر اک کو مرغوب — اب پیر ہوئی تو ہین نظر مین معیوب

غمخوار رہا کوئی نہ اپنا اے شور — جز گریۂ یعقوبی و صبر ایوب

دیگر

جب تک تھی جوانی کچھ کمال آیا واہ — پیری آئی تو پھر زوال آیا واہ

اے شور یہ دنیا ہی اک خواب و خیال — جب کچھ نہ رہی ہم تو خیال آیا واہ

دیگر

تسکین نہ تسلی نہ دلاسا افسوس — ہون شربت دیدار کا پیاسا افسوس

غارت کئی فرقت نے تیری صبر و قرار — کچھ بھی نہ رہا پاس رہا سا افسوس

دیگر

کیا وصف لکھوں زلف سیہ کے لٹ کا — ہر پیچ میں بس دل کو لیا ہی لٹکا

ای شانہ نہی قسمت عالی تیری — کیا خوب تیری ہاتھ لگا ہی لٹکا

دیگر

وقت سے پہر وہ صنم آیا | جذبۂ دل نے اپنا کام کیا
دن کی ہونے کا فکر تہا مجہکو | کہول کر زلف وقت شام کیا

دیگر

آہ کرنے مین کیا خرابی ہے | گو کہ سنگینی مین وہ یکتا ہے
آخرش کہتی ہین قدر انداز | لگ گیا تیر ورنہ نکلا ہے

دیگر

لگایا ہاتہ چہاتے کو تو بولے | تو کچہ ای شور دیوانہ ہوا ہے
کہا یہہ چہوڑ کر ہاتہون کو اپنے | قسم لیجی جو مین نے کچہ چہوا ہے

دیگر

زندہ کو تو دم مین مارتی ہیہات | مردہ کو جلانا اوسکی آگی اک بات
تو قصہ ہی پاک کر گیا وہ مسیح | ہو کر مین ہوئی مریض ہجر انکی نجات

دیگر

جی لینی پہ تیری سب سے اکڑ بیٹہی لی | پر جو کہ شور مانگی اوسکو دیدے
بس مان خدا کو دل سے چہاتی پر مونگ | ہم نے تیری غم مین کیا ہی پاپڑ بیلے

## دیگر

ان اپنی گناہوں کا جو لکھا کیجی | جو کچھ کہ سزا ہو کیا پہ لکھا کیجی
سرمایہ بخشش ہی حسب خدا کا بلند | اٹھیو اوسی پہ پھر بھروسا کیجی

## دیگر

طفلی میں تو کھیل دن گنوایا ہم نے | اللہ کو جوانی میں بھلایا ہم نے
پیری جب آئی یہہ تو توشہ صاحب | جز مرگ خاک پھر نہ پایا ہم نے

## دیگر

دیتی ہیں ہمیں بالا تیری جہومکی سب | آکان تیری لگتی ہیں یہہ جہومر کی سب
ہی چاند ستارونکی سی کیا خوب چمک | جہومر ہی پری زادکی ہیں جہومکی سب

## سہرہ شادی کتخدائی برخوردار نور الابصار نیاز احمد خلف محمد نبی داد خان صاحب کمیل عمد اللہ علیہ

سر پہ نوشہ کی مبارک ہو زرافشان سہرا | جلوہ حق سے عیاں ہی یہہ نمایان سہرہ
جب کہ نقشہ سے دولہا کا بنا یہان سہرہ | مہر کے سر پہ شعاعون کا بندہا وہان سہرہ
لائی ہر رنگ کے پہولون سے بنا کر مالن | رخ پہ نوشہ کی کہلا مثل گلستان سہرہ
یہہ وہ سہرہ ہے کہ ہر باغ میں تعریف کے سات | بلبلیں گاتی ہیں یہاں بلبل شادان سہرہ
نیاز احمد کی تو سر تک جو رسائی پائی | بڑہ گیا دیکہنا جون کاکل پیچان سہرہ

تخت شاہی پہ جلوس آج جو دولہا کا ہوا — فخر اسو سطی کرتا ہی فراوان سہرا

لعل و گوہر سے بنا کر جو سجایا اس کو — ماہ و خورشید سے ہوا افزوں یہ درخشاں سہرا

ہی خوشی کی یہ دعا خالق اکبر سے مدام — بزم شادی میں ہی با سر و سامان سہرا

شوق نے ہاتھ ملا دولہا سے خوش ہو کے کہا
تو مبارک ہو تمہیں اے مہ تابان سہرا

## سہرہ شادی برخوردار نجیب الطرفین نورالدین خلف محمد نور خان صاحب وکیل عدالت علیگڈھ

سر پہ دولہا کے زر افشاں جو سجایا سہرا — شعلۂ طور سر اس پہ نظر آیا سہرہ

جو پریں جنت سے جو پھولوں کا بنا کر لائیں — اپنی جامہ میں نہ پھولا سمایا سہرہ

کیا بنا ہے کہ ہے سبزہ ہی تو ہے بے شک — اپنے ہاتھوں سے خدا نے یہ بنایا سہرہ

کھینچ انجم کی لگا کر یہ پچھاور اس پہ — کشتی ماہ میں جب آج لگایا سہرہ

سلک گوہر سے بنا کر جو سجایا اسکو — کہکشاں کھینچ ہی اوج جان بہایا سہرہ

خوشبو اس سہرے کی جب گلشن عالم میں آئی — بلبلوں نے بھی خوشی سے ادا سے گایا سہرا

شوق نے ہاتھ ملا نوشہ کی والد سے کہا
تو مبارک ہو خدا نے یہ دکھایا سہرا

## سہرہ شادی برخوردار ولیم سید خلف طالب حسین صاحب ڈپٹی کلکٹر راج الور طول عمرہ

لائی نوشہ کی لئی گوندھ کے مالن سہرا | دے رہا ہے رخ پر نور پہ جوبن سہرا

سرو قامت ہے جو دولہا تو بنا بانکی گڑی | ہنستی ہنستی گیا تا گوشۂ دامن سہرا

چاند سورج نے سلامی میں ستاروں کو دیا | بیٹھا جب باندھ کے دولہا معہ دولہن سہرا

دولہا ولیم نیا ہے یہ دولہن ہے اوسکی | اپنے جامہ میں سماتا نہیں بن بن سہرا

دھوم اس سہرہ کی الور میں لگی ہے شوقی | سب لگے گانے بدل اپنے گھر آنگن سہرا

مے گلگون کا چلا دور جو مجلس میں لا | تو نظر آیا ہمیں غیرت گلشن سہرا

شور نے پاپا سے دولہا کی خوشی ہو کے کہا
لو مبارک ہو تمہیں لطف کے مخزن سہرا

تاریخ وفات جوزف اسمتھ صاحب رئیس لکھنو جنت آرامگاہ

گئی جوزف اسمتھ نامور جو جہان فانی کو چھوڑ کر
تو چمن نشاط کا جل گیا کوئی دل کو پانو سے مل گیا
لکھے سال طبع سے کے رو دیئے کیا فکر خوب جو غور کی
کہا بلبل دل شور نے کہ نصیب باغ بہشت ہوا

قطعہ تاریخ وفات ملک الشعرا افصح الفصحا مرزا رحیم بیگ صاحب علیہ رحمۃ
رئیس میرٹھ و استاد مولف دیوان ہذا

| | |
|---|---|
| صدمہ ہوا یہہ دل مین ہای ہای ہای | اک خازن علم چہپ گئی منشی نصیر علے |
| ایدل یہہ چونکہ مزرعہ عقبی جہان ہی | نیکی کا تخم بو گئی منشی نصیر علے |
| ابر بہار و بارش اخلاق عام سے | خلقت کے داغ دہو گئی منشی نصیر علے |
| وہ جیسے تھی کلام وہ تحریر لا کلام | کیا کیا گہر پرو گئی منشی نصیر علے |

تاریخ مرگ یہہ لب الہام سے سنی
عازم ارم کی ہوگئی منشی نصیر علے

تاریخ مرگ الاچی سنگ ۱۲۹ مادہ رفیق سمن آباد بنگلے صاحبہ بیگم علی گڈہ
کہ حسن و جمال مین بے مثال تہی اور رفاقت و جان نثاری مین باکمال تہی

| | |
|---|---|
| کیا دیکہتی ہو لوگو اس قبر پر تم آکر | ہاتہون کا اک کہلونا مٹی مین مل گیا ہی |
| یعنی کہ نام اسکا چہوٹی الاچی تہا | وانہ مین خال رخ کی وارد کا دل پہنسا ہے |
| کتیا نہ تہی یہہ گویا قدرت کا تہا نمونہ | تصویر مین ہی اسکی جوبن بسے ہوئے ہے |
| ایک جان دو قالب اسکا اور آتا بنگلے کا | مشہور تہا جہان مین ہمنے بہی یہہ سنا ہے |
| کترک اجل نے آخر مارا رفیق ایسا | انیسوین ۱۹ تہی ماہ حج کی اور روز جمعہ کا ہے |

حسرت سے ہاتہہ ملکر آئے یہہ شور بولے
بیٹہی بٹہای تم پر یہہ کیا غضب ہوا ہے
۱۲۸ ھ

تاریخ تولد فرزند دلبند نجابت و حجابت کاشانہ میر رضا علی صاحب پیشکار تحصیل مواناضلع میرٹھ

پیشکار مواانہ رضا علی ہین جو مقبول ایزد غفار

انکو حق نے بعین عہد شباب دیا فرزند مطلع الانوار

فکر تاریخ جب کہ شور نے کے
بولا ہاتف کہ نیک برخوردار

تاریخ کوٹھی ننگار صنع کار مہاراجہ صاحب بہادر والی گوالیار دام ملکہ وحشمتہ

راجہ نے یہہ بنائی کوٹھی گوالیر مین
اوسکا جواب ہے گر پیدا ہوا نہ اب ہو

تاریخ اوسکی کوٹھی لکھی جو شور شاعر
ششدر ہوئی کچھ ایسی پائی نہ راہ اونکو

ہاتف اوٹھاکی سرکو بولا یہہ آسمان سے
کیا سوچتی ہو اسکو رشک بہشت لکھ دو

تاریخ مکان جنت نشان میر قاسم علی صاحب تعلقہ دار عبد اللہ پور ضلع میرٹھ

وہ بنا قصر میر قاسم علی
دیکھ کر جسکو خوش جہان ہوا

شور بولا سر آسمان سے اوٹھا
غیرت لامکان مکان ہوا

رقعہ ہولی بنام احباب بزم از جانب بابو موہن لعل سرو قد کلب گھر

میرٹھ مرقوم ۲۵ فروری ۱۸۷۷ع

چمن میں پھولا ہی نقش و نگار ہولی کا — کہ رنگ دیکھنی آئی بہار ہولی کا

ہر ایک رنگ میں کیا کیا ہیں ڈھنگ گلکاری — ہر ایک پھول میں ہی سو سنگار ہولی کا

صبا ہی پھولی سمائی نہیں ہی جامہ میں — کہ دیکھنہ آئی گل و برگ و بار ہولی کا

فلک پہ چھائی عبیر و گلال کی بادل — زمین پہ باغ کھلا لالہ زار ہولی کا

شفق نہیں ہی رخ چرخ پر نمایاں یہ — اڑا ہی بن کی گلابی غبار ہولی کا

ادہر ادہر سی جو پچکاریوں کی ہی بوچھار — تو رنگ مانگتی ہیں گل ہزار ہولی کا

چمک عبیر کی دیکھی جو مہ جبینوں پر — بنا ہی مہر ہی آئینہ دار ہولی کا

گلوں کی جامہ پہ افشاں کو مانگتی ہی صبا — گلابی شیشہ سی عرق بہار ہولی کا

گریبان چاک ہی ہر تار کی صدا سی ل — یہ لطف پر ہی رباب و ستار ہولی کا

گلوں میں رنگ نہ غنچوں میں بو رہی باقی — تو دیکھتی ہیں وہ جلسہ بار بار ہولی کا

سجائی ہولی کی پھولوں سی کستی مجلس یہ — کہ دل فریب ہی ہر گلعذار ہولے کا

یہ عرض کرتا ہی غنچہ تمہیں سبکی ہو بن لعل — شگفتہ ہی چمن انتظار ہولے کا

ہی جلسہ فروری کی سنت بیچ سی جو شروع — تو تا بہ بست و ہشتم ہی تار ہولی کا

جو صاحب آنکی دیکھینگی رنگ محفل کو — تو دل ہی ہوئی گا اون پہ نثار ہولی کا

ہزار لطف کا موسوں سو گا یہہ جاصی — جو دور دیکھتی آئیں سنگار ہولی کا

جہان مین شور ہی ہولی کا آج کل ہر رات
بجز سرور کے اور کیا ہے کار ہولی کا

رقعہ شادی برخوردار برہم سین پسر لالہ ایسری پرشاد صاحب منصف دیوبند ضلع میرٹھ

نوید باد کہ کیا شور عیش و عشرت ہی
ظہور شادی پہونچی خوشی کی نوبت ہے

ہوا کی گھوڑی پہ باد بہار ہی جو سوار
تو جان و دل سے نثار اسپ باغ جنت ہے

نسیم جلسہ مین ہولی ہین ساقی ہی
اور عندلیب کو گل سی ہزار رغبت ہے

زبان پہ بلبلون کے ہی ترانہ اور یہ
چٹکنا غنچون کا گویا کہ سارنگی گت ہے

گلبین شاخون کے ڈالی ہین ہار کی بدھے
عروس باغ کی ہو سو روش سی زینت ہے

سرود شیخ سی گل ہی لیے بکف ساغر
لبون پہ شیشون کی قلقل سی اور رنگت ہے

بطور تازہ مہ نیک و سال فرخ مین
شریب خانہ پہ تقریب جشن و دعوت ہے

بنی گا نوشہ مصد [illegible] جہان مین
کہ نور چشم ہی اپنا یہ اسکی جلوت ہے

قرار پائی ہے شادی جو خاص [illegible] مین
تو صدر و مہر مین اسکی خوشی بکثرت ہے

شریک جلسہ کے [illegible] ہوئے ہین
کہ اسکی خویش و اقارب مین ایک شہرت ہے

[illegible] نغمہ و چنگ و رباب سی ہر دم
جہان مین رقص کا تماشہ [illegible] مسرت ہے

[illegible] چلو [illegible] فرما کر
خدا کی نوشہ کو بخشی [illegible] ہے

یہہ عرض کرتا ہی منت سے الہی بزم شادی ۔ کہ اجتماع احبا سی بیت زینت ہے

کرم کرین جو مکرم تو کہہ یہہ اون کا ہے
دگرنہ عذر سی مجکو بڑی شکایت ہے

رقعہ شادی خانہ آبادی برخوردار نور الابصار علی عباس خلف میر قاسم علی صاحب مہین عبد اللہ پور ضلع میرٹھ بنام احباب عالی جناب ذو شفقت

شکر خدا کہ آج ظہور بہار ہے ۔ سنبل کی شاخ غیرت مشک تتار ہے
گلبن ہے مین سرو چراغان صحن باغ ۔ تشبیہہ سی فتیلون پر نور خار ہے
مہتابیون سے چاندنی کا فرش ہے بچھا ۔ اور گرد اوسکی پھولونکی وصفی بہار ہے
بلبل ہزار نغمہ سرا گل کی شاخ پر ۔ ہر سرو ناچنی کی لئی گرم کار ہے
سامان یہہ سب ہے شادی ایک نور چشم ۔ جسکے سبب سے عیش کا گھر روزگار ہے
یعنی ہی شادی علی عباس نور چشم ۔ مشہور جسکا غلغلہ شہر و دیار ہے
سامان بزم رقص کا موجود سب ہے یہان ۔ نغمہ سی کون بزم دف و چنگ و ستار ہے
گلدستہ پھول و پان بتاشہ عطر لانے بچھے ۔ خوشبو سی جسکی بزم بہی مشکبار ہے
اسواسطی ہی عرض کہ ہون سب بزم شفیق ۔ تشریف لائین یہان میرا عز و وقار ہے
مجلس کی زیب و زینت ہے احباب سے تمام ۔ اور اوس سے اہل بزم کا بہی اعتبار ہے

چوبیس سے ذالحجہ کی پچیسوین تلک | سامان بزم رقص کا بر روی کار ہے
اور ماہ فروری کی مطابق جو پوچھیی | تو تیسری سی تا بہ چہارم شمار ہے

آگی خلاف رسم ہی طول کلام شور
اسواسطی سلام پہی اختصار ہے

## متفرقات بہ زبان بہاکا ہندے

### بیتہ

شور مت لریوا بہان دی | دنیا دو دن دی گذران وی
جگ بیچ اندا ایک دن جاندا | اس نوں سرا پہچان وے

### ایضاً

تو سی کرلے رب نو یاد | دنیا ہے بے بنیاد
چہانڈ شور سب جگ جہگڑی | اسسے ہو جاند سے آزاد

### دوہرے

سکہی جہمریا بیتی جات | جیا کی کہون کاسی بات
ایک تو بین جنم کی ہارے | دوجی چہوٹی کو سات
پیسی پیا کی بین درشن پاؤن | سوچ یہہ ہے دن رات

شور پیا تم ہر کیون نہ سمرو
جنم اکارت جات

## دادرا

چین سی ناہین سکھی مورا جیرا
رین نیند پیا دنا دکھہ دہندی

سکھی مورا جیرا سکھی مورا جیرا
کہون کاسی پیر کہون کاسی پیرا

اب تم شور چلو پیا نگر سے
کہن کوئی پیر ادہری ناہین دہیرا

## ہولی سورٹھہ

جب سی بچہری من موہن موہ کچھو نا سہاوی ری
لاج کی ماری کہون نا سکھی ری برہا پیر بساوی ری
کو پچکاری بہر مکھہ پر ماری کون گلال اوڑاوی ری
پیا کی رنگ مین شور رنگی ہون اور کو رنگ نہ بہاوی ری

## ہولی کافی

آج سکھی کیسو پہاگ رچوری
شور پیا کہیل رہی گوری ہوری

جو تو چاہی ملت ہوری سنجی تیش دن رام جیوری
جا کی جوت بیا پک جھکین واہی کو دہیان دہر دوری

ناہہ کو اودو اسی بڑ دوری

پیت کی ریت سی پران ہو نانگی دیوت تا سکچوری
آج پہاگ کہیلی شئور ہرچند پورتن من ہی اردوری

وای ہت ناہہ کروری

ہنو ہی شئور سکہین میں ایسو چیون کو ہین ہکان سجوری
پا کو مچو شئور جگ ناہین تہہ سی گلال ملوری

اسی رنگیلا کہوری

رنگ روپ سبی ہی سنجی ہرچند پو سب ہی چلوری
شئور کی سنگ کہیل رنگ گوری پہر واسی کر شئور اشئوری

پہاگ کو پہگوا لوری

ایضاً

شئور نی کیسی دہوم مچائی
جا کی جگ میں پڑی ہی دمائی

سب سکھین مین شور مچو ہی ہر چند پور ہوری رچائی
ابیر گلال کی بادل اڈ ا کرشن کو بات دکھائے
رادہکا دیکھن آئے
او نگلی پکڑ ہوری چوپر جہبکی دونگی مین رام دہائی
جانت پانت پوچھی نہ موری مکھہ پر گیند لگائے
شوری بزو ہر جائے
سب سکھیان ہوری کھیلن آئین رنگ ویار برسائے
دہپ اور جہانج کی جہانج مین آکر برج کی ہول اڈرائے
ایسی ہوری کھیلائے
او سکھے مل گاوین سی ہوری شورنی جو بہہ بنای
یا کو رنگ ہی جگ سی نیزا لومن مین جاکی بہہ بہائے
کینے وانے بڑائے

ایضاً

| | لاج رکھو رام جیری تہار | نام بنا کون پوچھی ہمارے | |
|---|---|---|---|
| | بیت گئی یونہین ساری | نا کچھہ کری اور نا کر سکی سی | |

عطر گلاب اور چوا چندن کے | لکھ مبارک پچکاری

شور مچا تم جگ جیو
اتی ہوں سدن تمہارے

ہولی سارنگ

شوکی کہلاج تمہی ادار | یہہ ایکہی لڑسی ستار
دہرتی اکاس سبہن کر جین | کر پاکران پر پیارے

جگ سب کے جہن مین بادشاہ
جیسی شوکی کاج سنوارے

اشعار متفرقات در تہنیت تشریف آوری
شاہزادہ لندن ولیعہد بہادر و صفت جلسہ ہا

جابجا

مطلع در انتظار مقدم مقام آگرہ

مبارک شاہزادہ کے سبھی کیا انتظاری ہے | کہ جسکے چاک کے سے ملی یہ خاکساری ہے

در صفت روشنی آگرہ

آگرہ آنی سی شمع کی اک گلستان بن گیا | روشنی ایسی ہوئی ہر سو چراغان بن گیا

جو دیا شہ نی تہا اوسکا یہ دیا آیا نظر — جو بہشتی اقبال کی کل ہند رضوان بن گیا

## در صفت روشنی روضۂ تاج

ہی روشنی تاج کی کیا کیا بہار آج — تپتی کی کہتا ہی دیکھو سنگار آج

## در صفت شہر جی پور

جیپور ہی اک جہان مین جنت نشان ہے — ہر ایک مکان اوسکا گویا لامکان ہے

منبار پر جو چڑھی تو ہی عرش سامنی — یعنی خدا کی ملنی کا وہ ہی نشان ہے

فوارون کی بہار نہ کچھ مجھ سی پوچھیی — اونکی ثنا مین قاصر مجھ مین زبان ہے

جب دیکھو اونہین ہم جھم مینہ برستا ہے — چھینٹون پہ اونکی قربان دل و جان ہے

## در صفت ہوا محل جی پور

ہوا محل یہ ہوای بہشت قربان ہے — پری وشون کی منزل اونہین کو شایان ہے

## در صفت جالی ہای چونہ تمام شہر

عجب جیپور کی دیکھی ہم نی جالی — دل مضطر ہی یہان جا لگی جالی

## در بیان زبان و گفتگوی جیپور

جی پور کی جو بیون سی ال کو سرود ہے — ہر کائین کا مین اوسکی ہی نغمہ سرود ہے

## بیان شیران جی پور

شہروں کے وہی کا وہ دل سے قصد کرے — ہوئی ہے جس سے اونکی جو جانکو سر پہ دہرے

فقط

## تہنیت تولد فرزند دلبند یگانہ مسٹر ادمنڈ ڈرمنڈ صاحب لفٹنٹ گورنر پنجاب بہادر و مہاراجہ صاحب راجگان گوالیار زاد مجدہ

یہہ فرزند دلدار پیدا ہوا ہے — نصیبے کا بیدار پیدا ہوا ہے

مبارک تمہین ہوئی ادمنڈ صاحب — کہ گہر مین یہہ سردار پیدا ہوا ہے

نہ دولت کی ہوگی کمی اب تمہین — کہ بیٹا گہر بار پیدا ہوا ہے

رہوگی سدا پہولتی پہلتی تم — شگفتہ یہہ گلزار پیدا ہوا ہے

چمن آرزو ساری گہر کا کہلا — کہ شجر ثمر دار پیدا ہوا ہے

لبالب مئی عیش سے ہوگا جام — خوشی کا طلبگار پیدا ہوا ہے

مہ و خور سے کیا اوسکو تشبیہہ دون — سراسر پر انوار پیدا ہوا ہے

تمہین ہوگی کیتائی اس سال مین — ترقی کا آثار پیدا ہوا ہے

جبین پر سعادت کے سب طور ہین — یہہ ایسا خوش اطوار پیدا ہوا ہے

کرو شور سودائی ! اسکو رہا تہہ پلا — کہ اچہا خریدار پیدا ہوا ہے

براندی کا اک یار پیدا ہوا ہے

چمن میں پہولی نسیم سحر جو پہرتی ہی — تو دل سی کہولتا ہے غم کی ہر نہاں گرہ

ہوئی ہی ساتویں سنکی اب اسکی عمر عزیز — لگائی دیکہہ کے حق نی یہہ نیک فال گرہ

خوشی سی کہولا ہے والد نی عقدہ دل کو — کہ سال بہر ہی ہی اوسکو تہا خیال گرہ

دعا ہی شور کی اس شنہ سعادت میں
اسی طرح سی ہون یارب ہزار سال گرہ

سہرہ شادی خانہ آبادی مسٹر جارج اسمٹ صاحب ڈاکٹر رییس لکہنو ملازم راجہ صاحب
بہادر والئے بیکانیر

جارج اسمٹ کے بندہا سر پہ جو زر سہرا — اپنی جامہ سے سراسر ہوا باہر سہرا

بعد مدت کے خدا نی یہہ گہر آباد کیا — کیون نہو جا یہہ سر چرخ کی مفخر سہرا

چاند دولہا کو کہون میں تو دولہن ہے سورج — دونو پر باندہو ستارون کا برابر سہرا

چرخ نی دیکہی دعا جو کہ سر پہ پہنچا — کہکشان سے ماہ میں انجم کا لگا کر سہرا

عقد کی بعد یہ کو روشن ہو چراغ خانہ — جلد وہ دن ہے جو کہا دی یہہ منور سہرا

دہوم اس شادی کی جب جنان کو پہنچی — جلوہ نور کا وہ لائی بنا کر سہرا

ساقیا بادہ گلگون کا ذرا دور چلے — پہر سی آنکہون میں ہی جہلکر سہرا

لکہنو پہنچی جب اس سہرہ کی خوشبو اوڑ کر — جب خوشی ہو کی لگی گانی یہہ گہر گہر سہرا

شور نی ہاتھ مین لی جام کو دولہا سی کہا
تو مبارک ہو تمہین ای مہ انور سہرا

تاریخ وفات مسماۃ امراؤجان رشک حور غلمان طوایف سکنہ میرٹھ عفی عنہا

تھی ایک امراؤجان میرٹھ مین
حسن تھا بڑہ کی حور غلمان سی
جب اجل کی خزان نی آگھیرا
گل چلا مثل بو گلستان سی
ہوا تن زیب جب کفن اوسکا
شق ہوا سینہ شور وافغان سی

سنکی یہہ شور نی لکھے تاریخ
اوڑگئی بس پری پرستان سی
۱۲ ہجری ۹۴

تاریخ انتقال پرملال منشی منوہر لعل رئیس علیگڑہ سرشتہ دار فوجدار ضلع میرٹھ عفی عنہ

گئی دنیا سی جب منوہر لعل
دل آ ... ہے
بگڑا گہر اون کی جان جانی سی
جان ... لی ... ہے
صفت مین ہی تھی وہ موصوف
ہر جگہہ ... ہے
آگئی پیک اجل نی ایک دم مین
روح فنا ... ہے
پڑگیا شور اسکا عالم مین
دہہ اخا ... ہے

ں کی باعث — غم کی برچھی اک چبھاکی ہی
یشدہی پی تاریخ — رات دن غم سی لو لگا گی ہے

آ رشکِ سرکو پیٹ یون بولا
ماہی ری یہہ رضا خدا کی ہے

تاریخ طبع دیوان ہذا از نتایج طبع مؤلف صاحب

دیوان چھپا جو دوسرا یہہ — دل اس پہ نثار ہی بلاشک
شوخیٔ کلام و بندشِ چست — کیا نقش و نگار ہی بلاشک
تھی فکر کہوں جو اسکی تاریخ — دشوار یہہ کار ہی بلاشک

لکھو شورِ صدا فلک سی آئے
سب باغ و بہار ہی بلاشک

۱۲ ہجری ۹۴

تقریظ و تاریخ دیوان ہذا از نتایج طبع رسا فکر دکا خوش بیان انتخاب شعرای زمان ذہین و متین حکیم فصیح الدین صاحب متخلص برنج رئیس قدیم شہر میرٹھہ مجلس سرا زد

ای رنج جہان ہی عیب بینی کی لئی — حالانکہ سخن ہے دل نشینی کی لئی
پروہ ہی یہہ گلشن مداحت جس کی — سحبان آیا ہی خوشہ چینی کی لئی

## نعت مسیح علیہ السلام

اعجاز کیون اثر نہو اپنے کلام کا
مداح ہون مسیح علیہ السلام کا

کیا شان ہی کہ دل ہی ملایک ہین خاکبوس
کیا اوج اور عروج ہی بس احترام کا

پیدا ہی روح پاک سی روح اللہ نام ہی
پھر اس مین دخل کیا ہی کلیم و کلام کا

ہی چرخ پر وہ جب سی کہ مسند نشین جان
عرش برین پہ ناز ہی اوسکے مقام کا

ہین دلسے اوسکا حلقہ بگوش کمال ہو
پابند ہون درم کا نہ وابستہ دام کا

میری زبان نہ کیون ہو کلید در نجات
ہی نام اوسکا ورد میری صبح و شام کا

کیون عرش پر دماغ نہو ناز کا میری
آقا ہی پاک چرخ نشین ہی غلام کا

وہم و خیال کو ہو رسائی کہان نصیب
زینہ پری ہی عرش سی اوسکی مقام کا

کی مُردی دم مین ہزارون جِلا دی
کیا معجزہ تھا اوس لب معجز نظام کا

ہوش ہون اوسیکی مئی ذوق شوق سے
سرشار ہون اوسیکی شفاعت کی جام کا

ایل ہوی اوسکے نبوت کا جو کوئی
دنیا کی کام کا ھی نہ وہ دین کے کام کا

ہی جہان مین اوسکی کرامات کا تمام
شہرہ ہی اوسکی فیض کا اور احتشام کا

ای شور چشم ترکو بنا چشمۂ حیات
کر ورد جان ودل سی مسیحا کی نام کا



ہوا اس وصعت سے منسوب ہوا خوب ہوا
یعنی فرزند خدا خوب ہوا خوب ہوا

دو عالم کا تو ہی شافع ہی اے میری مسیح
طالبونکا تو ہی مطلوب ہوا خوب ہوا

مین فخر نہ کیونکر ہو تری امت کو
جان دینا تجھے مرغوب ہوا خوب ہوا

ے کونین مین نور ہی نخوا تیری ہوا
جلوۂ حق سی خوش اسلوب ہوا خوب ہوا

جان دینے مین بجز شکر نہ نکلا موُنھ سی
صبر مین ہادی ایوب ہوا خوب ہوا

دیکھا یوسف کو تو آنکھیں کھلین دم مین اوسکی
نور بینائی یعقوب ہوا خوب ہوا

تری بخشش مین نہین شور رہا شک باقی
اپنی عصیان سے تو محجوب ہوا خوب ہوا

سبزہ رنگوں کی محبت میں عجب کچھ ماجرا
جسنے چاہا وہ اوسکے حق میں آخر سم ہوا

ایسا منعان اشرف المخلوق اسکو کر دیا
پھر فرشتہ سے بھی افزون رتبۂ آدم ہوا

کان پکڑی عشق کا پھر نام لینے کی نہیں
ہاتھ سے اسکے ہمارا ناک میں بھی دم ہوا

جسکے دل ہم نے دیا ہم نے دیا تم کو صنم
پھر خوشی میں کسطرح سے رنج بیجا باہم ہوا

دیکھکر گل نے یہ آنکھیں ہنس پڑا اسکو مگر
میری اشکو دیکھنے سے خجل جب قطرۂ شبنم ہوا

حال دل لکھ کر کیا جب خط شور اپنا تمام
اوسکے ایک ایک لفظ پر یا تم کو بھی ماتم ہوا

شور تیرا درد سنکر ہوگئی سب دم بخود
سنتے واویلا بھی اوسکی کچھ عجب ماتم ہوا

یاد وصل گل میں رونیکا عجب ماتم ہوا
اشک جو آنکھوں سے نکلا قطرۂ شبنم ہوا

بعد مرنے کی بھی کیا تسکین ملیگی ان کو ہا
روح کیا خوش ہوگی جب تجھکو غم مرہم ہوا

اوسکے زنجیر و گیسو سے آزاد جو بھی اسیر
سلسلہ سودا زدونکا آج پھر برہم ہوا

چشم وحدت سے جو دیکھا عالم کثرت کو تجھ
ذرہ بھی اپنی نظر میں نیر اعظم ہوا

مر گئے سودای زلف پر شکن میں جب کہ ہم
خانۂ زنجیر میں بھی مدتوں ماتم ہوا

اگئی پھر یاد دلہن می پرستونکی مجھی
دور جام می مین جب کچھ ذکر خم جم ہوا

کالی کی کاٹی کی لہر آنی لگی تن مین مرے
موںھ لگانا گیسوی مشکین کا کیسا ستم ہوا

جب نہ کچھ عقدہ کھلا رمز دہان یار کا
لب میرا نطق و بیان سی سخت نامحرم ہوا

جب سحر اوٹھکر وہ گھر اپنی سدہاری ہمدم لپٹ
کیا نہ کچھ دم سر پٹکنے کیسا نہ مین بیدم ہوا

اس اجل کا ہو بھلا یہ ہجر سے راحت دی گئی
جان کی جاتی ہی سب یہ قصہ غم کم ہوا

شور کی مرتی ھی وہ نادم جفا سی ہوگی
کہتی ہین لوگونسے دلکا مری کیا عالم ہوا

درد فرقت کا نہ کرنا مجھی درمان ہوتا
خواب مین ہی وہ مسیحا جو نمایان ہوتا

پورا اگر ایک ہی دل کا میری ارمان ہوتا
پہر تو سو جان سی مین یار پہ قربان ہوتا

کس غضب کا ہی بنا شان خدا سی آدم
کہ فرشتہ کو تمنا ہی مین انسان ہوتا

کاش دو دل ہی مجھی روز ازل سی ملتی
ایک مین یہ کہتا اور اک یار کا دربان ہوتا

پہنس گیا دام مین کاکل کی گرہ بنکی رہا
دل کی حق مین یہی بہتر تہا پریشان ہوتا

چاہ مشکل تہی بہت تجہسی دلا نبہہ نہ سکے
اور یہ کچہہ کہیلنا تہا کہیں جو آسان ہوتا

داغ پھر بھی وفا کا طاقت سے افشا نہ ہوتا
کیا ہی [illegible] میری [illegible] ہوتا

روز کیون رہتا ہی درپی میری تو دست جنون
چاک کیا کرتا جو باقی نہ گریبان ہوتا

تیری کلمہ کی تو پڑہتی ہی نہین عذر صنم
پیر فرنگی کو بھی دیکھا نہ مسلمان ہوتا

قتل میرا تو ہی اک روز مسلم تجھکو
گر شب ہجر مین کرتا تو یہ احسان ہوتا

شکر ہی غم کی غذا ملنی سی مین بچ تو گیا
روز کے فاقون سے رخصت شب ہجران ہوتا

کاش وحشت کی تو کچھ فکر نہ رہتی باقی
تری کوچہ مین میرا خانہ ویران ہوتا

قتل کے بعد خلش کی ہی مری چکتی ہی ہم
تیر کی بدلی اگر نشتر مژگان ہوتا

آفت جان ہوئی روئی کتابی تیری یاد
راس آتی جو مجھی حافظ قران ہوتا

سایہ مین اوسکی اگر قبر میری بن جاتی
ای پیر برد تیری دیوار کا احسان ہوتا

جان و دل اوسکی مدارات مین کرتا حاضر
گر تری تیر کا پیکان میرا مہمان ہوتا

شور کیا نہ مری وقت ذبح ملتی تجھی
کاش قاتل کا تبسم نمک افشان ہوتا

ہی غمزہ ریز فتنہ آغوش نقش پا
کیونکر نہ کھوئی دل میرا مدہوش نقش پا

وہ گم شدہ ہون کوچہ الفت مین اب تلک
نی غم سراغ کا نہ مجھی ہوش نقش پا

مٹ مٹ کی آرزو ہی کہ کوچہ مین یار کی
کیا کیا نہ خاکسار بکے افسانہ مین کھون
تقدیر ایسی کب ھی کہ ہو وصل لبریا
کسنے اوٹھایا حشر قدم ہای ناز سے
بعد از وفات بھی نہ مٹی آرزوی وصل
آتا ہی کھون کسکے قدم سی اوٹھیگا حشر
ذلت تو دیکھیی کہ میری خاک بعد مرگ
دل تنگ کسکے ناز ستم زانی کر دیا

مجھ ناتوان کی خاک ہو ہمدوش نقش پا
مایل مری طرف ہوا اگر گوش نقش پا
ہون کاش خاک ہو کی ہم آغوش نقش پا
تذر فسادگی ہوئی کیون ہوش نقش پا
ہی وا اوسیطرح میرا آغوش نقش پا
کیا کھہ رہا ہی یہ لب خاموش نقش پا
ھی ناتوانیو ننے سر دوش نقش پا
غنچہ بنا ہی کیون لب خاموش نقش پا

عالم خرام ناز پہ مفتون ہی لیک شور
اک عمر سے ہی والہ و مدہوش نقش پا

یہہ ھے دیکھا جہان کے باغ مین آکوئی پھول شگفتہ سدا نہ رہا
کبھی غنچہ بنا کبھی کھائی ہوا کبھی گل ہوا پھر بھی پتا نہ رہا
رکھا دنیا کی جھگڑی مین دل بیچ پھنسا کبھی بھولی سی ہاے دینا اوسکو کیا

کھلی آنکھ نہ خواب سے میر ذرا مجھی خوف خدا بخدا نہ رہا

وہ ہی دیر و حرم مین ہی یاد خدا وہ ہی کرتی ہین لوگ کلیسا مین جا
مین نی خوب سا غور کیا اسمین کیا کوئی نام خدا سے جدا نہ رہا

گئی شوق جوانی کی ساتھ ہی سبھی کیا پیری نی آکی بہت سا دکھی
مجھی گوشہ نشینی پسند ہوئی کہ وہ دل نہ رہا وہ مزا نہ رہا

یہہ بہار دو روزہ تھی باغ جہان لگی ساتھ ہی اسکی بلای خزان
کوئی رنگ جما ہی جو دم کو یہان تو پھر اوسکا کہین بھی پتا نہ رہا

جسے سمجھے تھی دوست عدو وہ بنا جسے دل دیا اوسنی ہی جانکو لیا
نہین کام کسی سے ہی نکلا ذرا کوئی اپنا پرایا میرا نہ رہا

میری ساتھ سلوک قضا نی کیے مجھے زیست کی فکر و الم نہ رہی
میری بار گناہون کی ھلکے ہوئی کوئی رنج و عذاب ذرا نہ رہا

نہین شور کو مرنیکا اپنے ہی غم کہ عبث ہی فنا کا ملال و الم
مگر اوس پہ خدا کا ہی فضل و کرم وہ کسیکا جہان مین برا نہ رہا

تمھارا جبر میری اختیار مین کیا تھا
جو یاد کر کی تیا تا شمار مین کیا تھا

خزان کی غنچۂ دل کو نہین شکایت کچھ
یہہ دن تو آج ہوا کل بہار مین کیا تھا

نہ ٹھہرا اوسکی مقابل چمن مین گل کوئی
کھلا نہ بھید کہ اوس گلعذار مین کیا تھا

تمام عمر نہ آیا قرار دم بھر کو
خدا ہی جانی دل بیقرار مین کیا تھا

کس آرزو پہ ہوا تو نثار ای منصور
نشان ثمر کا تیا نخل دار مین کیا تھا

وہ کسدن اپنی جفا کاریون سی باز آیا
ڈرون بگاڑ سے مین کیا سنوار مین کیا تھا

کھلی ہین بعد فنا بہی مزار مین آنکھین
کسے خبر ہی میرے انتظار مین کیا تھا

ہر ایک آبلہ پانی چوم چوم لیا
خدا ہی جانی مزا نوک خار مین کیا تھا

تمہاری کاکل عنبر فشان کا صدقہ تہا
وگرنہ نافۂ مشک تتار مین کیا تھا

نہ چھوڑی گل نی رفاقت ہی خار کی ایکدم
خلش ہی رات دن اسکی کہ خار مین کیا تھا

کہان ہی دلکا پتہ کیا بتاؤن دست جنون
گرہ کی شکل گریبان کی تار مین کیا تھا

بجائی سرمہ لگایا ہر اک نی آنکھوں مین
تیا و شور کی مشت غبار مین کیا تھا

ربط اوسسے بڑہاکے دیکھہ لیا
جسم و جان کو گھٹاکے دیکھہ لیا

غیر پر مسکراکے دیکھہ لیا
مجھہ پہ بجلی گراکے دیکھہ لیا

اب لگی کیون عدوسے شرمانے
آنکہہ ہم سے چراکے دیکھہ لیا

نقش پاسے تیری خدا سمجھی
جان اوس پر مٹاکے دیکھہ لیا

کتنا رسوا ہوئی زمانہ مین
غیر کی دم مین آکے دیکھہ لیا

شیخ ہی لب کو چاٹتا ہی رہا
قطرۂ مے چکھاکے دیکھہ لیا

ہوئی قاتل جہان مین تم مشہور
بی گنہ خون بہاکے دیکھہ لیا

ہوچکی عمر بہر رہا ہی اب
زلف مین دل پہنساکے دیکھہ لیا

شور اوسنی سنا نہ تیرا درد
شور تونی مچاکے دیکھہ لیا

اوسکے کوچہ مین جاکے دیکھہ لیا
پہر وہان سے نہ آکے دیکھہ لیا

چل گئی دل پہ غیر کی تلوار
مجکو آنکہین دکہاکے دیکھہ لیا

رات کچہہ ایسی کی کشش دلنی
اوسنے آنکہین چراکے دیکھہ لیا

تم تو طعنی ہمین کو دیتی ہی
غیر کی بس مین آکی دیکھہ لیا

سخت جانی سی جان نکلی ہین
زہر بہی ہم نی کھا کی دیکھہ لیا

عشق کو سب برا ہی کہتی تھی
اپنی پر آزما کی دیکھہ لیا

بزم مین دیکھتے تہی غیر کو وہ
ہم نی آنکھین بچا کی دیکھہ لیا

ایک پتہ کا بہی پتا نہ لگا
ہاتھہ سے یہہ صبا کی دیکھہ لیا

دشمن جان ہو گئی تم تو
دل کو تمسے لگا کی دیکھہ لیا

تم نی اوس پر نہ مارا اک چھینٹا
دل کو ہم نی جلا کی دیکھہ لیا

شور کی شعر مین نمک ہی خوب
چکھہ لیا اور چکھا کی دیکھہ لیا

شور اپنی خوش نصیبی کا مہ و اختر مین تھا
وہ بہی کیا شب تہی کہ وہ جانان ہماری بر مین تھا

پڑتی ہی اک ہاتھہ کی تسمہ لگا رکھا نہ ہائے
کس بلا ہی ناگہانی کا اثر خنجر مین تھا

دل دیا تھا جسکو وہ ہی دشمن جان ہو گیا
آہ کس حسرت سی چرچہ یہہ میرا گھر گھر مین تھا

درد فرقت سی جو تڑپا پھر نہ پایا دلکو ہائی
سیر مین تھا میری نہ گھر مین اور طاق و در مین تھا

روز و شب کی رونیسے رو بیٹھی ہی آنکھونکو ہم
چشمہ آفت کوئی شاید کہ چشم تر مین تھا

در ہم و برہم کیا اوس سلک دندان نے تمام
آبرو کا قدر تی جو سلسلہ گوہر مین تھا

گل کھلائی اور ہی جوش جنون نے الامان
کس غضب کا جو ہر اوس فصد کی نشتر مین تھا

گردش قسمت مجھی روز ازل سے ہی نصیب
پیشتر گردون گردانسے بھی مین چکر مین تھا

سب سیہ بختی ہی اپنی کچھ خطا اوسکی نہین
مدتون سے زلف کا سودا ہماری سر مین تھا

یہہ ملا دیتا ہی انسانکو خدا سی بالیقین
جو کہ دیکھا لطف دینا ہم نے سب کچھ زر مین تھا

مجکو بھی ہمدم کبوتر لی اوڑا نامہ کی ساتھ
شوق کا کیسا اثر اور زور کیا شہپر مین تھا

اجتک شیرین زبانونسے نہ وہ حاصل ہوا
جو مزہ ای شور پایا ہم نی اوسکی شر مین تھا

غیر کی ساتھہ عیادت کو وہ دلبر آیا
لو مسیحا ملک الموت کو لیکر آیا

سخت جانی نی بھی امید شہادت توڑی
عید کو بھی نہ گلی لگنے وہ خنجر آیا

یاد آیا شب غم مین جو سر زانوی یار
چین سر کو نہ سحر تک سر بستر آیا

ہچکیان آئین کیا یاد کسے نی مجکو
غیر سے ذکر میرا آج مقرر آیا

آہ گم گشتہ اثر نی ہی جدا اوس سی رکھا
مین تو گھبرا اوسکی گیا اور وہ میری گھر آیا

شکوہ غیر پہ ہو جنگ یہ قسمت کا بگاڑ
ہمکو تو وصل مین ہی ہجر میسر آیا

شب مہتاب مین اور یہ ہالہ حسرت ہو بغل
دیکھ خالی یہ بغل دل ہی میرا بھر آیا

ایسی بیدرد سے کہنا ہی نہ کچھ درد تھا شور
جسکی افسوس ہی افسوس نہ لب پر آیا

کیا اشک ہی چشم تر کا
رونا ہے رہا اثر کا

ہر دم کو سفر ہے تن مین
خود تن سے وطن سفر کا

داغون سے جگر چمن ہی
اور نام نہین شجر کا

زر باعثِ خواب غفلت
سونا ہے جو نام زر کا

دل نذر کیا نظر کے
جادو ہے بلا نظر کا

بی زخم نہین ہی آبلہ ہی
یہہ پھول ہی اس ثمر کا

ھی دل کو جو راہ دل سے
کیا کام پیام بر کا

آوارگی کی اب بدولت
مین گھر کا ہون اور نہ در کا

ظاہر ہوا شور فی زمانہ
دشمن سے بشر بشر کا

دل پہ ہی زخم اور زخم پہ چھالا چھالہ پہ کانٹا ہی غم کا
نخل پہ پھول اور پھول پہ پھل ہی پھل پہ ہی ناخن ضیغم کا
چشم پہ ابرو ابرو پہ بل ہی بل پہ وہ تیزی غصہ کی
سان پہ تیغہ تیغہ پہ باڑا اور باڑ پہ خون ایک عالم کا
رخ پہ وہ تل ہی تل پہ ہی زلف اور زلف پہ بیدم لاکھو ندم
پھول پہ دانہ دانہ پہ دام اوس دام پہ صدمہ ماتم کا
عمر رواں پر رنج فنا ہی رنج پہ غم غم پہ ہی حسرت بی پایان
خاک پہ تن ہی تن پہ ہی مرگ اور مرگ پہ دم آدم کا
ناز پہ ناز اور غمزہ پہ عشوہ عشوہ پہ طرز خو یانہ
چہرہ پہ غصہ غصہ پہ جھڑکی جھڑکی پہ شکوہ پی ہم کا
شاخ پہ ہی گل گل پہ کھلا گل گل پہ ہی شبنم غم کی شور

دل پہ ہی داغ اور داغ پہ زخم اور زخم پہ پھایا مرہم کا

جلوہ یہ طور کا مجھی کسنے دکھا دیا
بیخود جو دم میں صورت موسی بنا دیا

سوز فراق نی میری دلکو جلا دیا
تسکین کا نام خاک مین بالکل ملا دیا

جب سی خرام ناز نی محشر اوٹھا دیا
نقش قدم کیطرح سی مجکو مٹا دیا

جب سی کہ تجکو ای بت نا آشنا دیا
وحشت نی دلکو خانہ حسرت بنا دیا

دلمیں الم ہی جانمیں حسرت ہی تنمیں ضعف
سب کچھ ہی تیرے عشق مین اللہ کا دیا

لائی صبا کبھی نہ وہانکا کوئی پیام
ہان میری مشت خاک کا خاکا اوڑا دیا

میری ہر ایک بات سی اعدا کو رشک ہی
وہ کونسا ہی زہر جو مین نی ملا دیا

سنتے ہین آج اونکا ارادہ پہانکا ہی
بخت غنودہ کو میری کسنے جگا دیا

غیروں کو بوسہ لب شیرین ملی مگر
عاشق کو ہی بتاؤ کبھی تم نی کیا دیا

نالہ سے ہی ہلا نہ کبھی دلکا مدعا
گو بار ہا ہی عرش ہی اس سے ہلا دیا

میری ہی تہی یہہ ضد کہ کیا پیار غیر کو
مجکو رلایا اور اوسے ہسکر ہنسا دیا

سب سے کہ اوسکے عشق مین شیدا بنا ہی شور

دا[illegible] جسنے ہماری دلکا غنچہ دکھا دیا
اوسنے ہمیں بھی خاک مین اسطرح ملا دیا

دونو جہان کی فکر کو دل سے بُھلا دیا

مانگا جو اوس سے دلکو تو بالا بتا دیا
پھر لاکی جلد آئینہ مجکو دکھا دیا

معشوق کو خدا نی ہی ناز و ادا دیا
عاشق کی جان و دلکو پھر اوسپہ مٹا دیا

جلوہ نی تری جھلکی یہ روشن کیا ہی نام
داغ جبین کا ماہ کو دہبہ لگا دیا

لخت جگر سے ہوتی ہی اب مزے زندگی
مجکو تو بہی رزق خدا نی بتا دیا

احسان مانو قدرت حق کا تم ای تیغ
پہتر تہی تم کو شیشی سو نازک بنا دیا

جب سے تمہارا دہیان میرے دل مین آ رہا
ویران پڑا تہا اسکو سر نو بسا دیا

خلخال پای یار ہی یہ ضد الہند
غافل جو سوتی تہی اونہین اسنی جگا دیا

مغرور ہو نہ حسن جوانی پر آدمی
پیری نی آسمان کی کمر کو جہکا دیا

کافر سے ہی نہو جو کیا تو نی ای صنم
عاشق کی دلکو توڑ کی کعبہ کو ڈہا دیا

پوچہا اونہون نی شور سے کیا دلکا حال ہی
سو ٹکڑے ہو رہا تہا سو اونکو دکہا دیا

کسو قت پریشان تیرا بسمل نہین ہوتا
سیماب صفت شوقین کب دل نہین ہوتا

گر رمز تجلی سے اسے آگہی ہوتے
آئینہ تیری رخ سے مقابل نہین ہوتا

گر لاکھون بہی ہوتی تو فدا آپ پہ کرتی
افسوس ہی پیدا ہی نیا دل نہین ہوتا

غمخواری اندوہ کی امید ہو کس کو
دل ہی تو میری حالکی شامل نہین ہوتا

ٹکری نہین رہتا ہی جگر کب تیری غم سی
یک اشک کی قطرونمین میرا دل نہین ہوتا

غمزہ سے جگر عشوہ سے ہین دلکو چہپایون
یہہ ظلم تو مجہسے میرے قاتل نہین ہوتا

مین کیا ہون ہزارون ہین طپان صورت بسمل
کس روز تماشا سر محفل نہین ہوتا

اس لجۂ الفت سے خدا سبکو بچائی
سنتے ہین کہ اسکا کہین ساحل نہین ہوتا

عاشق کو کبہی آپ نی الفت سی نہ دیکہا
دیوانہ غلامی کی ہی قابل نہین ہوتا

ہم جبکے لئی شور جہانمین ہوئی مشہور
افسوس ہی وہ بہولکے مائل نہین ہوتا

آج دلبر دل میری سینہ سی باہر لیچلا
جانکو ہمراہ اوسکے ہین ہی اب لب پر چلا

رہ گئی ہم ہاتہہ ملتے خانہ خالی دیکہکر
جانکو حسرت لیچلے اور دلکو دلبر لیچلا

نوح کے طوفانکا وہان ہو کیا سبکو یقین
سوی محشر اپنا مین جب دیدہ تر لی چلا

آج مقتل مین سنا ہی امتحان ہوئیگی یہی
سر کو مین بہی شوق سی ہاتہون پہ رکہکر لیچلا

کوئی پکڑی اسکو جب جانی کہی کچہہ سرخرو
میرا دل وزد حنائی اب چرا کر لی چلا

کیا کہون کن مشکلونسے پہونچا ہون در تک تیرے
ناتوانی نے بیٹہایا شوق اوٹہا کر لیچلا

بار عصیان ہے مجہے بہت اور مین بنہایت ناتوان
کسطرح پہونچون گا وان تک پر مقدر لیچلا

داغ دلپر میری اعمالونکے لاکہون ہین گواہ
اس لئیے مین اپنا محضر آپ لکہہ کر لیچلا

جانکر اسکو خدائی مجہسے کی پہر باز پرس
دلمین جب تیری تصور کو چہپا کر لیچلا

سخت جانی سے میری تیغ اوسکی موتہہ پہیرے
اسلئے مین اپنی گہر سے تیز خنجر لی چلا

آہ لب پر داغ دلپر سینہ بریان تن خاک
شور یہہ سامان بہانسے پیش داور لی چلا

مین اوسکی بزم سی بس جان زار سے اوٹہا
وصال کیسا غم انتظار سے اوٹہا

تمہارے کاکل پیچاں کے پاس جا بیٹہا
دہوان جو میری دل داغدار سے اوٹہا

پکڑ کے دل کو زمین پر سما گئے ہم بیٹہہ
جو فتنہ اس فلک کینہ کار سے اوٹہا

چڑہا وہ طور پہ دکہلائی سینکڑون جلوے
بجہا چراغ جو میری مزار سے اوٹہا

فلک کا سر ہی اوسے دیکھکر کی چکرایا
کوئی بگولہ جو میرے غبار سے اوٹھا

جفا کا آپ کی میری وفا کا بس چرچہ
مجھی بتائے کب روزگار سے اوٹھا

پپیہے بولتے ہین مور شور کرتی ہین
فلک پہ ابر بہاری بہار سے اوٹھا

نہ بیٹھا چین سے ایکدم ہی وہ قیامت
نظر سے گر کی جو اوسکوئی یار سے اوٹھا

شب فراق مین موت آکی ڈر گئی اوس سے
جو درد میری دل بیقرار سے اوٹھا

قطعہ

ہجوم یاس و الم ساتھہ تھا اوسکے
تمہارا کشتہ ہی کس افتخار سے اوٹھا

کفن تہا سرخ اور آنکھین تہین لال الغرض
شہید ناز ہی کیا کیا بہار سے اوٹھا

کسنے ماردی ٹہوکر جو ناز سے اکبر
تو شور حشر کا میری مزار سے اوٹھا

سودا ہی [illegible] شب تار ہی رہا
آخر کو رفتہ رفتہ مجھے مار سے رہا

مین گو شراب عشق سے سرشار ہی رہا
پر بیخودی کی جوش مین ہشیار ہی رہا

شرم و حجاب ہی مین شب وصل کٹ گئی
اون کی زبان پہ تا سحر انکار ہی رہا

بخشش کے بعد پہر ہوئی مجکو تو نکی چاہ
جنت مین جا کی ہی مین گنہگار ہی رہا

حاشیہ: دل چہوڑا ہی لذت آزار ہی رہا
مرنا [illegible] آزار ہی رہا

بالین پہ میری آیا مسیحا نہ عمر بھر
اچھا ہوا کہ عشق کا آزار ہے رہا

صدقہ مین زلف کی بہت آزاد ہو گئی
پر مین تو مرتی مرتی گرفتار ہی رہا

مرنے پہ بھی میرے وہ نہ راضی ہوا کبھی
آسان کام یہہ مجھی دشوار ہی رہا

سنتے ہی نام وصل کا مین ہو گیا تمام
تا زیست ہائی طالب دیدار ہی رہا

باز آیا وہ کبھی نہ جفا کاریون سے شوخ
پر شور عاشقون مین وفادار ہی رہا

رشک اسکا مجکو ای دل پی گمان ہو جائیگا
کوئی دن مین وہ صنم جان جہان ہو جائیگا

حشر مین تیری ستم کی داد صد ہا چاہیں گے
جو یہان ہوتا نہ دیکھا وہ وہان ہو جائیگا

تیغ اپنی صاف کر لی میری سر پر بیدریغ
ہاتہہ تیرا مشق سے قاتل روان ہو جائیگا

دل سے دیکھہ اپنا شب فرقت مین کیون روتا اگر
یہہ خبر ہوتی کہ وہ خواہان جان ہو جائیگا

جب تصور اپنا تم دلسے میری لیکر چلے
یہہ خیال آیا نہین ویران مکان ہو جائیگا

حال دل کہتا تھا کچھہ پیغام سے ہمدم سون
بدگمانی بول اوٹھی یہہ رازدان ہو جائیگا

کیا شکایت حشر مین تیری جفا کی کر سکون
جو نہان دلمین ہی چہرہ سے عیان ہو جائیگا

کیون شکایت ہین عدو کی اوس سے کرتا بار بار | کیا خبر تہی مہربان نامہربان ہو جائیگا
گریہ ہی رونا شب فرقت مین آنکہو نکا رہا | دیکہنا نور نظر کم ناگہان ہو جائیگا

جب قدم آدم نی رکہا تہا زمین پر آے شور
تہا یقین اک روز بی نام و نشان ہو جائیگا

ہجر کے اضطراب نی مارا | اور ناز عتاب سے نے مارا
ہمین دونو جہان سے کہویا | دل خانہ خراب سے نے مارا
کبہی برقع اوٹہائی رخ سے | راتدن کی حجاب سے نے مارا
مفت مین عمر ہو گئی برباد | غم روز حساب سے نے مارا
بخت ناکام عشق ہی جانکاہ | اس غضب کی عذاب نی مارا
کہدیا صاف غیر سی ہین وہ خوش | نامہ بر کے جواب نی مارا
عارض یار سے ہوئی ہی غشی | جلوہ آفتاب سے نے مارا
غیر کو قیس وقت کہتی ہین | اس ستم انتخاب نی مارا
جب سی دیکہی کسیکی کیفی چشم | شوق جام شراب سے نے مارا

ہی میری نام سی اونہین نفرت　　تو بے اجتناب نی مارا

شور عابد بنے ہو تم کب سے
اس خیال ثواب سے نے مارا

اپ سے نے ہمکو کیا ہی شاد کیا　　اور عنایت کی ہی جبر بیداد کیا
کیا ہوا جبز نالہ وا فغان نصیب　　ہم کرینگے زندگی کو یاد کیا
سخت جانی نی کیا مجکو تباہ　　تو کری گا خنجر فولاد کیا
بعد مرگ اونکی ہی آنیکی خبر　　دی ہی قسمت نی مبارکباد کیا
جان شیرین مفت مین برباد کی　　جانکنی سے پایا ای فرہاد کیا
پہونک سی اوڑجائیگی یہ مشت خاک　　ہی ہماری زیست کی بنیاد کیا
کیا زمین کیا آسمان دشمن ہین سب　　بس اثر لائی میری فریاد کیا
قابل حسرت ہی حال زار دل　　کیا وجود اور بس عدم آباد کیا
آج ہم جاتی ہین وان پر دیکہیی　　خوبی قسمت سی ہوا ارشاد کیا
خود بخود خون ہو کی دل بہنی لگا　　سخت حیرت ہی کہ آیا یاد کیا

راتدن ہی جوش وحشت ہمنفس
خانۂ دل اپنا ہوا آباد کیا

مشت پر ہون اور ضعیف وناتوان
ایسے بی رحمی ہی ای صیاد کیا

شور الفت نی کیا تمکو تباہ
صبر اور تسکین سے ہوا نداد کیا

ہم نی اوسکے دلمین گھر بیداد کیا
جان کھو کر یہہ ہنر بیداد کیا

ایک عالم مین ہی شہرت حشر کی
کیسا فتنہ فتنہ گر پیدا کیا

اونکی مجلس مین ہی میرا تذکرہ
آہ نی بی شک اثر پیدا کیا

اپنی دل مین پالیا اوسکا نشان
ہم نی اوسکو ڈہونڈکر پیدا کیا

ہم سی اوٹھوایا خدا نی بار عشق
یہہ ہمارا ہی جگر پیدا کیا

ہوگئی معدوم اوسکے فکر مین
کیسا مضمون کمر پیدا کیا

ذرہ ذرہ مین تجلی دیکھہ لی
کیا ہنر نور نظر پیدا کیا

کیون نہو تو بی وفا ای سرو قد
سرو کو بہی بے ثمر پیدا کیا

میری صورت سی دل سوراخدار
تو نی کسدن ای گہر پیدا کیا

سبز رنگون کی مجھی یاد آ گئی
رنگ کیا شاخ شجر پیدا کیا

شور ہی عالم مین دیکھو شور کا
حق نے کیسا باہنر پیدا کیا

ہمنے تیرا الطاف تو ایجان نہین دیکھا
دلمین کبھی اپنے تجھی مہمان نہین دیکھا

ان انکھون نسے بڑہ کر کوئی گریان نہین دیکھا
اور اپنی جگر سا کوئی سوزان نہین دیکھا

بیتابی و بیخوابی و ناچاری و اندوہ
کیا کیا ہی عذاب شب ہجران نہین دیکھا

آخر تو کسیکے ہی تجلی کا تماشا
آئینہ کو کیا آپ نی حیران نہین دیکھا

کیا جانی ازل ہی سے جنون ساتھ مین آیا
ہمنے کبھی دامان وگریبان نہین دیکھا

دل کھو دیا اور پہرتی ہین بیتاب ہر اک دم
بڑہ کر کوئی اپنی سی ہی نادان نہین دیکھا

کہتا ہی زمانہ مجھی سودائی و مجنون
تو نی میرا چہرہ غم جانان نہین دیکھا

صدہا ہی کئی خون دکھا کر کے ادائین
لیکن تمھین افسوس پشیمان نہین دیکھا

جب سی کہ جگر سے تیری پیکان کو نکالا
دل کا ہی تو کیا ذکر پہر ارمان نہین دیکھا

کچھ آپ کی بیدادمین لذت ہی غضب کی
عاشق کو کبھی آپ کی نالان نہین دیکھا

یہہ جھوٹ ہی وہ غیر کی ممنون بنی ہین
خوبونکو کبھی بندہ احسان نہین دیکھا

ہر دم ہہو کسطرح لب زخم سے فریاد
مدت سی تیری تیر کا پیکان نہین دیکھا

حالت ہی وہ ہی دلکی وہ ہی جانکی صورت
تسکین کا تو بہولیسے ہی سامان نہین دیکھا

میرا دل گم گشتہ کہان خوار ہی یارب
بہولی سے ہی جون خواب پریشان نہین دیکھا

کس رات نہین روز قیامت کی سی آفت
کسدن مین عذاب شب ہجران نہین دیکھا

مین ہون دل مشتاق ہوا وسکا ہو تصور
ایسا ہی کبھی وصل کا سامان نہین دیکھا

یہ حال ہی اب دیدہ خونبار کا اپنے
اسطرح کبھی شمع کو گریان نہین دیکھا

سنتے ہین کہ دل کعبہ مقصود جہان ہی
افسوس ہی اسمین اوسی مہمان نہین دیکھا

اوس کی رخ انور مین ہی قدرتکا تماشا
تو بی مگر ای دیدہ حیران نہین دیکھا

ساری ہی زمانہ سی تجہی جنگ و جدل ہی
ای یار کوئی تجہہ سا ہی انسان نہین دیکھا

اس عشق نی دونو ہی جہانسی ہمین کہو یا
ایسا ہی کوئی درد دل و جان نہین دیکھا

مارا ہی ہمین اوسکی خموشی کی ادانی
عاشق کی کبھی حالکا پرسان نہین دیکھا

افسوس ہی ای شور محبت کی الم سی

دل صورت غنچہ بہی خندان نہین کیا

خوش بیانی کا مزا جاتا رہا
شعر خوانی کا مزا جاتا رہا

جان بہی لیکر رہی انجان وہ
قدردانی کا مزا جاتا رہا

مجکو بہی اغیار مین شامل کیا
مہربانی کا مزا جاتا رہا

خال کی مضمون پہ وہ بگڑی بہت
نکتہ دانی کا مزا جاتا رہا

دل تہا محرم وہ بہی اوس سے مل گیا
رازدانی کا مزا جاتا رہا

اشک بہی سوز جگر سے جل گئی
درفشانی کا مزا جاتا رہا

داغ دل دہوی گئی جب اشک سی
پہرلفشانی کا مزا جاتا رہا

شور اب کیا اس زمین مین لکہتی ہو
خوش زبانی کا مزا جاتا رہا

جانفشانی کا مزا جاتا رہا
قدردانی کا مزا جاتا رہا

لیتی ہین غمزہ سی کیا کیا اب کام
تیغ رانی کا مزا جاتا رہا

چپکی چپکی غیر سے کچہہ کہدیا
بیدہانی کا مزا جاتا رہا

کر لیا اغیار سے کیوں ربط ضبط — دلستانی کا مزا جاتا رہا

جم گیا دلمین میری نقشہ تیرا — نام مانی کا مزا جاتا رہا

کون سنتا ہی فسانہ عشق کا — قصہ خوانی کا مزا جاتا رہا

خون دل باقی نہین ای چشم زار — گلفشانی کا مزا جاتا رہا

ایتو تسمہ بہی نہ چہوڑا تیغ نی — سخت جانی کا مزا جاتا رہا

ہای پیری نی کیا کیا نامراد — کیا جوانی کا مزا جاتا رہا

جب شراب نو بنو پینے لگی — پھر پرانی کا مزا جاتا رہا

خون دل پینے لگے اب راتدن — ٹھنڈے پانی کا مزا جاتا رہا

اب تبسم کی ادا بہی چہوڑ دی — خستہ جانی کا مزا جاتا رہا

ہوگئی دیدار سے حیرت نصیب — خونفشانی کا مزا جاتا رہا

مونہہ بہی اب کہلتا نہین وقت اخیر — دانہ پانی کا مزا جاتا رہا

یار تو نی کر دیا دل میرا خاک — لن ترانی کا مزا جاتا رہا

شور جب جاتی رہی قدر سخن

شعر خوانی کا مزا جاتا رہا

دل اپنا اب تو عشق سے ای یار مر گیا
غم سخت سہتے سہتے گیا ہار مر گیا

بعد از فنا بھی ہی وہی حسرت وہی خیال
کہتا ہی کون طالب دیدار مر گیا

کل جو تمہاری واسطی روتا تھا زار زار
وہ آج خستہ جان و جگر خوار مر گیا

صیاد دیکھہ اپنی اسیر قفس کا حال
کس بیکسی سے تازہ گرفتار مر گیا

کیا کیا ہی ہاتھہ ملتی ہی چارہ گر تمام
ہمدم جو کوئی عشق کا بیمار مر گیا

میر طرح سے کوئی تو تیلا ہی حضور
تیر نگہ سے کون دل افگار مر گیا

بلبل ہی گل پہ سرو پہ قمری ہی دلفگار
صیاد آج کون وفادار مر گیا

تم اپنے ناز حسن کی ساغر سی مست ہو
کیا غم ہی تم کو کوئی گنہ گار مر گیا

مرنے سے بھی پری ہی تڑپتا ہی رات دن
تیلا تو کون تیرا خریدار مر گیا

تم نے نہ ایک بار کیا شور کا خیال
یہ ہی تم پہ شوق و ذوق سے سو بار مر گیا

مر کے ہی آمد و شد میں نفس نہیں چلتا
یہ ہی ہے حکم الہی تو بس نہیں چلتا

پرانی ہر رگ وپی ہوگئین ضعیفی مین
اب آگی جسم کا اپنی قفس نہین چلتا

ہوا کے گہوڑے پہ رہتا ہی وہ ہوا مدام
کسی کا اوسکے برابر فرس نہین چلتا

گذشتہ سال جو دیکہا وہ اب کی سال نہین
زمانہ ایک سا بس ہر برس نہین چلتا

نہین ہی ٹوٹی کی بوٹی جہان نہین پیدا
شکستہ جب ہوا تار نفس نہین چلتا

ہر ایک بات پہ بن بن کی وہ بگڑتی ہین
کسی کا اونکی طبیعت پہ بس نہین چلتا

رکہا ہی وقت ہر ایک کام کا خدا نی یہی
ہزار فکر کرو پیش وپس نہین چلتا

نہ کچہہ صدا ہی نہ کچہہ اہل کاروان کا سراغ
یہ کیا ہوا ہی کہ شور جرس نہین چلتا

خدا نی راہ بنائی ہی صبر کی مضبوط
پہر اوس پہ شور کبہی بوالہوس نہین چلتا

پڑا انکار سے ہی کار میرا
ہوا جیتا بہت بیکار میرا

یہہ دل مجہسے ہوا ہی زار میرا
یہہ ہی اب باعث آزار میرا

مزا آے تمہین اپنی کئی کا
قیامت مین ہو جب اظہار میرا

یہان ہر بار اونکی یاد دل مین
نہ لین وہ نام پہر اکبار میرا

وہ کہتے ہیں برملا ہیں چارہ گر بھی — نہیں بچنے کا یہہ بیمار میرا

کہا میں نے کہ تو گل اور میں خار — ہوا اس پر گلے کا ہار میرا

کبھی پوچھا نہ مجکو یہہ بھی کہکر — ہے زندہ طالب دیدار میرا

نہیں ہے حال دل کا کوئی پرسان — بھی کچھ غم میں ہے غمخوار میرا

کریگا سرنگوں پیش خداوند — ق — گناہوں سے وہاں اقرار میرا

بن آئیگا جواب اوسکا نہ کچھ بھی — لیا جایگا جب اظہار میرا

نہ فرمایا کبھی تم نے صد افسوس
ہے تابع شور ہرزہ کار میرا

ہر رنگ میں آثار کو دیکھا اوسے دیکھا — ہر جلوہ و انوار کو دیکھا اوسے دیکھا

اوسکے ہی تجلی کی تماشے ہیں جہاں میں — انوار رخ یار کو دیکھا اوسے دیکھا

ایک عمر سے تھی چشمہ حیوان کی تمنا — ایک لطف کی گفتار کو دیکھا اوسی دیکھا

تھی شور قیامت کی ہزاروں ہی فسانے — اوس شوخی رفتار کو دیکھا اوسی دیکھا

روئی عرق افشانکی تماشیکی تھی ہم محو — جب ثاقب و سیار کو دیکھا اوسی دیکھا

جب پردہ مین خلوت کی ہی پایا اوسی پایا
جب جلوت اظہار کو دیکھا اوسی دیکھا

محشر کے سی ہنگامہ کا شہرہ ہی جہان مین
ہر کوچہ و بازار کو دیکھا اوسے دیکھا

یہہ ہی تہی ادا وہ ہی تہا شوخی کا اشارا
جب قہر کو اور پیار کو دیکھا اوسی دیکھا

نغمہ تیری گیسو کا لبیا تہا میری دل مین
جب نافہ تاتار کو دیکھا اوسے دیکھا

ہر طاق ہر اک منظر و کوشک سے عیان ہے
جس جس در و دیوار کو دیکھا اوسی دیکھا

بوسہ کی تمنا مین دل و جان سے ہو گو خون
جب لذت انکار کو دیکھا اوسی دیکھا

تہا شور ترا شور بڑی اونچی صدا کا
جس گنبد و مینار کو دیکھا اوسی دیکھا

جس روئی پر انوار کو دیکھا اوسی دیکھا
جس شعلہ رخسار کو دیکھا اوسی دیکھا

دم پہول جسے دیکھہ کی بلبل ہوئی بیتاب
اوس گل رخسار کو دیکھا اوسے دیکھا

بجلی سی چمک جاتی ہی اوس آنکھہ کی گردش
اک مہر وش تلوار کو دیکھا اوسے دیکھا

وہ ایک ہی سودا تو نہ نام اوسکا لکھا ہے
ہر سبحہ و زنار کو دیکھا اوسے دیکھا

ہی جنس کی جو گرمی بازار جہان مین
ہر شخص خریدار کو دیکھا اوسے دیکھا

چبھتی ہین جگر مین میری وہ نشتر مژگان
جب وادی پُر خار کو دیکھا اوسی دیکھا

ہی شوخی رفتار قیامت سی بہی بڑہ کر
بیتاب ہر اک یار کو دیکھا اوسی دیکھا

خالی نہین حکمت سی کوئی بات بہی اوسکی
ہر غافل و ہشیار کو دیکھا اوسی دیکھا

ہی طرز جفا رنگ ستم حرکت شوخی
جس جا بُت عیار کو دیکھا اوسی دیکھا

کس طرح سی ہم اپنی خطا کی نہون قایل
انکار مین اقرار کو دیکھا اوسی دیکھا

ای شور ترا شعر ہی رشک لب شیرین
جب لذت گفتار کو دیکھا اوسی دیکھا

بزم مین اوس بت عیار کی جو جائیگا
دین و ایمان کو ایک باتمین کہو جائیگا

آج سُنتی ہین کہ وہ تیغ بکف آتی ہین
شکر کی جا ہی جو ہونا ہی سو ہو جائیگا

جوش پر آیا ہی پہر دیدۂ تر کا دریا
دل کو کیا یہہ میری ارمان بہی بہ جائیگا

دیدۂ شوق نہ کیونکر رہی ہر دم بیدار
یہہ مثل سچ ہی وہ کہوئیگا جو سو جائیگا

دل بہی حاضر ہی مرا جان بہی موجود ہی لو
یہان تلک او جو فرماؤ گی ہو جائیگا

کون ہی جسکو میری حال پہ افسوس نہو
دوست کیا غیر بہی آئیگا تو رو جائیگا

ایک کیا چیز اوٹھا لاکہون تجھ من
وقت پر تخم نکوئی کا جو بوجائیگا

رات دنکو چہ قاتل کا تمھارا مانکو خیال
آج تم حضرت دل پوچھہ تو لو جائیگا

سنتے ہین ناصح نادان کو ہوا ہی سودا
آتی دو یارو میری جان کو روجائیگا

کسکی ہمت ہی جو تر گانسی مقابل ہوگا
مین ہی جاؤن ہون آدے سامنی جو جائیگا

ہمدمو ہجر مین ہر دم ہین ہزارون آفات
گر مقدر مین ہی تو وصل ہی ہوجائیگا

خواب غفلت سے مین اکدن ہے نہ بیدار ہوا
کسکو معلوم تھا طالع میرا سوجائیگا

ہینے ہی ٹھان لیا دلمین کہ قصہ ہے تمام
آج تو جائین گی وہان فیصلا ہوجائیگا

شور اوس بزم مین بیشک ہی طلسمات کا رنگ
جو کوئی جائیگا وان ہوش کو کھو جائیگا

مچا ہی شور ہر اک سمت اپنی نالون کا
خدا بھلا ہی کرے ایسی بول بالونکا

ہوا ہی جب سے اونھین شوق خوش خرامی کا
برا ہی حال ستا اونکی پایمالون کا

تمہاری رخ کی تجلی سی ماہ و خور یولی
ملا ہی عکس ہمین ہی یہ خوش جمالونکا

زمین پہ ابتو قدم رکہنا ہوگیا دشوار
دماغ چرخ پہ کیون ہونہ میری چہالونکا

جواب دی نہ سکی وہ عدو کی خاطر سے
خیال تھا اونہین ورنہ میری سوالونکا

عدونکو چین نہ راتون ہی قرار اک دم
خدا ہی والی ہی ہمسے خراب حالون کا

ہین زلف مار سیہ اور ابرو ہین عقرب
خدا بچای کہ ہی خوف چار کالون کا

گذر ہی لخت جگر خون دلسے اب اپنی
خدا بھلا کری ان نوالون پیالون کا

وہ دہلی رشک ارم اور وہ صبح و شام کی سیر
وہ آنا چوک مین ہر روز قلعہ والون کا

ہوا ہی جب سی کہ پتلون کوٹ کا یہہ رواج
نہ قدر جامہ کی ہی مرتبہ دوشالون کا

ہمین تو ہجر مین اکدن ہی اک مہینا ہی
گذرنا سخت ہی اب زندگیکی سالون کا

ادہر ہی زلف سیہ اور ادہر رخ گلگون
ہی دلمین شورؔ کی اب خوف گورے گالونکا

اگر اوس بت خود کام سی کچھہ کام نکلتا
تو عشق مین اپنا ہی بڑا نام نکلتا

جو دیکھتا تجکو وہ سر شام کسی دن
تو ماہ نہ اک شب بہی لب بام نکلتا

چکر مین تو خود آئی ہین ہم روز ازل سے
ارمان تیرا کیا گردش ایام نکلتا

گر پیر مغان بھول کی مونہہ اوسکو لگاتا
میخانہ سے شیشہ نہ کبھی جام نکلتا

مین اپنی سزا پانیکو سو فخر سمجھتا
گر میری طرف ایک ہی الزام نکلتا

گر ڈہونڈتا دنیا مین کوئی روشنی لیکر
مجہسا نہ کسی جا کوئی گمنام نکلتا

آنکہون مین لگاتی جو وہ سرمہ کو نہ اپنی
کیون چشم سے خون میرے سیہ فام نکلتا

آرام کی قایل نظر آتا جو یہہ اوسکے
کیون دل سی میری تو وہ دل آرام نکلتا

آغاز سے گر اسکی خبر ہوتی تو ہمدم
کیون عشق مین یہہ میرا انجام نکلتا

شیرین کا تعشق جو نہوتا کبہی اوسکو
فرہاد سے دشوار نہ کچہہ کام نکلتا

گر شور تیرا شعر مزہ دار نہ ہوتا
تو ہند مین کاہیکو تیرا نام نکلتا

دیا آزار دل زار یہہ کیا
جان جانیکو ہی تیار یہہ کیا

نہار آتا ہی نظر بی گلرو
کوئی بہاتا نہین گلزار یہہ کیا

کرتی ہین قتل وہ بی جرم مجہی
کوئی پرسان نہین زنہار یہہ کیا

مین ہون اک جنس بہا نہین بکا
جیسپہ ہر شخص خریدار یہہ کیا

مانگا بوسہ تو لگی یون کہنے
ایسے بے ساختہ گفتار یہہ کیا

ردیف [illegible]
[illegible]

لوگ شاکی ہین جہانمین تیرے — مجکو آتا ہی بہت پیار یہ کیا

دیکہا عالم کی مرقع مین تمام — تمسا پایا نہ طرحدار یہ کیا

ہر قدم پر ہی قیامت برپا — کرتی ہی آپ کی رفتار یہ کیا

زلف مشکین کی تیری خوشبوسے — ہی خجل نافۂ تاتار یہ کیا

آنکہہ دکہلاتی ہی سبکو نرگس — اسکو کیون کہتی ہین بیمار یہ کیا

آج گلشن کا اوڑا ہی خاکا — کہین گل ہی نہ کہین خار یہ کیا

چہوٹی وعدونپہ نہ اپنی ہی نظر — اور پہر مجہسے ہی تکرار یہ کیا

دم نکلنے کو تہا آئی نہ قضا — کار آسان ہوا دشوار یہ کیا

پڑگئی ٹہنڈی جو شاعر شستگر — گرم تہی شور کی اشعار یہ کیا

دکہاتا وہ رخ روشن کسیکا — جلا دیتا ہی جان و تن کسیکا

تجاہل سے میری مرقد پہ بولی — یہان ہی تہا کبہی مدفن کسیکا

دکہائیگا خدا محشر کو اکدن — کسیکے ہاتہہ مین دامن کسیکا

اندھیرا ہی سدا عالم مین رہتا
نہ ہوتا گر رخ روشن کسیکا

ذرا سے حسن پر اتنا بڑا ناز
ہمیشہ رہتا ہی جوبن کسیکا

کلیجہ سُنتے ہی آیگا موںہہ کو
سنو گی ہائی جب شیون کسیکا

ہمارے داغ دل ہین رشک گلزار
نہ پھولی اسطرح گلشن کسیکا

بلائین شام تک سب پھیر دے ہون
سحر ایسا ہو گر درشن کسیکا

تیری خصلت پسند آئی ہمین شور
کسیکا دوست نی دشمن کسیکا

چشم پُرنم سے میری پانی ہی دریا کیسا
تنگ وحشت سی ہوا دامن صحرا کیسا

ہم جو کہتی تہی کہ تم تاب نہ لاؤ گی کبھی
اب کہو طور کا جلوہ تہا یہہ موسا کیسا

جلوہ ہی دونون مین یکسان ہی جب اوسکا زاہد
دیر و کعبہ مین ہی پہر فرق کا کلما کیسا

اوسکی فریاد خدا سی مین کرون کس موںہہ سے
مدعی سست ہو نہین ظلم کا دعوا کیسا

جب تصور سے پھیر دلمین بسے تم اگر
پہر کہو اب کہ حجاب رخ زیبا کیسا

لی چکی دام مین جب دلکو توانی کافر
پہر یہہ بل آج تیرا زلف چلیپا کیسا

شور سی شور کی گهبرا کی وه فرماتی ہین
کچهه ہی سودا اسے یہه نالہ بیجا کیسا

ہوتا ہی حشر مین انصاف خدایا کیسا
دیکہین طرفین کا طی ہوتا ہی قضیا کیسا

رانکو جاگی نہین ہو تو بتا او صاحب
ابہی آنکہون مین یہ سرخی کا ڈورا کیسا

آپکی چال سی آجایگا بہونچال ضرور
ہم بہی دیکہین گی پہر اوس روز تماشا کیسا

پونچہی آنسو جو عدو کی میری آگی اوسنے
ہوگیا آج میرا خون تمنا کیسا

قیس و فرہاد کی قصّے تو پرانی ہیں سبہی
فی زمانہ کہو ہم نی تمہین چاہا کیسا

آپ ہی اپنیکو دیکہہ آئینہ مین سچ کہنا
حسن کیسا ہی ادا کیسی ہی نقشا کیسا

جو عدو مین ہین برائی وه بہلائی ساری
میری ہر بات کا تم کرتی ہو چرچا کیسا

آکی بالین پہ میری جانکی پوچہا مجہسے
کیا مرض تجکو ہی اور حال ہی تیرا کیسا

ہوگئی خون سفید اتو زمانہ کی سبہی
شور کیا دیکہتی ہو اپنا پرایا کیسا

کسی نی نام لیا یا کہ ذکر ہو ر آیا
تو سنکی حسن پرائی ہی انہین غرور آیا

الٰہی جان لی پر دلکو تو سلامت رکھ
یہ کام میری بڑی وقتین ضرور آیا

تمہاری کوچہ مین خلق ما سقدر کیون ہین
ضرور مجہسا کوئی وہانپہ نا صبور آیا

یہ سچ کہا ہی کہ ہوتی ہی دلکو دل سی راہ
ذرا سے تمنی اگر پی مجہی سرور آیا

بنی بنائی وہ پہر مجہسی ہین بگڑ بیٹھی
الٰہی کام مین کیون میری یہ فتور آیا

نہین سمجہتی وہ اپنا سا حسن مین ثانی
ہوئی وہ جامہ سی باہر جو نام حور آیا

خدا ہی سمجہی گا اس ضعف و ناتوانی سی
کبھی ہین پاس کبھی کارواں سی دور آیا

کرین ہزار خطا اوسنی دشمنو نکی معاف
مگر نظر مین نہ اوسکے مین بے قصور آیا

اوسیکا عکس مری دلمین ہی پڑا آکر
کہ جس تجلی کا موسی کی ہاتہ نور آیا

بہت دنو نسی مین مشتاق تہا تجلی کا
جو چمکی برق تو سمجہا کہ کوہ طور آیا

جہان ہی ذوقِ سخن ذکر ہی سخنور کا
تو شور تیرا ہی وہان نام بالضرور آیا

جو دردمند ہو دلمین فرزانہ ہوا تو کیا
وہ مرد ہوا تو کیا مردانہ ہوا تو کیا

جو راز حقیقت سی نہو واقف و آگاہ
ہشیار ہوا تو کیا دیوانہ ہوا تو کیا

دونوں میں اگر کوئی دلسوز نہ ہووی
پہر شمع ہوئی تو کیا پروانہ ہوا تو کیا

الفت نہوا انسا تکو وہ حیوان ہی سراسر
اپنا ہوا تو کیا بیگانہ ہوا تو کیا

جہومر میں جو اوس شوخ کی قسمت سی نہ پہنچا
ہیرا ہوا تو کیا دُردانہ ہوا تو کیا

ہم عشق کی خادم ہین نہیں دونوں سی مطلب
کعبہ ہوا تو کیا بتخانہ ہوا تو کیا

ہم تشنہ کو نشہ ہین نہیں اس سی بجھی پیاس
گر خُم ہوا تو کیا میخانہ ہوا تو کیا

شیشہ میں میری دل کی اوترتی ہین جب جو پرین
پیر مان ہوئیں تو کیا ہی پریخانہ ہوا تو کیا

گر نشۂ وحدت نہوا آنکہون مین تو ای شور
صوفی ہوا تو کیا مستانہ ہوا تو کیا

دل عشق مین نہ کہونا کہ پایا نہ جائی گا
ہرگز پہر اسکو راہ پہ لایا نہ جائی گا

ای طفل اشک کوچہ مین اوسکی نہ تو مچل
آخر کو پہر کسی سے اوٹھایا نہ جائی گا

دود جگر سی گر کوئی شعلہ بہڑک اوٹھا
تا حشر پہر کسی سے بجہایا نہ جائی گا

مرنی سی ہم گر شب ہجران مین بچ گئے
پہر صبح اوسکو موںہہ یہ دکہایا نہ جائیگا

دامن سی داغ خون تکو دہویا تو کیا ہوا
پر دلسے اسکا نقش مٹایا نہ جائی گا

زاہد کی لب نہ ہوگی برائی سے مَی کی بند
جب تک کہ ایک قطرہ چکھایا نہ جائیگا

فکر رفوی زخم جگر سے عبث دلا
یہہ چاک وہ ہی جسکو سلایا نہ جائیگا

شاید کہ پرسش آپ سی ہو اسکی حشر مین
داغونکا محضر ہمسے دکھایا نہ جائیگا

عصیان کا اپنی شور ابھی سی کرو شمار
جب ہوگا وہان حساب چھپایا نہ جائیگا

پی کی مَی باغ مین گر آئیگا
آنکھہ نرگس کو بھی دکھلائیگا

بوسہ مانگا تو بگڑ کر بولے
منہہ تو اپنا ذرا بنوائیگا

پیس گی مہدیکی ملتی ہی ہم
اب نہ کچھہ رنگ نیا لائیگا

لب جان بخش نہ دکھلاؤ ہمین
یہہ مسیحا ہی سے فرمائیگا

سبزہ رنگون سی بچو حضرت دل
ورنہ غالب ہی کہ سم کھائیگا

پاس آنی کی قسم کھائی ہی گر
دور ہی سے کبھی مل جائیگا

دل بتون کو ہی ندینا اے شور
بخدا اسمین خطا پائیگا

دیکھہی دیکھہی پچھتای گا — غیر کے دم مین نہ آجای گا

غیر کو چاہو اگر بسم اللہ — دل ہمارا سا کہان لای گا

اپنے بسمل کا اگر رقص کبھی — دیکھہی گا تو پھڑک جای گا

یہہ تو فرمای ناصح پہلے — مجکو کیا آتی ہی سمجھای گا

میری رونی کی حقیقت کہکر — دشمنون کو کہین ہنسوای گا

حضرت دل نہ کسی پر مری — مرتی مرتی یونہین مرجای گا

چھیڑ کرنا لون کو اپنے ای شور — خلق مین شور نہ مچوای گا

بت تیری بزم مین جب شمع کا سامان ہوگا — شمع کی لو کا میری واسطی پیکان ہوگا

اشک بھی ہمرہ آہ دل سوزان ہوگا — آگ کی ساتھہ تعجب ہی کہ طوفان ہوگا

سب میری ہجر کی دن اور محشر لی لی — ایکدن مین تو کہا حشر کا سامان ہوگا

زلف ناگن کا مین عاشق ہون نہ ڈرونگا کبھی — مجکو وہ زہر بھی دیگا تو پشیمان ہوگا

کیون نہ اس کان ملاحت کی جگہہ سینہ مین دون — واسطی زخم جگر کی یہ نمک دان ہوگا

خانۂ دل کو جو ڈھاتی ہو تو ڈھا دو لیکن
آپکی ملنی کا اوسمین بھی اک رمان ہوگا

مصحف رخ کو نہین چھوڑتا اک دم بھی جو خال
نکتہ چین کہتے ہین ہندو یہ مسلمان ہوگا

میری دلمین ہی جلا تری ستم کی بی جا
یہہ وہ آئینہ ہی تو دیکھہ کی حیران ہوگا

دم تو نکلا ہی مگر یہہ ہی نہ نکلا دلسے
تیر شاید اوسی بے رحم کا ارمان ہوگا

جیسا اوس دلبر عالم کی جدائی مین ہی غم
شور دشمن کو بھی ایسا نہ غم جان ہوگا

بناؤن اوس ہی مین برقع رخ پر نور جانانکا
اگر رہ جائی باقی ایک ٹکرا اس گریبانکا

بلا دام بلا ہی سر بسر اوس زلف پیچانکا
نکلنا ہو گیا دشوار جس سے طائر جانکا

نہ تنہا لب پہ اوسکی دانت ہی لعل بدخشانکا
ارادہ زہر کھانیکا ہی خط پر بلکہ ریحانکا

رخ روشن کی گرمی سی جبین پر جب عرق آیا
تہیہ آب و آتش مین ہوا دست و گریبانکا

میری رونیپہ جب وہ ہنس پڑی تو زخم دل بولا
کہ مین مرہون احسان ہون بہت اس نمکدانکا

ہوئی ہی دشمن دین زلف اوسکی دیکھئی کیا ہو
خدا کافر کی ہاتھونسے رکھی ایمان مسلمانکا

ارم مین جی لگا اپنا نہ ہرگز اوس گھڑی ہمدم
جب آیا یاد وہان نقشہ ہمین پہر کوی جانانکا

تمنا قتل کے اپنی مجھی ہی پہر بھی جینی پر
اشر پاتا ہون اوسکی تیغ مین کچھ آب حیوانکا

مریض لاعلاج ایسی نہین دیکھے ہین ہم نی بھی
خدا تک بھی نہین پرسان ترے بیمار ہجر انکا

گھٹا دی ایک پل مین آبرو سب ابر نیسانکی
خدا آباد رکھی گہر ہماری چشم گریان کا

یہ اوس جوڑیکی کھلنے ہی مرے سر پر بلا آئے
وبال جان ہوا ہی بال بال اوس زلف پیچانکا

ہماری اوسکی رہتی ہین تصور مین جو کچھ باتین
تو لطف آئینہ گاہی اوسنسے ہمکو رازپنہانکا

پلادی شور کو وہ جام شیرین بادہ کوثر
کہ ہووی ساقیا آئینہ جس سے راز عرفان کا

ملائی خاک مین جان اور جسم ناتوان پھونکا
فسون ایسا میری کانو مین تو نے زلستان پھونکا

پتہ لگتا نہین پتہ کا بھی کیا باغبان ڈھونڈے
ہماری آہ سوزان نی یہان تک گلستان پھونکا

خزان آتی ہی گل کی بی ثباتی دیکھ بلبل نے
اوسی دم آشیان پھونکا اور اپنا خانمان پھونکا

میری سوز جگر کا جرچا ہی گھر گھر یہ عالم مین
زمین پھونکی زبان پھونکا اور اوسنے آسمان پھونکا

الٰہی نالہ سوزان کو اب لیکر کہان بیٹھون
کہ اس آتش کی پرکالے نے تو کون و مکان پھونکا

میری سوز نہانسی شعلہ آتش جب اوٹھتی ہین
تو غل مچتا ہی عالم مین جہان پھونکا دہان پھونکا

پڑا کس شمع رو کا پرتو جام برانڈی پر
کہ جسکے تیزی و گرمی نی سب کام و زباں پھونکا

پڑیں بہتر نہ کیوں اس عقل پر فرہاد کی یکھو
کہ اوسنے آتش الفت میں سب نام و نشاں پھونکا

خدا جانی نظر کس برق وش کی لگ گئی مجکو
کہ اوسکے گرمی الفت نی میرا جسم و جاں پھونکا

کیا جب عزم ملک شمع رو کا میں نے ای ہمدم
لگادی آگ یہاں اوسنی کہ سارا کارواں پھونکا

کہیں کس سی حقیقت اس شب ہجر انکی شور اپنی
کہ دل پھونکا جگر پھونکا بدن اور استخواں پھونکا

دل سی جوں شمع نہ سوز غم پنہاں نکلا
اشک ہی آنکھ سی میری شرر افشاں نکلا

غیر جانب سی قیامت ہی وہ جاناں نکلا
آج مغرب سی ہی خورشید درخشاں نکلا

نہ ملک اور فلک عشق کی شایاں نکلا
آخر اس درد کی قابل یہی انساں نکلا

دل آشفتہ صبا نکہت مشکیں سا نہ
جو تیری زلف سی نکلا سو پریشاں نکلا

کشمکش دام کی تہی ہم اثر تنگی گور
مرغ جو دام سے نکلا وہ پر افشاں نکلا

تم وہ بیدرد کہ ہی کھیل جلانا دل کا
میں وہ غمکش کہ نہ آنسو دم سوزاں نکلا

دور ای جوشش طپش جان نکلتی ہی میری
تہام ای صبر بغل سی دل نالاں نکلا

داغ
ڈوب کر سینہ میں اس رنگ سی پیکاں نکلا
دل سے بے ساختہ نکلا کہ وہ ارماں نکلا

دم کا دم بھر نہ بھروسہ ہے سر آتش مین
دم کو سمجھے تھے مقیم آہ یہ مہمان نکلا

کوئی حسرت دل زخمی کی ہوئی او شہید
اشک سرخ آج جو آئی دیدہ گریان نکلا

کیا تجلی رخ روشن کی ہے اللہ اللہ
جلوہ حسن نقابون مین بھی عریان نکلا

نہین معلوم کہ کیا انس تھا ان دونون مین
دل ہی پہلو سے نکل آیا جو پیکان نکلا

رنگ خون کف پا ہی ہے یہ گلشن ایجاد
خار جو پانو سے نکلا وہ گل افشان نکلا

آدمی سا نہ کوئی نرم نہ کوئی بہتر
کار دشوار جہان صبر سے آسان نکلا

اب ہے غمخوار غشی مونس جان جوش خیال
کام تھا ہجر کا مشکل مگر آسان نکلا

جان بلب اور مسیحا کی کیا باتون نے
مونھہ سے نکلا جو سخن جان کا خواہان نکلا

چلین دے گردش پا اب ستا جوش جنون
کم مری وسعت وحشت سے بیابان نکلا

اسکو کیا تجکو ہی قاتل نہ لگاؤن گا گلے
شکوہ تجھ پہ ہے کیون خنجر بران نکلا

شور کیونکر نہ سخن کا ہو جہان مین اے شور
منتخب تیرا تو ہر ایک ہی دیوان نکلا

آج غالب کی غزل پر ہی گل افشانی کی
اسمین ہر شعر ترا رشک گلستان نکلا

نہ جہپکی آنکہہ گذر دی پی بار بار کیا ۔ تمہاری انیکا کیا کیا نہ انتظار کیا

سحر کو شام کیا لیل کو نہار کیا ۔ فراق یار مین یہہ ہم نی کاروبار کیا

وفا کو ترک کیا اور جفا شعار کیا ۔ تمہین کہو کہ یہہ کیا تم نی اختیار کیا

خزان سی باغ جہان مین نہ گل رہا محفوظ ۔ گو اہتمام چمن چند نی ہزار کیا

بہت ہی چوکی جوان گلرخونکو دل دیکر ۔ مثال دست شکستہ گلی کا ہار کیا

تجہی ڈبو ہی دیا ہوگا دیکہنا گردون ۔ جو ہم نی دیدہ گریان کو اشکبار کیا

کبہی نہ آکی پہری تا مزار کشتہ چشم ۔ تمہارا اوسنے قیامت تک انتظار کیا

یہ سب ہین صانع قدرتکی خوبیان پیارے ۔ کہ تم کو نور دیا اوس نی ہمکو نار کیا

زمین پہ پانو رکہوا ہی تو نہ اتنا اڑو ۔ خدا ہی چوک گیا جو تمہین نگار کیا

ہزار شکر کہ مدت مین دن ہماری پہری ۔ جو اوسنے غیرون مین ہمکو بھی شمار کیا

جو اوسکی کوچہ مین رہتا ٹہکانی لگجاتا ۔ صبا نی دور وہان سے میرا غبار کیا

الہی تو فتنہ بیدار چشم سوتا تہا ۔ مژہ نی چٹکیان لی لیکی ہوشیار کیا

کہلا نہ عقدہ تقدیر آج تک اپنا ۔ حل اسکو ناخن تدبیر سے ہزار کیا

غضب کیا تری وعدہ پر اعتبار کیا ۔ تمام رات قیامت کا انتظار کیا

جہان مین صبر کا تھا مدد تونے شور ای شور
پر اپنی نالون نے اوسکو بہی شرمسار کیا

مجھی تمہاری محبت نے بیقرار کیا
تمہین رقیب کی الفت نے شرمسار کیا

تمہاری عشق مین کیا کیا نہ اختیار کیا
کبہی فلک کا کبہی غیر کا وقار کیا

اگر نہ دل مین کدورت تمہاری تہی مجھسے
تو پایمال پس مرگ کیون غبار کیا

اسی خیال مین وحشت زدہ مین تڑپتا ہون
تمہین قرار بہی دوگی جو بیقرار کیا

کہان وہ پہلے سی طاقت ستم اوٹھانیکی
کسی زمانہ مین ہان یہ بہی اختیار کیا

ستم اوٹھانیکی طاقت اگر نہ تہی ایدل
تو پہلی کیون نہ خیال مآل کار کیا

قصور عقل کا شکوہ عبث زبان پر ہے
جنون نے کسکو محبت مین ہوشیار کیا

کوئی ہماری نصیبے کی شوخیان دیکھی
امید وصل مین دشمن کو رازدار کیا

فلک سی پوچھی کوئی جا کی سیر خاطر سے
قصور شور کیا تیرا نابکار کیا

جب چمن مین وہ کبہی غیرت شمشاد آیا
مجھری بنکے وہان سرو سا آزاد آیا

دیکھتے ہی تری صورت کو ہوا بند دہن
شکوۂ جور نہ لب پر دم فریاد آیا

چشم پیرا و سکے پڑی آنکھہ تو منشی فلک
شاخ نرگس کا قلم لیکے پئے صاد آیا

غیر نے مرگ پہ بہی ساتھہ نہ چھوڑا میرا
تا لب گورستانی میرا ہمزاد آیا

نقشہ یار جب اوس سے کسی صورت نہ کھچا
اپنا مونہہ لیکے خجل مانی بہزاد آیا

سخت جانی نے دم قتل بہر شرم رکہی
ہو کے مقتل سے پشیمان میرا جلاد آیا

حشر میں آپ نے صورت جو دکھائی ہمکو
شکوے سب بہولگئے جور نہ کچھ یاد آیا

حال دل کس سے کہیں داد ملنی معلوم
جب وہ آیا میری گہر پر سر بیداد آیا

دیکھتے ہی ہوا محشر میں خدا بہی عاشق
سامنے ناز سے جسدم وہ پری زاد آیا

عالم عیش و طرب میں نہ کیا اوسکا خیال
جب دیا رنج بتوں نے تو خدا یاد آیا

دلمیں پہلے ہی سے تہی یہاں خلش شک عدو
اور رگ چھیدنیکو نشتر فصاد آیا

گہر کے آباد کئے دیتے ہیں دلکو افسوس
مجکو رونیکو میرا خانہ برباد آیا

آتے دیکھا جو مجھے غیر نے ڈر کر بولی
آج کچھ خیر نہیں شور جو ناشاد آیا

پیش آئیگا وہی لکھا جو ہی تقدیر کا
اس لئی قایل نہین بندہ کسی تدبیر کا

خون بہایا جس نی ناحق عاشق دلگیر کا
جون شفق خون ہوگا دامنگیر اوس بی پیر کا

غرقۂ دریا ہوا اوس زلف پیچان کا اسیر
موج نی نقشہ اوتارا صاف جو زنجیر کا

خاکساری سے سوا دولت کوئی دیکھی نہین
اسکے پانیسے ہمین رتبہ ملا اکسیر کا

غیر کے خط مین مجھی آیا ہی جوابونکا سلام
آگیا لکھا میری آگی میری تقدیر کا

عذر اوسکو کیا رہا جو جان و دل ہی دی چکا
کاٹ ڈالا تمنے سر مفت ایسی بی تقصیر کا

شیشہ سان جب چرخ جیسا سنگدل پایا ہی ہوا
کیون نخون مرہون مین اپنی آہ کی تاثیر کا

کہینچلایا جذبۂ دل اپنا اوس بی مہر کو
سیکھ لی ہمسے کوئی آکر عمل تسخیر کا

آگی پروانہ کی لی مونہہ مین زبان شمع کو
ہمسے یہ دیکھا نہین جاتا ستم گلگیر کا

کہینچلی مجھ زار جیسے کی اگر مانی شبیہہ
تب مین سمجھون اوسکو ہی کامل فن تصویر کا

مین ہون وہ سینہ سپر اور وہ دم خم مجھ مین ہی
روبرو اگر میری پھر جای مونہہ شمشیر کا

آیا پہلو سے جگر مین کبہی جگر سے دل مین راہ
کیون نہ منت کش ہون تیر انداز کا اور تیر کا

شور تمنے چن وہی حرفونسے کاغذ مین شعر ر

ولہ
تیغ غمزہ لب پہ لایا ہی خون اوسکی [illegible] کا
تیر کی پیکان سے ہی سوفار اوسکی تیر کا

کام دیتا ہی تمہارا خامہ آتش گیر کا

دل دیا دین دیا اور دیا سر اپنا
نہ ہوا پیر نہ ہوا ہاے ستمگر اپنا

بزم اعدا مین گیا شب کو جو دلبر اپنا
رہ گیا شمع صفت دل ہی مین جلکر اپنا

ان بتونکی تو جفا مین بہی ہی تاثیر غضب
ہوگیا سخت جگر دل ہوا پتھر اپنا

ابرو و چشم و خط و خال کو دیکھا جب سے
دل بہلتا ہی انہین چارونسے اکثر اپنا

بعد مردن بہی رہے کاوش مژگان باقی
جا ئی گل قبر پہ رکھہ دیتی ہین خنجر اپنا

سرخی پانکو تیری دیکھہ کی دل خون ہوا
دانت اسواسطے ہی بوسۂ لب پر اپنا

زلف ہی ایسی بلا ہی کہ نہ رکہی گی قصور
دلکے لینے مین ہی میرے بال برابر اپنا

جب کہ محشر مین تیرے جور سے پرسش ہوگی
ہم بہی داغونکا دکہا ئینگے یہ محضر اپنا

عقل اور فہم سے سب راز حقیقت کی کہلی
نہ کہلا پیر نہ کہلا حال مقدر اپنا

کبہی اوٹہنی کی نہین شور قیامت تک بہی
اوسکے پانو پہ اگر رکہہ ہی دیا سر اپنا

میری مرنے پہ بہی راضی جو وہ ایک بار ہوتا
تو ہزار بار مین پہر معہ جان نثار ہوتا

کہین کس سے بعد مردن کہ صبا نے خاک اڑا دی
وہ کبھی ادہر تو آتا جو کہین مزار ہوتا

میرا بخت بد تو دیکھو ہوا رنج یار اپنا
کوئی رازدار ہوتا کوئی دوستدار ہوتا

جو وہ ویسے مانگتی تو مین یہ جان ہی دیتا
کہ عذاب سے ہی چھٹتا نہین اختیار ہوتا

میرا دل ٹہکانے مر کر تو لگا ہوا یہ بہتر
اگر اور بر مین رہتا تو یہہ بیقرار ہوتا

شب ہجر مین نہ جیتا نہ جل مین اوس سے
میری جان سخت پر گر میرا اختیار ہوتا

مجہے بیکلی ہی ہردم ہے طفیل ہجر گلرو
نہ تو گلبدن یہ مرتا نہ یہہ دل بہ خار ہوتا

تیری جہوٹی وعدون پہ یہ تمام عمر کاٹی
مین خوشی سے مر جاتا کہ جو تو دوچار ہوتا

تیری چشم جس نے دیکہی ہوا مست اور بیخود
میری ہوش کیا نہ جاتی جو نہ بادہ خوار ہوتا

یہہ پڑہی ہوئی سقاحت یہ تو کی شور جیتا
مجہے کہتی سب کسر سچ جو خدا یار ہوتا

جہان مین ہمنے آکر کیا نہ پایا
نہ پایا تو نشان اپنا نہ پایا

غم و اندوہ سے ہم چہٹتے کیونکر
کہین چہپنے کا ہی گوشہ نہ پایا

غم دنیا کی ہردم ساتہہ دیکہا
کبہی پہلو مین دل تنہا نہ پایا

گئی عمر رواں یارب کدہر کو
نشان اوسکا بہت ڈہونڈہا نپایا

خدا کی ہاتہہ ہی سب لینا دینا
تو پہر انسان کچہہ کہو یا نپایا

خزانی آتی ہی گلشن مین دیکہا
کہین بہی نام کو تنکا نپایا

مرقع مین جہانکی لاکہہ ڈہونڈہا
تیری صورت سی ایک اچہا نپایا

گئی چہوٹی ہزارون تمنی ہاتہ سے
مگر اوسمین سے ایک بہی سچا نپایا

کہین کس ہو نہہ ہے درد دلکو تجہے
تیرا رخ سے کچہہ بہی اچہا نپایا

صبا ہی ڈہونڈکر اوسکو ریگ بہہ
غبار راہ پر میرا نپایا

پہری دونو جہان مین ڈہونڈتی ہم
کسیکو شور پر اپنا نپایا

نالہ ہر ایک ہجر کی شب رشک صور تہا
پہٹ کر گرا نہ چرخ یہہ میرا قصور تہا

نالہ میرا صدا مین صدا رشک صور تہا
تقدیر سے پر اوسمین اثر کا قصور تہا

یک خیال ہی ہی عجب ایک جہان تماشے
آیا نظر وہ پاس جو اپنی سے دور تہا

چہلکا کیا جو ہاتہہ مین ساقی کی جام می
شاید کہ وہ ہمارا دل ناصبور تہا

داغ جب تک کسیکے چاہ نہ تہی کیا سرور تہا
میرا ہی دل بغل مین رشک حور تہا

افسوس ہمسے تمسی نہ اکدن بنی کبھی — عادت تہی ہم مین عجز کی تم مین غرور تھا

جین وزن گرم جوش ساقیکی عالم تہین — ہر ایک رند بزم مین صدر الصدور تھا

اوس ماہ روپہ آنکہ کسی کی نہ پڑ سکے — جلوہ تہا طور کا کہ سراسر وہ نور تھا

دیتے نہ دل جو تمکو تو کیون بنتی جان پر — کچھ آپ کی خطا نہ تہی اپنا قصور تھا

اچھا کیا جو خاک مین مجھکو ملادیا — مرقد پہ ایک روز تو آنا ضرور تھا

رکہتا نہ تھا ازل سے جو پانو زمین پر — دیکھا جو اوسکو آج تو وہ خاک گور تھا

ذرہ کیطرح خاک مین پامال ہوگئی — وہ جن کا آسمان پہ سر پر غرور تھا

کس سنگدلکی راہ مین اے شور مٹ گئے
پہلو سے دل جو نکلا تو سب چکنا چور تھا

راتکو ساقی جو لی شیشہ و ساغر آیا — دل و دیدہ ہوئی روشن مہ انور آیا

گہر سے کہولی ہوئی رخ شب کے جو دلبر آیا — ہوا دہوکا کہ زمین پر مہ انور آیا

ٹکری غیرت نیکلے جیب گریبانکی ہیرے — عطر ملنیکو جو غیر اوسکے قبا پر آیا

آپنی جان پہ سو بار جفا سے لیکن — صرف شکوہ کا نہ ایک بار زبان پر آیا

ہای قسمت کا لکہا پہونچا نہ قاصد وان تلک
اور جو پہونچا بہی تو خط اوسکا نہ لیکر آیا

ہیرا تہا زہر تہا یا خاک تہی یا کچہہ افیون
کہا لیا ہجر مین ہم نے جو میسر آیا

مرتی مرتی یہ ہی ارمان رہا لب سی مجہی
کہ نہ کچہہ اوس سی میرا مطلب دل بر آیا

خنجر کچہہ جا لگی اب آتی نہین مجکو نظر
ٹکر ہو ہو کی جگر نوک مژہ پر آیا

کچہہ زمین ہی میری گریہ سی نہین غرقاب
آسمان کو ہی میرے نالونسے چکر آیا

نا خدا کشتئے عالم کا خدا حافظ ہے
جوش پر پہر میری آنکہونکا سمندر آیا

وای تقدیر دہین بول اوٹہا مرغ سحر
ڈہب پہ کچہہ کچہہ جو شب وصل وہ دلبر آیا

وحشت دلکا جب ارمان نہ وہان بہی نکلا
شور مایوس بیابان سے پہر گہر آیا

بوسہ غیر دن کو ہی ہر روز برابر دینا
اک ہمین ہی تو کبہی راہ خدا پر دینا

خلد مین ہم تو خدا سی ہی گلگونکی عوض
کبہی کہنی کی نہین تو ہمین کوثر دینا

لیجیے لیچلی ہم ہاتہہ پہ رکہکر لائی
راہ الفت مین نہ دشوار ہی کچہہ سر دینا

میکشو ہمکو یہہ امید نہ تہی تمسے کبہی
رکہنا خالی ہمین اور غیرونکو بہر بہر دینا

لیکے دل جب وہ چلا مین یہ مناسب سمجھا
جان کو بھی چاہی لیس ساتھ ہی مین کر دینا

دل دیا جان بھی دی دین اور ایمان بھی دیا
اب رہا پاس مرے کیا ہی ستمگر دینا

آپکے غصہ مین بھی ہمکو مزا آتا ہے
ہو نہ تکلیف تو دشنام برابر دینا

جان و ایمان ہین ہر وقت تصدق تمپر
دل تو ہمدرد ہی منظور ہو کیونکر دینا

لینے کی بات تو بھاتی ہی سبھیکو اکثر
تلخ ہوتا ہی مگر موت سی بڑھ کر دینا

لینا اللہ سے سب کچھ ہی ابد تک ہمکو
پر حساب عصیاں انکا اوسکو ہی سراسر دینا

مانگ کر شور تمہین اوس سے خجالت ہوگی
لیکے دل چاہتا ہی کوئی بھی دلبر دینا

## ردیف بائی موحدہ

بس لطف زندگی کا کدہر اور کہان ہی اب
وہ مہربان دل بنا نامہربان ہی اب

مرغ سحر کی بانگ سی ہی فق ہمارا رنگ رخ
سوہان جان زار صدائی اذان ہی اب

صد شکر آن دیتا نہین ہی عدو کو بھی
میری دعا سے اتنا ہوا پاسبان ہی اب

قاصد سے پوچھا کہ وہ تیار ہو رہے
معلوم ہوگیا کہ میرا امتحان ہی اب

عشاق کو خوشی سے تو نسبت ہی کیا بھلا
غم ہی رہی ندیم تو ہان ارمغان ہے اب

میر یطرح سے اونکو بہی کچھ کچھ ہی انتشار
مدت مین دوست میرا ہوا آسمان سے اب

گلشن کی خاک آتی ہی اوڑ کر بگولہ مین
رخصت بہار آمد دور خزان ہی اب

کچھ وصل کا اشارہ جو اون سے کیا گیا
فرمایا ایسے جہگڑونکی فرصت کہان سے اب

لو سانس کی بہی لینین اوجہی دم میرا
مجہہ ناتوان پہ یہ بہی تو بار گران ہے اب

ناصح کی دوستی مین یہی اتنا کلام ہی
وہ بہی کچھ اوسکا آتا نظر رازدان ہی اب

رکہنی زمین پہ نہین دیتا قدم مجھے
آزار جان زار بہت آسمان ہی اب

کیا پوچھتے ہو دل کی وہ گم ہو گیا کہین
بر مین رہا نہ میری نہ تیرا امکان ہی اب

ملنے کا لطف کوئی بہی باقی نہین ہی شور
کس ذریعہ تجہسے یار ہوا بدگمان ہی اب

رنگ پر آیا ہی ساقی اثر جام شراب
گوش کوثر مین یہ پہونچی خبر جام شراب

گردش بخت سی میر وہ نہ پہونچا مجہہ تک
پڑی جب بزم مین مجہہ پہ نظر جام شراب

تون ڈالا کیا مونہہ سے وہ مجھی دیکھ کی ہائے
پہٹ گیا درد سے میری جگر جام شراب

شیشهٔ دل مین میری او تری اک لال پری
دیکهنا ساقیا کیا هی اثر جام شراب

محتسب حشر مین پینے کا کهلی گا سب کیف
هوگا پرسش پہ وہ جب داد گر جام شراب

خون میرا کم نهین ساقی می گلرنگ سی کچهہ
اوس هی هی سرخ هی یہ چشم تر جام شراب

آج مینا هی تهی جام تهی میکده بند
نظر آتا هی همین کچهہ سفر جام شراب

بزم مین کسکی نظر بد یہ لگی هی ساقی
آج مجهہ تک نهوا جو گذر جام شراب

کیا هوا شور جواب هوئیت مخمور سی دور
نہ خیال خم و ساقی نہ سر جام شراب

## ردیف تای فوقانی

صدمہ هجر سے گهبرای نہ انسان بہت
دم اگر باقی هی تو وصل کی ارمان بہت

سخت جانی نی نہ مرنی دیا خنجر سے مجهی
چلتی چلتی هی یہ کام ای میری جان بہت

حسرت و یاس و الم درد فراق و وحشت
مجهہ دم نقد مسافر کی هین سامان بہت

خون بہا مانگینگے تری دست حنائی اکدن
جان دیجایئن گی ان هاتهونپہ انجان بہت

زلف کافر کی کوئی پیچ سے خالی نہ رہا
لائی جان بیچکر اس پر بدل ایمان بہت

سچ اگر پوچھیے اس چاہ کا مشکل ہی نباہ
جان پر کھیلے جو اوسکو تو ہی آسان بہت

ہم تو جب جانیں کریں اوسکو مسخر پڑھ کر
نام کیواسطے ہیں حافظ قران بہت

تمسا دلدار ہزاروں مین نیا یا اک ہی
دیکھی ہندو ہی بہت اور مسلمان بہت

کیا سبب ہی کہ ہر اکوقت ہین نیچی آنکھین
کیا پسند آئی ہین اغیار کی احسان بہت

تم وہ ظالم کہ کبھی ظلم سی رکھتی نہین شرم
ہم ستم دیدہ ہین اور پہر ہین پشیمان بہت

غیر کیواسطے یہہ مجھہ پہ جفا اور یہہ ستم
وہ مبارک ہو تمہین میری محبان بہت

شور کس کاکل مشکین کا تمہین ہے سودا
جس سی تم رہتی ہو ہر وقت پریشان بہت

## ردیف خای منقوطہ

کس شہید ناز کی ہی آہ پر تاثیر سرخ
ہو گیا چہرہ جو تیرا ای بت بے پیر سرخ

سرخ روی کیا کیسکی تیغ سی ہو گئی نصیب
کلک قدرت لکھہ رہا ہی کیون خط تقدیر سرخ

بل بے ای جوش شہادت خون تہمتا ہی نہین
ہو گئی قاتل کی دونو ہاتہہ اور شمشیر سرخ

کہتے ہین جسکو شفق یہہ سب خیالی بات ہی
ہی کسیکے خون ناحق سی یہہ چرخ پیر سرخ

| | |
|---|---|
| آفرین دست حنائی پر کیا کیسا شکار | ہوگیا ہی سر سی پانو تک سبھی نخچیر سرخ |
| خون حسرت تہا غضب جان و جگر مین جوش زن | قاتل سفاک کا سب ہوگیا ہی تیر سرخ |
| قتل کا میری ارادہ اس سے ثابت ہوگیا | قاتل بی رحم نی بہیجی ہی اک تحریر سرخ |
| خون حسرت کھا رہا ہے تن مین کیا کیا پیچ و تاب | ہوگئی یکسر میری پانو کی جو زنجیر سرخ |

شور کی سرخی لب کی یہ لکھتی ہو ثنا
جو نکلتی ہی زبان خامہ سے تحریر سرخ

## ردیف دال مہملہ

| | |
|---|---|
| خدا کو مان نہ کہلوا میری زبان صیاد | بلای جان ہی میری غم کی داستان صیاد |
| قفس پہ باندہی ہی پہولونکی بدہیان صیاد | بہت دلونمین ہوا میرا قدردان صیاد |
| نہ دل لگا کی سنا تو نی کچھ بیان صیاد | میری ہی دلمین رہی میری داستان صیاد |
| وہ باندہتا ہی رگ گل سی بال و پر میری | کئی برس مین بنا ہی مزاجدان صیاد |
| قفس کو صحن گلستان مین لا کی اب رکھا | ہزار شکر بنا کچھ تو مہربان صیاد |
| دکھایا خوبی قسمت نی مجکو کنج قفس | وگرنہ مین کہان اور تیرا گھر کہان صیاد |

خدا کیواسطی اب یہ سر ترنم ہو
بہار باغ چلی آ گئی خزان صیاد

نسیم دم کی نہ ہمدم نہ ہمنفس ہی شمیم
قفس مین اپنا نہین کوئی خبر فغان صیاد

اوجاڑا جیسے میرا آشیان گلستان سی
رہی نہ تیرا ہی نام اور کچھ نشان صیاد

کبھی تو کھول دی دم بھر کو بال و پر میری
چمن کو چھوڑ کی اوڑ جاونگا کہان صیاد

رہائی پا کی ہی بہولونگا مین نہ حق نمک
بھرونگا تیرا ہی دم دیسے ہر زمان صیاد

ستانہ ہمسی اسیرونکو ظالم بی رحم
کہ تیری گھر مین ہین دو دنکی میہمان صیاد

لگائی تاک چمن مین پھر آشیان ڈھونڈا
پھرا ہی فکر مین میری جہان تہان صیاد

کوئی خدا کی لی کہدی ہم صفیرون سی
کہ بیٹھا تاک مین ہر وقت ہی نہان صیاد

چھری کا ہی ہاتھہ مین چلین پر جیسی یا قسمت
خدا ہی جانی کہ لی جائیگا کہان صیاد

خطا کسیکی نہین ہی یہہ خوبی تقدیر
کہ لائی مجکو قفس تک کشان کشان صیاد

تیری ستم سی اگر جل کی آہ گرم کرون
قفس مین آگ لگی اور اوٹھی دھوان صیاد

جلا جلا کی مجھی خاک کر دیا تو نے
تیری جفا سی ہی ہر وقت الامان صیاد

چمن کا ذکر نہ ہی یاد ہمصفیرون کی
خدا نخواستہ ہوجای بدگمان صیاد

نگاہ لطف نہ کی بہول کر کبہی تو نی — تمام عمر گئی اپنی رایگان صیاد

تیری سبب سے ہوی دور گل و گلچین — غضب خدا کا پڑے تجہہ پہ ناگہان صیاد

زمین پہ چہوڑا نہ اور آسمان پہ گہر میرا — میری تلاش مین دوڑا یہان وہان صیاد

اگرچہ شور کی اوسکو کلام کا ہی مزا — پر حیف خوب سمجہتا نہین زبان صیاد

ہی دام مین وہ کاکل عنبر شمیم بند — مجکو بہی پاس اوسکی تو کردی کریم بند

رکی ہی کب رکی میری لاکہو نہ لک زبان — دیکہون مین کون کرتا ہی اسکو کلیم بند

پہونچا ہی بو نہ کاکل مشکین کی تجہہ تلک — کردی ہی اوسنی کوچہ کی اپنی نسیم بند

بخشش کی بعد ہم پہ وہ کہلیگی حشر مین — دروازی خلد کی ہوی پہر ای ندیم بند

اون سی جفا چہٹی گی نہ مجہسے وفا کبہی — دونو سے ہوی گی نہ یہہ خوی قدیم بند

دریا ہی اشک اکی تہما ہی مژہ پر آج — کاٹو نہ یہہ کوی اسطرح کردی حکیم بند

خاکا اوڑی ہی جو گلشن عالم کا کیا عجب — کردی ہی فصل گل مین خزانی نسیم بند

گو آپکے جفا کی کہلی ہین ہزار در — ہی بہی اک وفا کا نہ کبہی کریم بند

نام خدا جو راحم و رحمان ہی ضرور | رکہیگا وہ نہ حاجتین میری رحیم بند

مانگی خدا سی شور یہہ کس منہہ سی اب دعا
باب قبول نیم سے ہے وا اور تیم بند

## ردیف رای مہملہ

جہان کو پہانستے ہین اونکی زلفین سر بسر ناہوکر | چہپی جان و جگر مین تیر مژگان سر بسر چہان ہوکر

برائین آرزوئین سب اسیران محبت کی | رنگین تنگی جو کام آئین قفس کی تیلیان ہوکر

مشبک گر جگر اور دل ہوی ہین تیر مژگانسے | رہین در پر پریزادونکی یا رب جالیان ہوکر

اگرچہ ترک ادی تہی ولیکن اوسکی ہاتہون سے | رگ جان میری لپٹی دست بستہ چوڑیان ہوکر

بغیر اوس ساقی میکش کے کانٹی سی کہٹکتی ہین | کہ ٹوٹی زخم کی انگور دلمین شیشیان ہوکر

مزا آئی شب فرقت مین کچہہ تو وصل جانانکا | رہین آہین میری سینہ مین اونکی سسکیان ہوکر

محبت تہی ہمین زر ہی بہت کچہہ شغل قاتل کی | وبال جان ہوا ہی اب تیری بالیان ہوکر

شب فرقت مین آہین جو نکلتی ہین میری دلسے | کہی ڈر ہی نہ پہونچین دشمنونتک گالیان ہوکر

شنا یا گردہ میکش لگو کہی ہی اب مزا ساقی | رہین پیالی ہماری زہر کیسے پیالیان ہوکر

نہ کیونکر جذبۂ دلکا اثر ای شور پیدا ہو
کہ میری یاد اونکی پاس پہونچی ہچکیان ہو کر

عشق مین ہم نی بتون کی لئی سر پر پتہر
اپنی قسمت مین لکہی تہی یہہ ہی ککہر پتہر

آسمان تجہہ پہ ہی اگر و نگریگی بجلی
تونی برسائی زمین پر جو ستمگر پتہر

روح ہی صاف بگولہ مین کسی وحشی کی
کہاتی ہین اوڑکی پہاڑ ونسے جو چکر پتہر

یار سر دور کیا اوسکا بہلا ہو یارب
جسنے مارا ہی میری سر پہ اوٹہا کر پتہر

آب اور تاب سی ہی قیمت و قدر انکی فقط
ورنہ یہہ ساری ہین گوہر و جواہر پتہر

نہ گئی سنگدلی بعد میری بہی اوسکی
جای گل قبر پہ رکہدی جو لا کر پتہر

گل گلزار سے بہتر اوسی مجنون سمجہا
کوئی لیلے کی جو ماری اوسی اکثر پتہر

خاک کی بدلے میری قبر مین ڈالی اوسنے
دو دنو تا ہون سی اوٹہا فاتحہ پڑہ کر پتہر

کہل گئی صاف شرارت بت بی رحم کی شور
آج پہکوائی جو اوسنے میری گہر پر پتہر

جو دل کہ ہوا زلف گرہ گیر سے باہر
تہا گانٹہہ کا پورا نہ تہا تدبیر سے باہر

حال اپنی تعشق کا یہان تک لکھا اوسکو
تقریر سے باہر ہوا تحریر سے باہر

گر ذبح کیا اوسکو تو کچھہ سیر ہی دیکھو
خون آیا اوچھل کر دل نخچیر سے باہر

ابرو کی روانی کی ادا پانی ہی مشکل
جوہر ہی یہہ آب دم شمشیر سے باہر

ارمان ہی میری مجھسی قناعت مین تہی گرہ
ہی میری نہ نکلی دل دلگیر سے باہر

گردش اسی کہتی ہین دو عالم مین تپاک ہی
نکلا کبھی دور فلک پیر سے باہر

ابرو ہی تیری تیغ تو ناوک وہ مژہ ہی
ہین تیغ سی باہر نہ تیری تیر سی باہر

دل کہتا ہی اوس گیسوی پر پیچ مین پہنسکر
یارب نکر اس حلقۂ زنجیر سی باہر

صورت کو تیری دیکھہ کی مین بت سا بنا ہون
ہوتی ہی خموشی کہین تصویر سی باہر

قطعہ

مضمون سی مجھی اُنس زیادہ ہی مجھی شوق
ہی طرز میری ذوق سی نی میر سی باہر

پرشور میرا نام تو لازم سے نمک ہی
یہہ چاٹ وہ ہی جوکہ تحریر سے باہر

سوال وصل سی بیٹھی اودہر تم خشمگین ہوکر
ادہر بیٹہا ادہر حیران ہین ہم فرش زمین ہوکر

تمہاری تیر کا پیکان نہ نکلا اس سی پہر باہر
مکان کو دیکھہ کر اچھا رہا اوسمین مکین ہوکر

الہی پیچ و خم سی زلف پیچاں کی بچانا تو
یہ ماری کی کسی دن ہمکو مار آستین ہنکر

رہیگا بعد مرنیکی یہی اب نام و نشان اپنا
کہ پہونچا اوسکی ہاتہوں تک ہوں مشکل نگین ہنکر

تمہاری ناز کی تقلید جورین ہی لگی کرنی
بگاڑا ہی پری تم نی اونہیں ہی نازنین ہنکر

شرار اغواں کی عجیب نیرنگ دیکھی ہین
کہیں یہہ روپ لاتی ہی بگڑکر او کہیں ہنکر

کرین کیا خاک ہی لیکر صبا تا آسمان پہونچی
پڑی تہی ورگرنہ اوس گلی مین ہم زمین ہنکر

شب وصلت رہا طرفین مین جیر تنگ یہ عالم
ادہر ہم بگڑی بیٹہی اور اودہر وہ شرمگین ہنکر

چھپایا گو نقابو مین ہی تمنی روئی تابانکو
پہر آنکہیں سری جا پہونچین وہان ہی دوربین ہنکر

نہ نکلا شرم سی خورشید تابان آج گردون پر
تمہیں دیکہا کہ وہ بیٹہی ہین پیدا مہ جبین ہنکر

خدا ہی خود بنا کر تمکو مایل اور ہوا ہی خود
بگاڑو گی جہان کو کیوں نہ تم پیاری حسین ہنکر

ہوی آزاد اور سیر دو عالم خوب کی ہم نی
بنایا کوی اپنا بیٹہی اب گوشہ نشین ہنکر

پڑا تہا شور شب کو آج کچہہ اونکی محفل مین
گئی تہی جو رکیا ای شور صاحب وان تمہین ہنکر

پہر گئیں مجھسی تیری شوخ نگاہیں کیونکر
حشر انگیز نہوں پہر میری آہیں کیونکر

جب کیا رام خدا کو ہی توفیق ہمدم
ہم تو انسان ہین پہر اونکو نچاہین کیونکر

ہم یہان یاد کرین تمکو خبر وہان ہو جای
دل کے بیطرفین سے کہل جائین رہا ہین کیونکر

شرم سے اونچی تو ہوتی نہین دیکہین یہ کبہی
دل کو لی لیتے ہین پہر نیچی نگاہین کیونکر

دشمنون کی جو کری بات کا ہر لحظہ یقین
اوس سے ہم دوستی دم بہر ہی نباہین کیونکر

خوف ہی آپکا ہر لحظہ ہر ایک دم ہی لحاظ
عاشق زار بہلا غم سے کراہین کیونکر

راتدن انکے غم واندوہ نی ہم کو مارا
اب تو سنتی نہین ہمدرد بناہین کیونکر

دل فدا کر دین کہ جان اوسپہ کرین اپنی نثار
اتنا بتلا ی کوئی یار کو چاہین کیونکر

آپ سی داد کی امید ہی ہر دم ہر وقت
اب کئی جاہین یہ دل تہام کی آہین کیونکر

راتدن اونکی ہی صحبت سی ہی تفریح انہین
وہ رقیبونکو بہلا دلسے بچاہین کیونکر

سیکڑون طرز سی دنرات ستاتی ہو مجہی
دیکہہ لین تم نی جفا کار یکی راہین کیونکر

ہم نی انگریز ہی تو پوشاک مین دیکہین ہین
کوٹ پتلون پہ ہین سرخ کلاہین کیونکر

چاہ کی نام سی ای شور ہی جسکو نفرت
ایسے بیدرد کو فرماؤ تو چاہین کیونکر

کیوں نہ میں جان دوں اسقدر پہ قرباں ہوکر
رہ گیا تیر ترا دل میں جو ارماں ہوکر

میری باتوں پہ کبھی لائی نہ ایمان و یقیں
اونکی خاطر سے میں بچتا یا مسلماں ہوکر

بخیہ گر سی نہ رفو ہوئیگا تا حشر کبھی
اوسکی ہاتھوں سی ملی میرا گریباں ہوکر

اب تو پانی کا گلیسے ہی اوترنا ہی محال
کانٹی بیٹھی ہیں میری حلق کی دو زباں ہوکر

زلف کافر ہوئی یہاں تک تو میری جیکی بلا دل
جاندی بیٹھا میں آخر کو پریشاں ہوکر

مرض عشق سی صحت کی کسی ہی امید
یہہ بگڑنی لگا ہر دم غم درماں ہوکر

برق ہی دیکھہ جسے ابر میں روپوش ہوئی
چھپ گئی کسکی تجلی یہہ نمایاں ہوکر

تیری پیکاں کو کیا دل نی نہ دم بھر بھی جدا
ہوگیا تنگ وہ گھر میں میری مہماں ہوکر

شرط ہر کام میں رکھتا ہی سلیقہ بھی ضرور
عیب بھی کرتا ہی انسان تو پنہاں ہوکر

ایک ایک بات میں ہی اوسکی دغا اور فریب
شور کرنا نہ یقیں تم بھی سخنداں ہوکر

جائینگی ہم نہ کوچۂ جاناں کو چھوڑ کر
کیونکر جئیں گی اپنی دل و جان کو چھوڑ کر

دل سا عزیز جب کہ گیا اپنی ہاتھ سے
ہم جائیں کس پہ خانۂ ویراں کو چھوڑ کر

تنہا خدا کی پاس ہی ہم تو نہ جائینگے
اپنی رفیق جان شب ہجر انکو چھوڑ کر

وحشت کا ہو بھلا ہمین آزاد کر دیا
اب گہر کو کیا کرینگی بیابان کو چھوڑ کر

ہم کیا کرینگی خلد مین جا کر یہہ سوچ ہی
باغ جہان ہی اوس گل خندانکو چھوڑ کر

کنج قفس نصیب ہوا آب و دانہ سے
وقت بہار آیا گلستان کو چھوڑ کر

زخم جگر کو اوسکی تبسم سے ہی مزا
تلوار کیا کرونگا نمکدان کو چھوڑ کر

اوس روی مصحفی سی جو زاہد پہریگا تو
پہر کسکو مونہہ دکہائیگا ایمانکو چھوڑ کر

داغون کو بعد مرگ بہی ایدل نہ میٹنا
جائی نہ میزبان کہین مہمان کو چھوڑ کر

افسوس ہی کہ دست جنون پر مین سر بسر
پچتا رہا ہون جیب و گریبان کو چھوڑ کر

ای شور دل لگی گا یہہ کب خلد مین تیرا
پریون کو چھوڑ اور پرستان کو چھوڑ کر

جو شور نالو نکا تہا اس زمین کی پردی پر
وہ پہونچا دہوم سے چرخ برین کی پردی پر

بشر تو کیا کہ صبا کا گذر نہو یہان تک
لکہا ہوا ہی یہہ پردہ نشین کی پردی پر

ہزار چرخ پہ خورشید و مہ اگر چڑہ جائین
نہون گی تمسے وہ چرخ برین کی پردی پر

نہ ایسی آنکھ کیسکی ہی آجتک دیکھی
نہ ایسی شرم ہی چرخ و زمین کی پردے پر

گذر نہین ہی یہان ماہ و خور کا ہی ذرات
لکھا ازل سی ہی اوس مہ جبین کے پردی پر

چراغ لیکی ہی ہم نی جہانمین ڈھونڈا
نہ تمسا دوسرا دیکھا زمین کی پردی پر

وہ چشم وہ ہی کہ رہتی ہی شرم سی نیچی
خدا کا سایہ ہی اوس شرمگین کی پردے پر

ہوئی ہین ہند مین مشہور اتو شور او داغ
نہین ہی اوسنا زبان دان زمین کے پردی پر

بنا ہون جیب سے مستانہ می گلگونکی جوبن
بہار زندگی کا خون ہی مینا کی گردن پر

ہوا ہی جیب سی شیدا دل می گلگونکی چمن پر
نہ کچھ گلچین کی الفت ہی نہ کچھ مایل ہون گلشن پر

کسیکی چشم میگونکی الم مین ہے دہی جان ساقی
خم می کا ہی شایان ہووی گنبد میری مدفن پر

اسیران محبت آج ساقی دیکھہ مہمان ہین
یقین ابر رحمت کیون نہ ہووی تیرے دامن پر

چمن ہی میکدہ اور سرو مینائی می گلگون
گمان ہے ساقی و ساغر کا ہر گلبن کے جوبن پر

ہمین دو نو جہان سی ہے خبر سنی کیا زاہد
ہماری ہوشیاری کا ہی خون مینا کی گردن پر

ہوا مستانہ مشہور تیرا نام گر زاہد
تو کہہ انصاف سی بدنام ہی تو کسکی چتون پر

ہوا مشہور اب زاہد ہی میخانہ کو جاتی ہین
پڑی یہ جرم ہی پیر مغان کی شور گردن پر

فدا جب سی ہوا ہی دل تیری سفاک چتون پر
ہزارون بجلیان گرتی ہین ہر دم جان کے خرمن پر

کیا خار بیابان نی جو طعنہ کار سوزن پر
تو چشمک آبلون کی ہی ہوی انداز گلشن پر

عجب مذہب ہے اپنا اور عجب مشرب ہی کچھ اپنا
ارادت شیخ سی ہی نہ عقیدہ ہی برہمن پر

کوئی کہتا ہی دیوانہ کوئی کہتا ہی سودائی
ہزارون بار غم رکھی ہین ہمدم اپنی گردن پر

میری تصویر یہہ ہی کیسکے زخمی شیدا ہے
عیان زردی ہی اور وحشت ہے شمع روشن پر

خدا جانی ہوا کیا کسلئے عالم مین ہم آئی
بھروسہ دوست پر ہے اور نہ کچھ ہی دشمن پر

تیری زلف سیہ نی کر دیا اندھیر عالم مین
غضب کا زہر پھیلا یا گمان ہوتا ہی ناگن پر

غضب ہنگامہ آرائی ہی ہر دم شور نالہ کی
قیامت کا ہی دھوکہ شورش فریاد و شیون پر

سچ کہی کہ دل لیکے ہی کیا مدنظر اور
تم اور ہو طور اور ہی انداز دگر اور

آئینہ مین تم دیکھہ کی کیا ہار گئے بولو
پیدا ہو طرحدار کوئی تم سا اگر اور

دن رات چراغ مہ و خور لیکی ہی ڈھونڈا
پایا نہ کہیں تجھسا و لی رشک قمر اور

قاصد نی دیا خط تو مگر موںہہ سی نہ بولا
دل دہڑکی ہی لایا ہو کچہہ تازہ خبر اور

دل ہی لیا دین بہی لیا ایمان ہی چہنا
باقی ہی اب ایک جان سو لو اسکی خبر اور

جز داغ ملا کچہہ بہی نہ الفت کی شجر سی
اس باغ میں پہولا نہ پہلا کوئی ثمر اور

اشکوں سی میری دُر کو نہیں نسبت پا تگک
وہ سنگ ہی بی آب یہہ با آب گہر اور

دل لیکی ہوا اب وہ میری جان کا خواہاں
بی تنسر جسی سمجھی تہی سو نکلا وہ بشر اور

لیتا ہی سدا تیر نظر سینہ پہ تو شور
دل تیر اسا دیکہا نہ سنا ایسا جگر اور

## ردیف شین معجمہ

پڑی ہی مجھپہ وحشت وہ میں راہ کی گردش
کسی پہ پڑتی ہی جیسی نگاہ کی گردش

شب فراق بہی لوٹ گئی ہی مجھسی اب
پڑی ہی ادسپہ جو بخت سیاہ کی گردش

جو ایک دیر میں ہی پا حرم میں دوسرا ہی
پڑی جو تیرا ہی حال تباہ کی گردش

بہی جلا کی یہہ پیسا کہ سرمہ کر ڈالا
پڑی بلا ہی وہ چشم سیاہ کی گردش

کسیکو کعبہ کا چکر کسیکو گردش دیر
ہمین تو کافی ہی کافرنگاہ کی گردش

زمین کو سونپ دیا آخر آسمان نی مجھی
کریگی اور کیا اوس کینہ خواہ کی گردش

دہوئین نی اسکی ہی کرڈالا چرخ کو نیلا
بلا سی افزون ہی اس دود آہ کی گردش

تمہاری چہرہ کو دیکھا تھا اکدن اک رات
اوسی خیال مین ہی مہر و ماہ کی گردش

اشارہ خنجر سی ہی شور کی جو قتل کا وہان
تو صاف دیکھہ لی چشم گواہ کی گردش

## ردیف صاد مہملہ

بر نہ آئی دل ناکام کی حرص
چھوڑ دی اسلئی سبکی کی حرص

تکہہ مست سی لذت پا کر
ہوگئی بادہ کی اور جام کی حرص

تیری قامت سی قیامت کو بھی ہر
ہی اوسی ہی تو تری نام کی حرص

سربلندی جو منہ خور کو ہوئی
رکہتی تھی وہ بہی تیری بام کی حرص

رنج عادت ہی اگر حضرت دل
پہر ہی کیون راحت و آرام کی حرص

رشک ہی میری سینہ بختی پر
ہی عجب زلف سیہ فام کی حرص

اور وہ کافر ہوا جسکو ہوئی اسلام کی حرص
پیر زاہد کی ہی دینی کار برہمن کا کی حرص

لٹکی ہی جو یہ رخ پر کاکل
رخ کا طالب ہون کبھی کاکل کا

ہوتی کافر کو ہی اسلام کی حرص
یہ بُری ہی سحر و شام کی حرص

شور گر چاٹ ہی شیرین کی تمہین
اوسکی مونہہ سی رکھو دشنام کیحرص

## ردیف کاف فارسی

کیونکہ حسرت سے ہو چشم پُر آب ایک پر ایک
اوسنے ڈالی رخ زیبا پہ نقاب ایک پر ایک

تیری کوچہ مین جو کرتا ہی عذاب ایک پر ایک
پردہ رہجائی اوسی خاک مین داب ایک پر ایک

بی نقاب آج ہین وہ شکل سہہ ہی محفل کی
عشق پہ عشق آتی ہین چہڑکی ہی گلاب ایک پر ایک

مونہہ لگا کر جنہین پیتا ہی کسی میکش نی
گرتا ہی آج سر جام شراب ایک پر ایک

ہی ہماری دل بریان کا جو کچھ اوسمین اثر
پہکیتا ہی تیری مجلس مین کباب ایک پر ایک

نعرہ شور پانی بہھلنے ندیا ای ساقی
ہو گئی بیہوش گرا پی کی شراب ایک پر ایک

قاب مین رکہکی کہا اتنی جلائی دل مین
نرگسی جتنی کہ اسمین ہین کباب ایک پر ایک

آرزو غیر کی اور اشک میرے حسرت کی
نکلا کوچہ سے تیری خانہ خراب ایک پر ایک

اک چمن حسن کا اور دیکھنے والے لاکھون
دیان گر پڑتا ہی مشتاق تماشا ایک پر ایک

کیا اسیرون پہ گری اور ستم کی بجلی
روتا ہی آج جو مانند سحاب ایک پر ایک

ہو نہین سکتی ہی جو میری گناہون کی شمار
حشر مین پھینکتا ہی فرد حساب ایک پر ایک

اون نگاہون سی تو پوچھو یہ رقابت کیا ہی
لوگ کھینچے ہوئی ہین تیغ پرآب ایک پر ایک

خنجر موج فنا سامنی ہی آنکھون کی
کیون نہ آپس مین گری ڈر کی حباب ایک پہ ایک

نخل مژگان سے ہی یہ اشک چکا انکا عالم
ٹپکین جیسے ثمر پختہ شتاب ایک پر ایک

ہوئی کیفیت چشم اوسکی جو رندون کو نصیب
پھینکین آپس مین وہ جام مئ ناب ایک پر ایک

وای ای حسرت دیدار کہ اوسنی ڈالین
چار ابروی غش آور پہ نقاب ایک پر ایک

دفتر گل کا خزان سی تو یہ اب رنگ ہی شور
اوڑکی جیسے گرین اوراق کتاب ایک پر ایک

کیا آہ نی جب اثر دیر تک
ہوا چرخ ریزہ زبر و زیر تک

لپکنے لگے بار گیسو سے جب
تو پکڑی ہی وہ کمر دیر تک

کیا ناتوانی نے ممنون مجھی
ہوی اوسکی در پر بسر دیر تک

ہٹکا نی لگی آج مٹی میری
کہڑی وہ رہی گور پپر دیر تک

یہہ ہی بزم مین مجکو ڈہر کا رہا
کہ وہ دیکہتی ہین کدہر دیر تک

قفس سے جدا ہو کی اوڑتی ہے
چمن مین میری بال و پر دیر تک

شب وصل کر دونگا گردن جدا
جو بولا تو مرغ سحر دیر تک

گیا دل نکل کر جو دلبر کی ساتہہ
تڑپتا رہا پہر جگر دیر تک

تیری سلک دندانکی دیکہی جو تاب
ہوا پانی پانی گہر دیر تک

ہوا ذبح وہان طایر نامہ بر
اوڑی یہہ چمن مین خبر دیر تک

اوٹہین حشر تک ان مین لاکہہ لاکہہ
کری خوشخرامی وہ گر دیر تک

کرو شور تم جان اوس پر فدا
یہہ چرچہ رہے دربدر دیر تک

## ردیف لام

### نعت مسیح علیہ السلام

ہی مجکو شور جس سے سروکار آجکل
دو نو جہان ہین اوسکی طلبگار آجکل

ہین جلوہ ریز جسکی تجلی سے مہر و ماہ
ہی وہ ہی اپنا مطلع الانوار آجکل

کھینچی ہی اپنی دام محبت مین جو مجھی
ہون جان و دلسے اوسکا گرفتار آجکل

ای خامہ سوز بالنسے لکھہ اوسکی نعت کو
گھر گھر اوسیکا ورد ہی ہر بار آج کل

یعنی وہ نور پاک مسیحا ہی جسکا نام
قربان ہین جسپہ سارے ہی دیندار آجکل

ہر ذرہ مین ہی اوسکی تجلی بہار جوش
ہی گرم اوسکی نور کا بازار آج کل

دیگا وہ میری آنکھہ مین جلوہ کمال کا
دیکھونگا جسسے اوسکا مین دیدار آجکل

جو جو نہان تھی پردہ دلمین جہانکے
اوسنے کئی عیان وہ ہی اسرار آجکل

شافع ہی دو جہانکا وہ مقبول کردگار
سب کی زبان پہ ہی یہی گفتار آجکل

مقبول ہوگا اوسکا وہ ہی بندہ خدا
ہی اوسکے خوف سی جو خبردار آجکل

گر چہ نئی نئی ہین تو مذہب ہی ہین نئے
ہر جا بجا اوسی کی ہی تکرار آجکل

تثلیث ہی کی بحث پہ ہی اپنا اعتقاد
ہی یہہ عقیدہ اپنا مددگار آجکل

برگشتہ ان سی جو کہ ہوا در بدر پہرا
کونین مین وہ ہوگا اب خوار آجکل

پی لی ہی جسنے بادہ الفت مسیح کی
رہتا ہی اوس سرور مین سرشار آجکل

| | |
|---|---|
| یہی خود ہوا جو یاد مین اوس ذات پاک کے | نزدیک اوسکی ہی وہی ہشیار آجکل |

دل کو سمجھ تو شور کہ ہے خانۂ خدا
شیطان اسمین آئی نہ زنہار آجکل

ہوئی ہم جو جہان خراب مین داخل — ہمیشہ رہتی نہ رنج و عذاب مین داخل

شمار کرتا نہیں ہی جو اوسکی کشتون مین — فلک نے رکھا مجھی کس حساب مین داخل

رہی جہان مین نہ باقی سفید ایک ورق — جو میرا قصۂ غم ہو کتاب مین داخل

بچی تھی آنکھون سے تیری ذرا سی بدمستی — کہ آجتک ہی وہ جام شراب مین داخل

بچا تھا کچھ تیری رخسار سی از بس نور — ہوا وہ چشم مہ و آفتاب مین داخل

کسی سے چھیڑ کسی سے ہنسی کسی سے مذاق — بڑھاپا بھی ہی ہمارا شباب مین داخل

علاج میری غشی کا اگر ہی مد نظر — کرو پسینہ کو اپنی گلاب مین داخل

جو بوسہ دیتی ہو دو چار دو ہمین صاحب — وگر نہ ایک نہ رکھو حساب مین داخل

تمہاری کشتہ کی برسی کی فاتحہ ہی آج — درود چلکے پڑھو ہو ثواب مین داخل

خیال پہلی سے ہوتا ثواب کا جو ہمین — تو ہوتی کاہیکو رنج و عذاب مین داخل

بہری ہین چشم مین اعجاز عشق سی آنسو
وگرنہ کیونکہ ہو دریا حباب مین داخل

چھا نگا رنگ ہی کچھ آج اور کل کچھ اور
اسی سبب سے ہوا انقلاب مین داخل

مزا ہی مونہہ لگی گر آج شوخ میکش کی
دل برشتہ ہی میرا کباب مین داخل

مثال چشم کی بیدار دل ہی ہوای شور
وگرنہ جاگنا یہا نکا ہی خواب مین داخل

دل بت کو دیکی ہاتھ مین پہر کیونکر آئی دل
اب کیا کرون خدا کہ گیا مفت ہائی دل

گر خال و خط سی بچ گیا زلفون مین جا پہنسا
اس دام ہی نکل کی کہان اب یہ جائی دل

پہلو سے اوٹھ کی وہ گیا بیتاب جان سے
سو آفتون مین پہنس گیا بیٹھے بیٹھائی دل

کیا سحر سامری ہی یہ اوس بت کی باتین
تا مرگ پہر نہ چھوٹی جو اوس سے لگائی دل

آتا ہی جب کسی پہ تو جاتا ہی جانکی ساتھ
یارب کبھی کسیکا کسی پر نہ آئی دل

یارب تپ فراق سی جلتا ہون راتدن
ایسے لگی کو آہ یہ کب تک بجھائی دل

ہی عین سحر چشم بلائین بہری ہی زلف
کس سی لگائی دلکو کس سے چھوڑائی دل

انداز ہی ملا پکا اوسکی جفا مین بہی
کیونکر نہ روز صدمہ پہ صدمہ اوٹھائی دل

داغ کیون کہکی دل کا حال کرین ہای ہای دل
اچھی کہی کہ ہم سے کہو ماجرای دل

اوسکو نہین ہی گرمیٔ الفت تیری پسند
پہر شور اوسکی واسطی کیون تو جلای دل

## ردیف میم

جون بوئی گل سدا ہی وحشی جہانمین ہم
باہر نکل کی آئی تہ پہر گلستان مین ہم

کچھ غم خزانکا ہی نہ خوشی ہی بہار کی
رہتی ہین ایک حال بہار و خزان مین ہم

شاگرد گل ہین آپکے خندہ زنی مین سب
اُستاد بلبلون کی ہین شور و فغانمین ہم

دیکھا نہ گل نہ نغمۂ بلبل کبہی سُنا
صیاد کی شکار رہی بوستان مین ہم

اللہ ری تڑپہ دل مضطر کی ہجر مین
گاہی زمین پہ ہین تو گہی آسمان مین ہم

دینا و دین مین نہ کوئی اپنا ہی خدا
تجکو ہی اک سمجہتی ہین دونو جہانمین ہم

دروازہ کہولتی نہین مثل حباب بحر
ہین قفل بند رات دن اپنی مکان مین ہم

لکہا ہی کسکی خنجر قہر کا نکا اس سے وصف
دو ٹکڑی دیکہتی ہین قلم کی زبان مین ہم

افسوس ہی ریاض مین بہی ہوتا ہی گناہ
شب کاٹتی ہین جاگ کی مُرغ کی دکانمین ہم

صد شکر بعد مرنیکے بہی ذکر خیر سے
اچھو نکا نام سُنتی ہین ہر داستان مین ہم

قدر سخن تو شور زمانہ سے اوٹھ گئے
جی چاہتا ہی قفل لگا دین دہان مین ہم

صبح خورشید شب کو ماہ ہو تم
نور مین دونو کی پناہ ہو تم

ادہر افشان اودہر ہی رخسارہ
سو ستارون مین ایک ماہ ہو تم

ہمسے تو عمر بہر حجاب رہا
پہر رقیبون سے رو براہ ہو تم

حشر مین دیکہی ہو کیا انصاف
داد خواہ ہم ہین عذر خواہ ہو تم

نیک اور بد سی ہی کیا نسبت
ہم گنہگار ہی گناہ ہو تم

ہمنے حق وفا مین جان ہی دی
اور کیا چاہیے گواہ ہو تم

پڑہتے ہین سب نماز دامن پر
عشقبازونکے سجدہ گاہ ہو تم

کیون نہ آنکہین دکہاو عالم کو
شوخ دیدہ ہو خوش نگاہ ہو تم

شور سے اور تم سے کیا نسبت
وہ فقیر اور بادشاہ ہو تم

ہین دلسے نیاز مند تیری بی نیاز ہم
رکہتے ہین اس نیاز پہ بہی اپنی ناز ہم

تاج عشق مین ہی گئے اوٹہا بیٹہے ہم
اپنے بیاض مین ہی لے نیاز ہم

ہین محو کس قدر تری الفت مین اے صنم
کہدیتے ہین عدو سی بہی کچہہ دلکی راز ہم

پالا پڑا ہی جب سی کہ شعلہ رخونسی ہای
رکہتی ہین سوز دل سی ہی وندا ساز ہم

ابتو ہوی ہین پیشوا رندونکی لا کلام
پہلی کسی زمانہ مین تہی پاکباز ہم

جو کچہہ بری بہلی وہ کہین سنتی ہین مدام
ہان کچہہ جواب دین نہین اسکی مجاز ہم

بیٹہی ہین چپکی جلتی ہین خاموش رات بہر
رکہتی ہین مثل شمع کی سوز و گداز ہم

رازق سی روز چاہتے ہین اپنی رزق کو
ہین مانگتی مسیح سے عمر دراز ہم

ابتو بتون کو دور سے کرتی ہین ہم سلام
پڑہتے ہین صبح و شام خدا کی نماز ہم

جو صاف ہو کی شور سی دل مانگو دیتی ہین
تسے ہم شعار نہ ہین حیلہ ساز ہم

بن بن کی اور او لجہتے زلف رسا سی ہم
شامت ہی کشتی لڑتی ہین اپنی قضا سی ہم

زلف دوتا سی پانگہہ سرمہ سا سے ہم
ایدل بچار کہین تجہی کس کس بلا سی ہم

سودای زلف اور یہہ سر ہی تو چارہ گر
پاکر شفا چلی تری دار الشفا سے ہم

ملتا جو دل لگی کی لئی کوئے یار تا
جاتی نہ اس جہان مشقت فزا سی ہم

دم بند ہوی بلبلون کا چیخ چیخ کر
گر کوئی گل کہلائین چمن مین نوا سی ہم

بولی اوڑی ہی گیسوی مشکین سے آپکی
کہتی تو کیونکہ اوڑہین نہ چلتی ہوا سی ہم

یہہ استخوان تو ہو سگ کوی یار مین
کرتی ہین بحث اسکی تو ہر دم ہما سی ہم

پاس عدو او نہین دل رشک آفرین کو رشک
دل ہم سے ہی خفا تو خفا دلربا سی ہم

یہ سختیان ہین بت کی تو پہر جیکی کیا کرین
مانگینگے شور موت اب اپنی خدا سی ہم

## ردیف نون منقوطہ

ہی جوش مفلسی اور ست ہین ہم می پرستی مین
تماشا ہی عجب ساقی ہماری فاقہ مستی مین

ابہی آئی ہی چلنی کی تیاریکا سامان ہی
روا رو کی عجب سے رسم کچھہ دنیا کی بستی مین

گرا جو خاک پر قطرہ ہماری اشک حسرتکا
وہ شاہد ہی کہ گرتی ہین بلند والی پستی مین

عدم سی گر نہ آتی ہستی کا درد کیون ہوتا
نہ پایا چین ماتن سے کبہی اک روز ہستی مین

ہمین دیر وحرم مین ایک ہی جلوہ نظر آیا
جو دیکہا بت پرستی مین وہ پایا حق پرستی مین

نہین شیوہ سوال اپنا ہی بہتر اس سے مرجانا
فراخی مین خدا رکھی ہمین یا تنگدستی مین

اگر اک قطرہ چکھہ لیتا تو لب کو چاٹتا رہتا
نہ دیتا دخل کوئی پہر تو زاہد می پرستی مین

خدا حافظ ہی اونکی جانو دلکا درد دور ایسی
جو عاشق رہتی ہین ہردم ستمگر کی پیش دستی مین

جب آئے ہوش مین کیا کیا نہ پچھتائے نہ غم کہائے
نہ ملنی کی قسم کہا بیٹھی تھی ہم اوس سے مستی مین

پڑی ہی خاک سر پر اور غضب ہین یانو کیچہائے
ملا انعام کامل یہ جنونکی سرپرستی مین

خدا ہی جانکو اونکی رکہی گا حفظ مین اپنی
کہ جو جانباز رہتی ہین تمہو نکی پیش دستی مین

نہ ملتا ہرگز ایسا ذائقہ من اور سلوی مین
ملی لذت جو تمکو شور اپنی فاقہ مستی مین

عمر کی کٹنے کی یہ سانس خبر دیتی ہین
ہردم انسان کو پیغام سفر دیتے ہین

کل تو نالون ہی سے شور قیامت تہا بپا
آج طوفانکی خبر دیدۂ تر دیتے ہین

کوئی ہمسا ہی تو جان باز دکہا دو ہمکو
تمکو دل دیتے ہین اور اپنا جگر دیتے ہین

کیا یقین ہو کہ تغافل نہ کرین گے اب وہ
دمبدم بات بنا دم ہی مگر دیتے ہین

کل تلک ایک ہتی مجکو شکایت اونسی
آج وہ رنج مجہی دو دو پہر دیتے ہین

بی خبر ایسی ہی دیکھی نہ سنی دنیا مین
میری لیتے ہین نہ وہ اپنی خبر دیتی ہین

رخ ادہر ہی تو کرین کچھ لب و دندان تیرے
نذر کو اونکی جو ہم لعل و گہر دیتے ہین

شجر خشک کی مانند ہو جب عاشق زار
شہرت نام کا تب اوسکو ثمر دیتے ہین

میٹھی باتونکی کبھی شور توقع نہ رکھو
گالیان تمکو وہ اب شام و سحر دیتی ہین

کوئی بتائی یار ہی اب جلوہ گر کہان
شام امید کی ہی نمایان سحر کہان

اوٹھی ہین شعلی ہر بن مو سی ہزار ہا
ای سوز عشق تو نی کیا اپنا گہر کہان

تیری ستم تیری سبب اور ونکی لاکہہ ظلم
ہر دم اوڈہا ہی اب وہ دل اور وہ جگر کہان

میرا اس آسمان سی کوئی مدعا نہین
ہمدم بتا کہ نالہ کرون اپنا سر کہان

مانا کہ ہے سے آپکو اغماض ناز سے
ہو دیگا اب وہ جلوۂ رحمت اثر کہان

جرأت نہین رہی ہے ہمت نہین رہے
ای جذب شوق شورش عزم سفر کہان

وہ کعبۂ مراد ہی اور قبلۂ امید
کوئی بتائی یار کا ہی میرے گہر کہان

آتا نہین ہی وسوسہ غیر ہی کبھی
عاشق کو تیری دردو دیگا خطر کہان

اُڑ جاؤن اپنی شوق کی صورت ہزار بار | پیدا ہوای ہوای وصل میری بال و پر کہان

قانع ہین ساری عمر اسی پر گذار دی | جز خون دل کی اور ملا ماحضر کہان

بتلا دو راہ کوچۂ جانان کسے طرح

ہی شور اپنا جلوہ مطلب کدھر کہان

وہ مہربان ہوا ایسا دل پُر اثر کہان | یا ضبط عشق ہوی سو ایسا جگر کہان

ہوتی ہی عمر نالہ و فریاد مین تمام | شام فراق کی نظر آئی سحر کہان

دل کیا کہ دلکے شوق و تمنا بہا دی | پہلا سا جوش عشق ہی ای چشم تر کہان

رنگ شکستہ کیطرح پہونچون ہزار بار | پر طایر مراد کی ہین بال و پر کہان

عالم تمام بندۂ وہم و خیال سے ہے | دل کی سوای یار تیرا اور گھر کہان

تو جلوہ ریز ہر رگ و پی سی ہی رات دن | لیکن غضب یہ ہی کہ فروغ نظر کہان

دکھلاتی رنگ جذب کی ہم شعبدہ ہزار | لیکن ہماری آہ مین پیاری اثر کہان

اوس سنگ آستان سی مشرف اگر ہون | تو ہی بتا کہ جا کی تہین اپنا سر کہان

شہرت ہی بس چھا نمین کف پای یار کی | جلوہ تم اب دکھاوگی اپنا قمر کہان

مانا کہ ہی بہشت ہی آرام کا مکان | پر وہ تمہاری گہر کیسی دیوار و در کہان

ہی آج اوسکی گیسو و رخ کا بہی خیال
ہو شور ایسی شام کہان اور سحر کہان

زلف مین دل پہنسگیا ہم کیا کرین | اس پریشان حال کا غم کیا کرین
دلمین غمکا جوش ہی کم کیا کرین | اشک کا دریا گیا تھم کیا کرین
اس دل وحشی کا ماتم کیا کرین | اپنی ہاتہون ہنین گیا ہم کیا کرین
جب خدا کو رام بت نی کر لیا | پہر فرشتے اور آدم کیا کرین
رات دن مین ہی کبہی آہ و بکا | ضبط فریاد اس سہی ہی کم کیا کرین
آج اونہون نی عید کی غیرونکی ساتھہ | ہی ہماری گہر محرم کیا کرین
ہوگئی عمر اک غم دل مین تمام | ہمدمون فکر دو عالم کیا کرین
کہتی گیسو سے تیری کچہہ دلکی بات | اور آشفتہ کو برہم کیا کرین
عارض اور آئینہ دونو خود نما | قطع صحبت دیکہو باہم کیا کرین
سبزہ رنگون نی جمایا اپنا رنگ | کہاتی ہین محبوب ہم سم کیا کرین

دیدیا چارہ گردون نی یہی جواب
آپنی ہی دم پہ ہر دم کیا کرین

ہی کمٹی آج حسن وعشق کی
دیکہئی ملی دولو باہم کرین

عالم حسن اونکا محشر خیز ہی
کیا قیامت آئی ہمدم کیا کرین

خنجر سفاک کی دیکہی ہین ہاتہہ
آپنی کشتہ کا وہ ماتم کیا کرین

دل کی غم مین خون ہہون جان و جگر
کوئی فتنہ لی گیا ہم کیا کرین

تیر مژگان اور میری دلکی ہی بحث
دیکہو اب وہ کیا کری ہم کیا کرین

آبروئی ضبط کہوئی آنکہہ نے
حضرت دل اسکو محرم کیا کرین

بولے سنکر شور کا حال وفات
ایسے غوغائی کا ماتم کیا کرین

صد شکر تجہسے ہون کسی تشویر کم نہین
میری ہی ناتوانی نزاکت سی کم نہین

یہان ٹہنڈی سانس ضعف کی حالت کم نہین
وہان گرم جوشیان ہین شرارت سی کم نہین

وہان چہیڑ ظلم کی ہی شرارت سے کم نہین
یہان جبر اختیار مصیبت سے کم نہین

باد صبا کو لاگ ہی خاک مزار سے
برباد کرنا میر کدورت سی کم نہین

کرتا ہی منع یار سی ملنی کو عشق مین
ناصح کی دوستی ہی عداوت سی کم نہین

ٹھہرا ہی روز حشر کو گو وعدۂ وصال
پر انتظار موت کی حالت سی کم نہین

ہر ہر قدم پہ حشر بپا ہے جہان مین
رفتار ہی تمہاری قیامت سی کم نہین

آنکھو مین دم ہی چہرہ پہ زردی ہی ہجر مین
یہہ شکل اپنی موتکی صورت سی کم نہین

ای شور تم نی پائی ہی طبع رسا غضب
مضمونکی تلاش کرامت سی کم نہین

دلکی یہی امید ہی درگاہ خدا مین
پیدا ہوا اثر تو میری آہ رسا مین

خاک اوڑکی گئی جیسے کہ اوسکے پیچہے ہین ہم
مین اپنی ہوا مین ہون وہ ہین اپنی ہوا مین

پامال نہ کیون جان ہو اوس راہ گذر پر
شوخیکا چلن جبکی ہو نقش کف پا مین

اس دام سی دو لونکی رہائی ہوئی دشوار
دل میرا پہنسا زلف مین اور زلف بلا مین

ہی بعد فنا ہی یہہ صبا سے مجہی شکوہ
کیون خاک اوڑاتی ہی میری ارض و سما مین

دیکہو وہ چلی آتی ہین کیسے میرے گہر کو
مدت مین ہوا ہی یہ اثر میری دعا مین

جسنے تمہین دیکہا وہ ہوا جانسے عاشق
بدنام ہوئی مفت ہمین ساری سبا مین

بت سی اوسی کچھ کام نہین خوب وہ بنا ہے
جسنے کہ رکھا ایک قدم راہ خدا مین

کچھ ایک نہین دیکھا تو صد ہا ہین گرفتار
کیون پہنستے ہو تم زلف کی اے شور بلا مین

مجھی سے قتل کا میری سوال کرتی ہین
وفا کا حق نمک یون حلال کرتی ہین

سوال وصل پہ وہ قیل و قال کرتی ہین
مجھی حوالہ کیفیت وصال کرتی ہین

پس از فنا بھی میری روح خون روتی ہی
حنا سی ہاتھہ وہ جب اپنی لال کرتی ہین

نگاہ مہر کا طالب ہون خواستگار وفا
میری خیال کو وہ کیا خیال کرتی ہین

دکھا کی سرو سا قد اور گل سا رخسارہ
ہر اک نہال چمن کو نہال کرتی ہین

لگا کی تیر محبت کا دل مین عاشق کی
ستم یہہ تازہ ہی پہر دیکھہ بھال کرتی ہین

خرام ناز سے اپنی اوٹھا قیامت کو
جھانجھن جھوم مچاتی ہین چال کرتی ہین

لکھا جبین پہ کہ خونکا مین خون بہا لونگا
تو بولی تجھسے ہزارون حلال کرتی ہین

قدم قدم پہ بھی ٹھوکر سے محشر اک برپا
جو آگی آیا اوسے پایمال کرتی ہین

جو بیخبر ہین سدا دین اور دنیا سے

وہ شور جیتے ہین کیونکر کمال کرتی ہین

دلکو لی لیتی ہین چپ چاپ ہی وہ گھاتون مین
اک خموشی ستم انگیز ہی سو باتون مین

دل دیا جان ہی دی حضرت یمان ہی دے
ہم لٹی بیٹھی ہین اوس یار کی سوغاتون مین

ہفت افلاک مین کس کسکا مین دامن پکڑون
دشمن جان ہین میرے سارے ہی ان ساتون مین

جانکو قربان کرون شام سی تا صبح وصال
ایک شب ایسی خدا بخشی جو سو راتون مین

اس نزاکت کا ہو چاٹو تجھ ملجای مجھی
تیغ اوٹھانیکی نہین جان ہی ان ہاتھون مین

شیخ جی شیخی کا رکھتی تھی بہت اپنی گھمنڈ
کرکری ہو گئی وہ شونکی صلواتون مین

وصل کیا شرم وحیا مین کٹے ساری رات
شام سی صبح ہوئی اونکی فقط باتون مین

یار ہو ابر ہو اور باغ ہو نوروز بھی ہو
لطف پھر آئی نہ کسطرح سے برساتون مین

چاند بھی شرم سی اوس شبکو نہ نکلی ہرگز
رخ ترا دیکھی اگر تارون بھری راتون مین

ابر رحمت کا گنا ہون نی کیا رستہ بند
اسلیئے خاک اب اوڑتی ہی خراباتون مین

اس زمانہ مین کوئی اونکا نہین لیتا نام
گئی وہ لوگ جو نامی تھی کراماتون مین

گئی وہ وقت کہ تھا شور کی جلسونکا ہی شور

ذوق
[illegible]
[illegible]

وعظ مین لگتا ہی اب دل کو مناجاتو نہین

جو کوئی بت ہو اوسے کیونکہ مین بہتر نہ کہون
سنگدل اسکو کہو کسطرح ستمگر نہ کہون

دل لگی مین جو کری چھیڑ عدو کہہ مجھسے
گالیان دیکی برا کیسے مین موہنہ پر نہ کہون

یہہ ہی بہتر ہی کہ پرسش نہو محشر مین کہین
ورنہ کسطرح تیری ظلم سراسر نہ کہون

کوئی جیتا کوئی مرتا ہی شب و روز وہان
کیون تیری کوچہ کو محشر کی برابر نہ کہون

جز جفا نام وفا سی ہو بگڑتی ہر بار
تمہین پہر کہدو کہ بد خو تمہین کیونکر نہ کہون

جو بناتا ہون وہ ہی بات بگڑ جاتی ہی
اسکو کسطرح سے خوبی مقدر نہ کہون

تیغ ابرو ہی غضب نوک مژہ ہی آفت
اوسے خنجر نہ کہون یا اسی نشتر نہ کہون

جو بھی دیکھتا ہی حال میرا پوچھتا ہی
ہائی کسطرح سے درد دل مضطر نہ کہون

داغ ہی مان لی جب شیرین بیانی تری
پہر بھی شور مین کس موہنہ سی سخنور نہ کہون

حال غم سامنی تیری جو مین آون تو کہون
دل کے حسرتکو جو پوچھی ہی نکالون تو کہون

دفتر اوسے رو کتابی کا ہی کہون بیشک
چاند سورج کو گلے لگی بیٹھا ہون تو کہون

تیری خنجر کے جو لگنی سی ملی ہی لذت
دو گواہونسے مین تصدیق کرا لون تو کہون

قتل کا مجھسے مزہ جو کوئی پوچھا چاہا ہی
تیغ بُرانکو گلی سی مین لگالون تو کہون

درد دل کچھہ جو کہونگا تو بگڑ جائینگی وہ
ہان مگر اونکا کچھہ ایما مین پالون تو کہون

دل پہ جو گذری ہی اعدا کی الم سی تیرات
کچھہ بہلا اور بُرا اوسکو سنالون تو کہون

دل جگر کیسی گئی تیر کی پیکان کی ساتھہ
کر کے رخصت اونہین اپنی کو سنبہالون تو کہون

قیمت لخت دل اور اشک رواں کی اپنی
جوہری کو مین بلا کر کے دکہالون تو کہون

لذت بادہ گلگون ابہی زاہد تو نہ پوچھہ
پہلی اک جام تجہی اوسکا پلالون تو کہون

شب وصلت جو کیا مرغ سحر نی ہی ستم
اوسکی گردن کو چہری سی مین اوڑالون تو کہون

حال غم پوچھنا منظور اگر ہے بہتر
آپکی سر کی قسم پہلی مین کہالون تو کہون

نزع کیوقت جو کچھہ جان پہ گذری ہے نہ پوچھہ
شرح آرام ذرا گور مین جالون تو کہون

شور کی شور و فغان کا جو سبب پوچھتی ہو
پہلی ہمسایہ کی دس پانچ بلالون تو کہون

آج پہر اونکی عتاب اچھی نہین
روٹھی بیٹھی ہین جواب اچھی نہین

روز کیون بدلی ہی تو رنگ آسمان
اسطرح کی انقلاب اچھی نہین

خم چڑھا کر ہی نہ کچھہ پایا سرور
آج کچھہ کیف شراب اچھی نہین

مجکو مجنون اور وامق کیون کہا
تیری مونھہ سے یہہ خطاب اچھی نہین

لخت دل رکھی جو وقت میکشی
ہنسکے بولی یہہ کباب اچھی نہین

دل نہین رہتا ہی قابو مین جو تو
طور یہہ خانہ خراب اچھی نہین

عمر بھر سر پر لی کیا کیا عذاب
اب خیالات ثواب اچھی نہین

زلف کیون رہتی ہی ٹھہری ہمسی تو
یہہ تیری کچھہ پیچ و تاب اچھی نہین

ہی شب وصل اتو مونہہ کھولو ذرا
آجکی دن یہہ حجاب اچھی نہین

سر اوٹھاتی ہی فنا ہی پیش رو
زعم ہستی کی حباب اچھی نہین

آسمان کہتا ہی مونہہ پر شور سے
رنگ میری ای جناب اچھی نہین

مین وہ ہون رند مستانہ کہ ہر مشرب مین داخل ہون
کبھی دیر و حرم مین ہون کبھی گرجا مین شامل ہون

کہون کیا ہو گیا ہی مین کسی سے اور کسی مین ہون شامل
کبھی خارج حرم سے ہون کبھی گرجا مین داخل ہون

ازل سے پہلوئی انساں میں ناحق کو جگہ پائی
نہ بر آئی تمنا ایک بھی جس میں وہ دل ہوں

اوٹھاؤں جب سے تیری بزم سے بیٹھا ہوں محفل میں
زمیں کا ہو رہوں یا آسماں کا کس کی شامل ہوں

لگی وہ آئینہ کو دیکھ کر مشاطہ سے کہنے
نہیں یہ شان میری جو کسی سے میں مقابل ہوں

دیت کس سے میں لوں اپنی شہادت تھی مقدر میں
تمہیں کیا خوف ہے پیارے میں اپنا آپ قاتل ہوں

خدا کی مہر ہے مجھ پر زمیداریکا پیشہ ہے
کسی کا میں نہ تابع ہوں سلامی ہوں نہ سایل ہوں

لگا کر تیغ کو قاتل ذرا تم سیر تو دیکھو
کہ روتی کو ہنسا دونگا تڑپ کر میں وہ بسمل ہوں

ازل سے گرفتار محبت ہوں کہوں کس سے
اسیر یکا ہوں تابع اور پابند سلاسل ہوں

مجھے مشکل میں ڈالا ہے کمر کی تیر مضمون نے
کہاں سے ڈھونڈ کر لاؤں اسیر بند مشکل ہوں

جہاں معشوقوں سے تجھ پر ادا تیر عاشق خدا کی سے
میں راہی خنجر ہے پیاری کہ میں تجھ پہ مایل ہوں

ستاتی جسقدر چاہے نہ اوٹھونگا کبھی در سے
مگر جاؤں ذرا سی بات سے کیا میں تیرا دل ہوں

سرِ بالیں تو آجا قابلِ دیدن تماشا ہے
قیامت کی دکھاؤں تجھکو شگافی وہ بسمل ہوں

نہ خوں ہو کر کبھی بہتا ہے نہ ہو کر خاک بہتا ہے
نہ بر آئی تمنا ایک بھی جس میں وہ دل ہوں

نہ پہونچی ہجر کی غم سے نہ پائی وصل کی راحت
نہ بر آئی تمنا ایک بھی جس میں وہ دل ہوں

نہ وہ کوچہ نہ وہ مجلس نہ سنگ آستان دیکھا
نہ برآئی تمنا ایک بھی جس سے مین وہ دل ہون

نہ دنیا کی ہی پائی عیش نے کچھ کیف دین ہی کا
نہ برآئی تمنا ایک بھی جس سے مین وہ دل ہون

نہ عشوہ لطف فرما ہی نہ غمزہ مائل راحت
نہ برآئی تمنا ایک بھی جس سے مین وہ دل ہون

فلک کیون ہی خفا ہی کچھ نہ کچھ تو رسم تجھسے بھی
جدا ہون فتنہ کاری سی مگر گردش مین شامل ہون

وہ ہی مغرور اتنا اپنی شان خود نمائی پر
سکندر سے کہی آئینہ سی مین کیا مقابل ہون

جگر کہتا ہی مژگان سے کہ ہون سینہ سپر تجھسے
نگہ سے دل لگا دعوی ہے کہ مین تیرے مقابل ہون

جگر فرقت مین کہتا ہی جگر رکھتا ہون جلنے کا
ادھا کر حشر دل کہتا ہی تیر ہونگا کہ مین دل ہون

بجز اک بندۂ ناچیز شور اپنی کو کیا لکھون
نہ شاعر ہون نہ عاقل ہون نہ عامل ہون نہ کامل ہون

بولی وہ مجھسے ہم تمہین پہچانتے نہین
مین نی کہا کہ شور کو بھی جانتے ہین

آئینہ اون کی سامنی لائی تو دیکھین ہم
ہم شکل اپنا کسطرح پہچانتے نہین

ہم جانتے ہین سب ہی جو باتین تو آتا ہی کب یقین
ہر چند جھوٹ سچ عدو کا کبھی ہم مانتے نہین

مین کیا اگرچہ ساری خدائی ہو اک طرف
ناز و ادا سے وہ اوبھی گردانتی نہین

| | |
|---|---|
| دعوی میں اپنی خون کا گردن گہ حشر میں | گردن پہ میری تیغ کو کیوں تانتی نہیں |
| ہر چند میں مناتا ہوں قسمیں دلا دلا | لاکھوں میں ایک ہی وہ مرے مانتی نہیں |
| وعدہ وفا کریں کبھی مل جائیں پیار سے | ایسی تو اپنی جی میں کبھی ٹھانتی نہیں |
| دعوی میں داغ سرخ سی کر دوں حشر میں | دامن کو اپنی خون سے میرے سانتی نہیں |
| تمکو تو میں مناتا ہوں تم ہوتی ہو خفا | جھوٹے کی بات کا تو برا مانتے نہیں |

آیا جو ذکر شور کا کچھ اون کے سامنے
مونہہ پھیر کر کہا اوسی ہم جانتے نہیں

| | |
|---|---|
| کافر سے جو بت کو خدا کہتے ہیں | پھر خدا کو نہیں معلوم وہ کیا کہتی ہیں |
| جس کس سی کبھی ہم بات ذرا کہتی ہیں | وہ سمجھتے ہیں کہ مجھکو ہی برا کہتی ہیں |
| چپکے چپکے جو وہ کچھ لب کو ہلا کہتی ہیں | میں سمجھ جاتا ہوں ہاں مجھکو برا کہتی ہیں |
| ہم تو خاموش ہیں کچھ دست ہیں یا دشمن | اپنی مونہہ سی تو جو جی کو بھی بھلا کہتی ہیں |
| میں تو جو کچھ ہوں بھلا یا کہ برا ہی معلوم | آپ تو سنئے کہ لوگ آپکو کیا کہتی ہیں |
| وصل کا ذکر جو آیا تو برا مان گئے | ہجر کا غم جو کہا بولی بھلا کہتی ہیں |

گالیاں دو ہمیں تم یا کہ بُرا ہی کہہ لو
ہم تو ہر حال میں گہر بیٹھی دعا کہتی ہیں

تم ہو اور حور و پری اور تمامی انسان
ہم بہی دیکھیں تمہیں سب دیکھہ کی کیا کہتی ہیں

شیشۂ دلکو جو توڑو تو نہیں جڑتا ہی
اسکو سب تیر اسا پیمان وفا کہتی ہیں

مرنا برحق ہی کبہی آئی ہی مرجاتی ہیں
وہ بھلا رُکتی ہی کب جسکو قضا کہتی ہیں

اپنی جلسوں میں تہ احباب کے اب بزم میں شور
پائی بہلا سا نہیں جسکو مزا کہتی ہیں

میری زندگی کو وہ کب چاہتی ہیں
میری مرنی کاہاں سبب چاہتی ہیں

گئی عمر وعدہ ہی میں وای قسمت
وہ جب چاہتی تہی نہ اب چاہتی ہیں

طہورا کی خواہش نہ کوثر کی پروا
ہم اک جام بنت العنب چاہتی ہیں

تیری زلف و رخ کا ہی دہیان دل میں
یہہ ہی ہم تو بس روز و شب چاہتی ہیں

خدا مہربان ہو تو کل مہربان ہوں
خدا چاہتا ہی تو سب چاہتی ہیں

توقع نہیں اون سی کچہہ مہر کی گر
تو ہم اونکا قہر و غضب چاہتی ہیں

گئے دن خوشی کی زمانی خوشی کی
گذر جائی غم میں یہہ اب چاہتی ہیں

کہین درد دل کسی سے ہی کون سنتا
خموشی سے ہم بند لب چاہتے ہین

بہرا ہو نمک جن مین اسے شور صاحب
وہ شعر آپ کے منتخب چاہتی ہین

یہہ جیسے گذری ہین میرے تیری ہماری دن
اسیطرح سے خدا سب کے تو گذاری دن

کہان وہ عیش کے دن اور خوشی کی راتین
وہ کیسے پیاری تہین راتین وہ کیسے پیارے دن

فراق یار مین شب تو کٹتی ہی مشکل سے
اب آگے دیکھئے کسطرح ہی سدہارے دن

نہین ہی بننی کی امید جیسے بگڑی ہین
مگر خدا مین ہی قدرت میرے سنوارے دن

وہ آئینگے کہ نہین دیکھہ تو نجومی آج
ستارے کیسے ہین اور کیسے ہین ہمارے دن

تمہارا ایک جگہہ اب تو جی نہین لگتا
ہوا ہی رات کہین تم کہین ہو سارے دن

کہان نصیب شب وصل آئی پاس میرے
سحر سے شام تلک کر رہی پکارے دن

نہین بچین گے تیری چشم کی جو ہین بیمار
کہ ہم شمار کیسے بہرتی وہ بچارے دن

ہوئی ہی رات تیری زلف پہ دل قربان
اور اپنی جان رخ انور پہ نذر واری دن

نماز پڑہتے رہو اذن سو رات کو کہہ

خدا کی یاد کی ہین شور یہہ تمھاری دن

بھرا ہوا ہی جہان پیٹ ہی کی دہندون مین
نہ خالی اس سے کوئی ہی خدا کی بندون مین

ہماری آہ کا رتبہ ہوا ہی اب یہان تک
فلک پہ پہونچکی نامی ہی سربلندون مین

نہین نیاز کسی سے ہی بی نیاز مجھی
شریک جب سی ہون تیری نیازمندون مین

سناتا حال کسے درد دل کا مین اپنے
نپایا کوئی ہی ہمدرد دردمندون مین

دکھا کی زلفون کو وہ اپنی مجھسی کہتی ہین
نہ نکلا ایک بھی یہان پہنسکے کی کمندون مین

خودی کی آگی نہین سنتی ہو کسیکی تم
نہ دیکھا تمسا کوئی یار خودپسندون مین

نہین ہی وحشت جنون سے اب ایکدم فرصت
ہی چیر پھاڑ گریبان کی رفو پیوندون مین

ہوا ہی شوق پہ اوڑتا ہی نامہ کو لیکر
کبوتر ایک یہہ پایا ہی سو پرندون مین

بہو سفید ہوا شور اس زمانہ کا
نہ دوستون مین ہی الفت نہ ہی خوندون مین

نہین بتاتی وہ کیسے ہی ارجمندون مین
شہید عشق نہین جو خدا کی بندون مین

کبھی ہی زلف کا غم اور کبھی ہی خط کا خیال
الہی جان پھنسے اپنی کیسی پھندون مین

نہ اپنی حال کا غم اور نہ کچھہ مآل کا فکر
پہنسے ہین اہل جہان کس بلا کی دہندہو مین

اسیر کاکل وگیسوی یار ہین جو لوگ
ہمیشہ رہتی ہین ہر طرحکی گزندون مین

نجات تیر نگہہ سے اگر ہوی تو کیا
اسیر جان ہی تیری زلف کی کمندون مین

نصیب بام تمنا پہ ہو رسائی کیا
نہ ہم مین تاب توان اور نہ ہم پرندون مین

کسیطرح مجہی پہونچای اوسکی کوچہ تک
عزیز وجو کوی ہو میرے دردمندون مین

کہان تہا ایسا مقدر جو کہلتا غنچہ دل
تمام عمر کٹے اپنی زہر خندون مین

تمہاری شور سے ہون شور کیون حسود نہ داغ
کہ فن شعر کے ہو تم ہی سربلندون مین

خدا جانی ہی کیسا شور کیسی ہو دم گلشن مین
بہار تازہ لائی رنگ پہر گلچین کے دامن مین

جسے دیکہو وہی غش ہے جسے دیکہو وہی بیخود
تجلی کا تماشا ہی تمہاری روی روشن مین

تیری برق نگہہ نی اور تیری چشمک نی غمزہ کی
دکہائی رنگ آتش کی ہمارے دلکی خرمن مین

کسی صورت نہ افشا ہوی راز الفت جانان
نہین آ دیدۂ تر گل فشانی خوب دامن مین

خدا جانی ابہی کیا کیا قیامت کے تماشی ہون
وہان جان عالم بن گئے ہین وہ لڑکپن مین

[illegible]

نہ کیونکر زندگی ہووی وبال جان عاشق کو
ہمین وہ بیخودی طاری ہے شوق دید جانان سے
ہزارونکی دل وجان ایکدم مین کر دئی غارت
بہار باغ خوبی تیری ہی جوبن پہ صدقی ہے
ادہر بیتابی دل ہی ادہر سوز جگر ہمدم
پریشانی نظر آتی ہی اونکی ہی ادا اونسے

حمائل بات غیر ونکا رہی جب تری گردن مین
نہین باقی رہا ہی فرق کوئی دوست دشمن مین
بتاؤ فرق کیا ہی یار شوخی اور شرارت مین
نہ یہ غمزہ ہی نسرین مین نہ یہ شوخی ہی سوسن مین
اگر یہ ساتھ ہونگی کسطرح گذریگی مدفن مین
ہماری ہی نظر کی تار ہین کیا تیر سے چلمن مین

وہ آئین شور میری گھر قیامت کا تماشا ہی
کوئی جای مگر کسطرح دیوانونکی مسکن مین

الہی خیر کیون آج وہ تن تن کی بیٹھی ہین
غضب کا سامنا ہی آج بیدین بنکے بیٹھی ہین
بہت اچھا اگر وہ پاس ہین ہر دشمن بنکے بیٹھی ہین
نہ بوجو ہم سے دیکھو مگر جائینگے دم بھر مین
ہمارے ہی خدا ہی خیر سے دور ہمین گذارین گی

ادا سی ناز سی شوخی سی پہربن بنکے بیٹھی ہین
جبین پر چین چڑہی تیور اداسی تنکی بیٹھی ہین
تو ہم بھی جان ہی دینگے کوچکی بن بنکے بیٹھی ہین
الہی لاکہون خوشامد سے پیر وہ من بنکے بیٹھی ہین
مبارک ہو اونہین گیر پاس و دشمن کی بیٹھی ہین

اثر لائی محبت اور ترحم آگیا ہی شک
وگرنہ کس لئے آ کی میری مدفن کے بیٹھی ہین

ہمارا ذکر کیا ہی ہم ہی اک ناچیز عاشق ہین
ہزارون ایسی دیوانی تری جوبن کے بیٹھی ہین

کبھی تو دل چلو تکی ہی خبر کچھ پے لیا کیجی
تمنائی تمہاری سایہ دامن کے بیٹھی ہین

لگی گی آگ کس کس گہر کو کیا حشر اوٹھینگے
وہ ملکر آج غازہ اور بہبو کا بن کی بیٹھی ہین

بگاڑینگے کسیکو یا کہ بگڑینگے کسی سے وہ
کبھی اوٹھتی غضب سے ہین کبھی بن ٹہنکے بیٹھی ہین

خدا جانی یہان کیا نہ کچھ ہو شور قیامت ہو
کہ اونکی بزم مین پہر نامہ بر دشمن کے بیٹھے ہین

پڑیگا عکس کچھ اونکی تجلی کا ضرور ہم پر
اوٹھا کر ہاتھ جانے سے پاس ہم چلمن کے بیٹھے ہین

نہین ہی تیر بازان حوادث کا کوئی کھٹکا
نشانی اپنی سینہ پر تری جوبن کے بیٹھے ہین

چلین گے آج ہم ہی شور اونکی بزم شوخی مین
سنا ہی ساتھ غیرون کی بہت بن ٹہنکے بیٹھے ہین

کبھی گہر وہ میری جو آئے گئے ہین
تو غصہ سے شورش مچائی گئے ہین

مزہ اونکی شکوون مین آیا ہی کیا کیا
قصور اپنے ہم خود جتائے گئے ہین

رہا دور گو ہم سے وہ راحت دل
پہ ہم دل کو اوس سے ملائی گئے ہین

کرینگے وہ مقتل مین تیغ آپنی صاف
پی امتحان ہم بولاے گئے ہین

جگر کی خبر ہی نہ دل کے خبر سے
نشانی یہ دو لہو اوڑآئے گئے ہین

نہ کیون شیشۂ دل ہوا اب چور میرا
بہت سنگ غم اسپہ آئی گئے ہین

ادہر ایک چپ ہتی کہ کچہہ ہی نہ بولی
ادہر سیکڑون وہ سُنائی گئے ہین

بہولین گی ہرگز کبہی اون کو مہلے
ادہین ایسے جلوی دکہائی گئی ہین

کسیکی ہنسین سُنتے غصہ مین وہ کچہہ
کہین ایسی روٹہی منائی گئی ہین

ہنسو تم نہ رونیپہ میرے ذرا اب
جو ہنستے ہین وہ خود ہنسائی گئی ہین

چلو شور اب سیر مقتلے کی دیکہو
جہان پر سب اپنے بڑآئی گئے ہین

عدو بزم مین وہان بٹہائی گئی ہین
پہ ہم دل کو دی کر اوٹہائی گئی ہین

ہوا دل ہی غربال تیر مژہ سے
یہہ مہمان اسمین جو آئی گئے ہین

خدا جانی خون ہو گا کس بی گنہ کا
کہ وہان آج بیڑے اوٹہائی گئی ہین

دہڑی پر مسی کی جو ہی رنگ پان کا
یہہ کیون آج نقشے جمائی گئی ہین

نہیں چرخ پر چڑھتے اب تو مہ و خور
لب بام جب سے وہ آئی گئے ہین

پڑھا یا خدا جانی قاتل کو کس نی
میری خط کی پرزی اُڑا ئی گئے ہین

بگڑتی ہو کیون تم ذرا دل مین سوچو
حسین اور بہی تو بنا ئی گئے ہین

نہ گلشن ہی دایم نہ گل کو بقا ہی
یہہ دو دن کو سب گل کہلا ئی گئی ہین

ہمین نی بتا ئی تمہین تیر مژگان
ہمین پر وہ پہر آزما ئی گئے ہین

گلون سے جو گلزار سے شور سینہ
یہہ کسکے لئی داغ کہا ئی گئے ہین

ہمیں ہین پاس تیر آنکہہ کی جو تل مین رہتے ہین
عدو ہین پر وہ در جو ر اتدن محفل مین رہتے ہین

نہیں ہوتا تمہاری روئے انور کی جو ہم ریتے
جلن اسکی ہی تمہیں جو مہ کامل مین رہتے ہین

ادہر لٹکا ہی لٹ مین اور ادہر عقدہ ہی کاکل کا
پریشان ہمکو ہم اتنو بڑی مشکل مین رہتے ہین

نہیں ہے شکوہ تمسے وصل کی شب ٹہہ جانیکا
مزی یہ لا بیان وہ ہین جو دلکی لین رہتے ہین

بوقت قتل بیدل جان کیونکر دی نہ دن اپنی
کہ سب ارمان تو میری قبضہ قاتل مین رہتے ہین

جلا کرتی ہین ہم سوکر نہیں کرتی ہین اُف منہہ سے
مثال شمع یون شب بہر تیری محفل مین رہتے ہین

ہمین کون و مکان کی سیر سے کیا کام ہے آ دل
پسند آیا یہ قول ہیچ دونو کو خدا کا گھر
بنا ہین اہل دنیا آسمان پر گھر تو راحت کیا
خدا کا خوف کرنا حق بجانب پر نظر رکھنا
تڑپ کر جان دیدینا نہین آسان ہے آقاتل
ہمیشہ خوف رہتا ہی شناور کو تو دریا مین

ہم عاشق ہین اونکی عشق کی زنجیر مین بستے ہین
مین اونکی دل مین رہتا ہون وہ میرے دل مین رہتے ہین
وہ ہی آسودہ ہین زیر زمین جو گل پہ رہتے ہین
یہہ دونو عدل کی سا ماندل عادل ہین رہتے ہین
ہزارون حسرت و ارمان وصال مین رہتے ہین
وہ ہی ایمن ہین جو آشنا ساحل پہ رہتے ہین

ادہر ہی شکر نعمت اور ادہر امید جنت کی
اصول ہر دو عالم شور کی حال مین رہتے ہین

باغ و بہار زند جو غنچہ دہان کی ہین
چرچی تمہاری شور جو شیرین زبان کی ہین
دیکھین جو چھپ کی جائینگی اب کس نئی جگہ
جلوہ خدا ہی کا نظر آتا ہی ان ہین ہی
جب سی گرایا آپ نی اپنی نگاہ سے

ہم ہی تو خوشہ چین اونہین گلرخان کی ہین
لب بند ساری طوطی ہندوستان کی ہین
ہم رازدان قدیم سے دونو جہان کی ہین
بندہ اسی سبب سے دلا ہم بتان کی ہین
اوسدن سے بہر زمین کی نہ ہم آسمان کی ہین

اچھا ہی آپ عجز کا فرمایئن انتظار ۔ تو ہم ہی منتظر اجل ناگہان کی ہین

آی کدہر سے اور کدہر کو چلے گئے ۔ مدت سی ہم سراغ مین عمر روان کی ہین

کوچہ مین اوسکی روز شہیدونکا گنج ہی ۔ پر یہہ خبر نہین کہ وہ کون اور کہانکی ہین

مہندی لگای اوسنے تو پسنے لگی ہین ہم ۔ بدلی پہہ آج رنگ دل بدگمان کی ہین

بجلی گرے کہین ہوا شعلہ عیان کہین ۔ اوڑتے شرر یہہ ہیں ہی سوز نہانکی ہین

کیا کام اونہین جہان کی نشت و فراز سے ۔ وہ تو کبہی زمین کی کبہی آسمان کی ہین

آی بہار ہولی خزان رنگ دیکھیے ۔ مدت مین دن پہر یہہ گل و گلستانکی ہین

پیکان تیر اوسکا جگر مین جو رہگیا ۔ مشکور جان و دلسی ہم ابرو کمان کی ہین

یوصاف ہو کی ہمسے ملی ہم ہی صاف ہین ۔ قابل دلیکہ ہم نہ چنین اور چنان کی ہین

کرتا ہی کسکی یاد مین اے شور تو یہہ غل
چہرے ہے جو جابجا تیری شور و فغان کے ہین

کہان یہہ موتہہ ہی ہمارا اتنا کرین جو تم سے نگار باتین
تمہاری ہی گفتگو عدو سے ہماری سب ناگوار باتین

کروگے جیت تک کہ ہو سکیگا ہمارے دشمن کی تم صفت ہی
ہمین تو یہ زہر سے فزون ہین تمہین ہین یہہ خوش گوار باتین
ہوی ہی مشکل سے وہان رسائی کہ وی ہی قاصد نی جبکہ بالی
وہ سنتے کب تہی مگر پہر اوسنے ہی چلتے چلتے کین چار باتین
نگاہین برچہی دکہارہی ہین وہ آنکہین فتنے اوٹہارہی ہین
کہین گے آگی خدا کے ہم سب یہہ روز محشر کے یار باتین
ہون محو الفت مین اسقدر سے تمہاری تصویر کاش اکدن
کشش سے دلکی جو بول اوٹہی تو اوس سے کرلون میں چار باتین
یہہ بُری کا پسند تجکو ہو کیف زاہد تو میکدہ چل
کہ شور و غل سے نشہ مین میخوار کر رہین کے کیا کیا پکار باتین
ہزار قرآن ہی تم اوٹہاؤ ہزار سر کی قسم ہی کہاؤ
یقین نہ آیگا ہم کو صاحب ہین جہوٹی یہہ بی شمار باتین
مین دل کہو اپنی سمجہا ہون کب تک بین جا تکو اپنی یہ تہا مون کب تک

قرار دلکو اب نہین ہی کرین ہین وہ بی قرار باتین

پہنسی نہ کاکل مین کسطرح دل کہ سحر اسکا بڑا ہے کامل

کہو نمین جال اسکا کس سے ای جان بڑی ہین یہہ پیچدار باتین

کہا جو مین نی کہ ہون مین عاشق فدا ہون تم پر مین جان و دل سے

تو بولی ہنسکر کہ بس خدا کی لئے نہ اتنی بگہار باتین

عدو کی ہرگز نہ اک چلی گی ذلیل ہوئیگا کری بک بک

چہٹے گی تیری مجہسے الفت بنای گر وہ ہزار باتین

کلام تیرا ہی پر ز مضمون ہی شعر تیرا ہی شور موزون

ہی نظم پر اک زمانہ مفتون کہ تیری میٹھی ہین یار باتین

صبا کو بیداد گلشن کو وہ پامال کرتی ہین
چمن مین جب کہ آتی ہین تو ہی گل کترتی ہین

سزا اسکا نہ پوچھو جا بتکر تقصیر کرتی ہین
بگڑتی جتنی وہ ہمسی ہین اتنی ہی سنورتی ہین

مسیحا کو فقط قدرت تہی مردے جلانی کی
بتون ہی وصف دین مار کر پہر زندہ کرتی ہین

خدا کی شان آتی ہی نظر یا طور کا جلوہ
جو جب دم پر وہ بہرتی ہین سنورتی ہین نگہ تمکین

کسیکے نقش پا کو حضرت دل نے جو دیکھا ہی
تو مٹکر رہگذر مین آپ ہی ہنستی ہی گذرتی ہین

نہ روز وصل ممکن ہی شب ہجران گذرتی ہے
قیامت ہم پہ نازل ہی نہ جیتی ہین نہ مرتے ہین

نہ کیونکر رشک آوی مجکو اُس پا پر کہ لوگونکی
کہ وہ دیکھ اپنی صورت آئینہ مین آپ ڈرتی ہین

پڑین پتھر نہ کیونکر عقل پر لوگونکی اے ہمدم
ہمین مارا ہی اک بت نے اجل کو نام دہرتے ہین

جفاؤنکا تمہاری شکوہ کس سے ہو یہ کہیے صاحب
تمہین دل دیکی ہم اپنی کیکو آپ بہرتے ہین

نہ چوٹی کو کبھی کھولین نہ شانہ زلف تک لاوین
ابہی کم سن ہین اونکی سایہ سے بھی وہ تو ڈرتی ہین

نظر کس شعر کی لگ گئی ہی شور صاحب کو
جو ہر دم شور کرتی ہین اور آہین سرد بہرتے ہین

انسوؤن مین جسقدر میری چشم پر آب ہین
اوتنی ہی جسقدر تیری دل خانہ خراب ہین

جب دم لبون پہ آئی ہی اوسسے وہ آئی
مین ہی عذاب مین ہون اجل ہی عذاب مین

فرمائی آج شرم کی دعوی کہان گئی
جو بوی گل ہو جامہ سے باہر عتاب مین

ہی آپکی جفا سے زیادہ میری وفا
کر لو حساب فرق نہین کچھ حساب مین

دیکھو نگاہ ناز سے مرنیکے ہم نہین
آب حیات ہی اسی تیغ پر آب مین

یہہ وہ ہی داغ دل کہ قیامت کو ہو پکار
گر عکس رخ نہ ہو آئینہ آفتاب مین

تم بزم مین ہماری تو آؤ کبھی ذرا
وہ ہم دکھائینگے جو نہ دیکھا ہو خواب مین

ہرجائی پن کی طعنہ سی برآئی آرزو
جھنجلا کی آپ آئی وہ خط کی جواب مین

رسوا رہا ہی خون کی آنسو یہہ دور جام
دور فلک ہی گردش جام شراب مین

ہیدرد یان غضب مین جلا کر وہ دل مرا
کہتے ہین یہہ کہ رہ گئی خامی کباب مین

لکھی ہی لاجواب غزل آپ نی یہہ شور
ایک اور ہی ہو اس سے سوا انتخاب مین

ہونی دی مست اور ہی زاہد شراب مین
عرصہ بہت ابہی تو ہی روز حساب مین

توبہ شکستہ پہر ہوئی شوق شراب مین
دل مانتا نہین ہی شب ماہتاب مین

غیرون کی چاٹ کی لئے ہوتا ہی سوختہ
الفت کا جو مزا ہی تو کچھ ہی کباب مین

پیغام قتل پایا کہ ہی تقدیر کا لکھا
خنجر جو اوس نے بہیجا ہی خط کی جواب مین

پرسش جو بت پرستی کی ہوئی گی حشر مین
ہم ہی دکھائینگے تجہی روز حساب مین

اک عمر عشق مین ہی رنگ بدلتی ہین مہ جبین
قدرت خدا کی دیکھتا ہون مین شراب مین

ہون محو ایسا دیدہ میگون کی عشق مین | پیمانہ دیکھتا ہون مین ہر روز خواب مین

ق

مین نی سوال بوسہ کا اک اونسے جب کیا | مونہہ کو بنا کی بولی وہ اسکے جواب مین

چھوٹا سا مونہہ ہی اور یہ بڑی بات تجکو اب | زیبا نہین ہی کہ تمہاری جناب مین

بہتر ہی ایسے ہستے سی وہ نیستی ہمین
پچتا ہی آکی شور یہین دیر خراب مین

درحقیقت کہ حقیقت پہ نظر کچھ بھی نہین | یہہ وہ ہی راز نہان اسکی خبر کچھ بھی نہین

ہی یہ افسوس کہ سامان سفر کچھ بھی نہین | توشہ راہ تو پاس اپنی مگر کچھ بھی نہین

دم ہوا تن مین ہی کیا اسکا بھروسہ کیجی | فی الحقیقت کہ حقیقت مین بشر کچھ بھی نہین

زندگی وہ شجر خشک جہان مین دیکھی | کہ بجز مرگ یہان اسکا ثمر کچھ بھی نہین

کور وہ چشم کہ نور اوسکا نہ کچھ دیکھہ سکے | جو نظر اوسکو نہ دیکھی وہ نظر کچھ بھی نہین

آبرو وہ دُر اشکون کو خدا نی بخشی | کہ جدہر دیکھتے ہین قدر گہر کچھ بھی نہین

عشق مین کھانی کو غم خون جگر پینیکو | اور اب اسکی سوا اپنی گذر کچھ بھی نہین

انقلاب ایسا زمانہ کا ہوا ہی اب تو | جائی افسوس ہی قدر ہنر کچھ بھی نہین

ہم تو جان دینیکو حاضر ہین ابہی لیجے | فایدہ ہم کو نہین تمکو ضرر کچہ بہی نہین

صاحب وضع ہین وہ شور زمانے ہے جہان
دل مین وہ رکہتی کسیطرح کا شر کچہ بہی نہین

جو بار بار وہ تیر نظر کو دیکہتے ہین
خدا ہی جانی کہ کسکے جگر کو دیکہتے ہین

ادہر عدو ہی ادہر بزم مین ہین ہم بیٹہی
ہمین یہہ دیکہنا ہی وہ کدہر کو دیکہتی ہین

وہ دیکہتی ہین جب آیینہ مین جمال اپنا
تو ہم بہی رشک سی آیینہ گر کو دیکہتے ہین

حوالہ کرچکی خط کو تو چشم رشک سی پہر
کبہی تو خط کو کبہی نامہ بر کو دیکہتے ہین

یہہ ہی ہے رونا تو دیوار و در کی خیر نہین
کبہی تو گہر کو کبہی چشم تر کو دیکہتے ہین

ہزارون نقش قدم یہہ جہان مٹی جانین
خدا کی شان ہے اوس رہگذر کو دیکہتے ہین

ہزار ڈہونڈا انہون نے نپایا جب اوسکو
نگاہ پہیر کے اپنی کمر کو دیکہتے ہین

وہ جب عدو کو لگاتی ہین منہہ تو حسرت سے
ہم اپنی آہ کی جل کر اثر کو دیکہتے ہین

ہزار شکر ہی ان بیگانیونکا جو صیاد
قفس مین آکی ہم بال و پر کو دیکہتے ہین

نہ پڑہا شور کبہی شعر سامنے اونکی

جو رشک کہا کی اگر اور مگر کو دیکھتے ہیں

نہ دیکھے ہون اگر لخت جگر موتی کے ہار دیکھین
وہ چشم دوربین سے دیکھئی اشکونکی تار دیکھین

نظر آتی نہیں ہے دخت رز اب یا وہ خوار دیکھین
بخوف چشم مخموران چھپی پرہیزکار دیکھین

رہی یاری نہ یار دیکھین نہ الفت کے پیار دیکھین
ہوئی پیدا نہ کیون ہم تا پچھلے روزگار دیکھین

پہونچ جاتا کبھی تو ہاتھ دامن تک کسی گل کے
مزا ہوتا کہین ہو کے جو پیدا ہم بہار دیکھین

نشاط زندگی تو لی گئی عمر روان اپنی
رہی دنیا مین اپنے دن تو وہ بھی کم شمار دیکھین

خدا وہ دن کرے یہ سر نشان تیر مژگان ہو
یہ ہی حسرت ہے اک مدت سے صحرا کی شکار دیکھین

حقیقت برق کی کیا ہے کہ وہ مجھسے لگے رکتی
مجھے اپنی سے عجب پاتی ہے تڑپکر بیقرار دیکھین

بنا کر لائے گلچین اور مجھے کیونکر نہ رشک آئے
کہ دست غیر جا پہونچا ہے پوچھ آن پھولونکی ہار دیکھین

بلا سے گر امید آبرو آئے وہان نہین ہمدم
یہ کیا کم ہے کہ ہم بھی اُنکی عین امیدوار دیکھین

یہ بھی گل اور گلستان ہے تو وحشت کہتی ہے
کہ بیدل رنگ بے شتاب لاؤ کی تم بھی بہار دیکھین

لگی رہتی ہے مہر خامشی نزاکت جو مونہہ پر
ہوا ہے کیا تیری فریادیونکو اب مزار دیکھین

پریشانون کو تیری بعد مرون کے نہیں حسرت
کہون مانگی اگر غریبون کی غبار دین مین

قطعہ

سیری دل مین جو آیا ایک دن گلچین سے یہ پوچھا
سبب کیا کچھ وفا کی بو نہین ہے گلعذارون مین

تو وہ ہنسکر لگا کہنے سنا تو نی نہین ناداں
کہ خالی خار سی ہوگا نہ اک گل بھی ہزارون مین

کبھی تو شور کی بھی قدر کرنی تمکو لازم ہی
نہ پاؤگی کہین شیرین زبان ایسا ہزارون مین

وہ مری قتل کا سامان کئی بیٹھی ہین
ہم بھی مدت سی یہ ارمان کئے بیٹھے ہین

شکوہ قتل ہین کس منہ سی کرون مین اونسی
وہ تو کہتی ہین ہم احسان کئے بیٹھے ہین

جان پر کیون نہ بنے حضرت دل کی اپنے
یہہ تو وہ دشمن اک انجان کئی بیٹھی ہین

کہین مقتل مین وہ آوین تو بہے قدم لین اونکی
سر کو یہان پہلی ہی قربان کئے بیٹھے ہین

داغ دل ہم بھی دکہانیکی تجھی ای گلچین
اپنا گھر ہم بھی گلستان کئی بیٹھی ہین

بال بیکا کبھی ہووے نگا نہ ہرگز اون کا
مصحف رخ پہ جو ایمان کئی بیٹھی ہین

ہاتھ ہمکو نہ لگا دست جنون سر کی قسم
خود بخود چاک گریبان کئی بیٹھی ہین

لخت دل کھاتی ہین اور خون جگر پیتے ہین
مدتون سے یونہین گذران کئی بیٹھی ہین

خانہ آبادی کہان جب سے دیا دل اونکو
اک ہی گھر تہا سو ویران کئی بیٹھی ہین

داغ دل حسرت و غم ساتھ چلے لیکے اپنی
توشۂ راہ کا سامان کئی بیٹھے ہین

کس طرح تیر کی پیکان کو نکالیں دل سے
اوسکو تو جان کا مہمان کئی بیٹھے ہین

کام صحرا سے نہ کچھ ہے اور نہ وحشت سے غرض
اپنا گھر آپ بیابان کئے بیٹھے ہین

مصحف رخ پہ ہوئی جب سے فدا حضرت شور
وہ تو اپنی کو مسلمان کئے بیٹھے ہین

شستے الماس ہین ہمنے نہ دیکھی لعل و گوہر ہین
جواب تاب ہی جو رہا ہی اشک دیدہ تر مین

جسے کہتے ہین لطف دو جہان ہے یہ چشم خو
عیان دیکھا ہی شکل رنگ می ایک ساغر مین

اوڑا لی چار دن بلبل تو فصل گلمین گلچین پھری
پھر آخر ہی وہ ہی کنج قفس صیاد کی گھر مین

پس تحریر حال سوز دل ہمکو خیال آیا
کہین آتش نہ لگجای خدایا بال کبوتر مین

می گلگون کی پیتے ہی ہوا طور تماشا دل
عجب انداز ہی اوتری سے پیر اللہ کی گھر مین

نظر آتا ہی اک ساغر مین کیفیت سیر دو عالم
رہا اب فرق کیا ناصح شراب اور آب کوثر مین

پیا اک قطرہ جسنی عمر بھر جاتا کیا لب کو
خدا جانی مزا کیا ہی تمہارے آب خنجر مین

خدا جانی سزا یہ کسلئے گردون نے پای ہی
مثال آسیا رہتا ہی جو دن رات چکر مین

نگاہ مہر کی تیری زمانہ کو تمنا ہے
مگر ملتی ہی اوسکو ہی کہ ہو جسکے مقدر مین

نہ کی تاثیر جب اس نالہ گردون شکن نے ہی
رہا پہر فرق کیا اوس بت کے دل مین اور پتہر مین

سبب ہم بت پرستی کا بتا دین کیا تجہی زاہد
جو پوچہی گا کوئی تب دیکہہ لینگے یار محشر مین

لکہا تقدیر کا ای شور پیش آیا مبارک ہو
تمہارا نام ہی لکہا گیا لو اونکی دفتر مین

سوسن مین ہی نہ لالہ مین نے حرم ماہ مین
جو رنگ میری دلکی ہی داغ سیاہ مین

ہی کوہ مین ہی جلوہ تیرا اور کاہ مین
ہر دم زبان ہی گویا تیری واہ واہ مین

اوٹہنا محال ہوگا دم مرگ تک اوسے
بیٹہا ہی صدق سی جو کوئی اوسکی راہ مین

نکالی بلا ہی یا کہ وہ جادو بہری ہی آنکہہ
یا سحر سامری ہی تمہاری نگاہ مین

امید عفو تجہسے نہو تی خدا اگر
ہم اتنے محو کاہیکو ہو تی گناہ مین

چلنے کیطرح چہا نیگا دم مین تجہی فلک
اب بہی رسائی ہی یہہ میری تیر آہ مین

وہ دیکہہ مجکو نزع مین یہہ کہکی چل دی
یہہ پیچ چکا چلا اسی چال تباہ مین

آسان تہا دلکا دینا پر اب جان پہ بن گئی
اس خوف سے خلل نہ پڑی کچہہ نباہ مین

ہی شوق دل تیر کا ظالم کیا اسکی نگاہ مین
[illegible]

ای شور آپ مایل چاہ ذقن نہین
پہر روز جہانکتے ہو کوئین کسکی چاہ مین

نہین معنی نظر آتی ہین اوسخن شعر کے بالی مین
نمایان فضا مین عقد ثریا مہ کی بالی مین

اثر یہ آہ مین میری ہی اور تاثیر نالی مین
نہین آتا ہی دم دود ہر [illegible] والی مین

خبر دو لو جہانکی ایکہ پیالہ مین جم دیتی ہی
یہہ کیفیت عجب دیکہی ہے برانڈیکی پیالی مین

ہماری سینہ پر داغ ہین وہ داغ حسرت ہین
نہ دیکہی وہ کا گال مین نہ پائی ایسی لالی مین

تمہاری خنجر مژگان کی نوک ایسے نوکیلی ہی
نہ دیکہی ایسی شمشیر مین ایسی ہلالی مین

نہ کیون محنت دل و خون جگر چاہون پئین ہم
کہ دونون ہین شریک اپنی پیالی اور نوالی مین

نہین مجہے داد وحشت مین اپنا رہنما کوئی
اگر دیکہی یہی ہمت تو ایسی پانو کی چہالی مین

تعجب مجہے رخ انور پہ تہال و خط کی دیکہی سے
قدم کیون آن پہنچا تو نکل آیا اوجالی مین

نگہ سے قتل کرتی ہین تو بانسی ہرجائی ہین
خدا ڈالی کسیکو آن شتونکی ہی پالی مین

نہ رکہنا ہاتہ کاکل پر نہ چہونا اسکو لو ای دل
بہرا ہی سم قاتل دیکہنا اس ناگ کالی مین

سنبہل کر کی قدم رکہنا راہ عشق مین پہر تو
اگر مین بچ گیا ای ہمدمون ایکے سنبہالی مین

اوٹھینگی ناز بہی جا کب تیری نازک مزاجی سی
اثر شمشیر کا ہوگا کہین روئی کی گالی مین

کلام شورش اہل زبان ہی آپ کہتے ہین
تخلص شور ہی لیکن نمک ہی کہنی والی مین

عشق مین یہ تنگ ہی نگہی جو نہ ہائی کیون
صبر کی تاب گر نہو دلکو دی پہنائی کیون

اوٹھہ سکی گر نہ بار غم دم مین کسیکے آئی کیون
روئی سر پکڑ کی کیون کہیے ہائی ہائی کیون

اپنی وہ روح بخش لب لب سی مری ملائی کیون
سر پہ لی اپنی پہر بلا آگی ہی مجہی جلائی کیون

چہپتے نہین ہین مہر و ماہ پردہ مین لاکہہ گہر رہو
اون سی کہینگی جب فرشتی قبر مین پہیر وہ منہہ چہپا کیون

شادی و غم ہی دم کی ساتہہ ساتہہ ہین تمام ہو گئے
مرنی سی پہلی پہر الٰہی فراغ پا گئی کیون

تمتو ہمین کچہہ کہتی تہی طعنی ہمین کہ دیتی تہی
آپ تو سب سمجہتی تہی غیر کی بس مین آگئی کیون

ہو نہ جہانکوئی رفیق ہو نہ جہان کوئی شفیق
ایسی خراب دہر مین عمر عزیز گنوائی کیون

عشق مین ہین خرابیان آفتین سو بلا کی جان
جس سی نہ اوٹہہ سکین یہ ہم ذرا دل وہ کہین لگائی کیون

سمجہی جو سوز دلکو سارا حسن پہ ابہی ہو ناز
ایسی کو جا کی جہان چلی تو دل جلا گئی کیون

ناز و ادا گر سجا پیچ مین زلف کی جا پہنسا
اس مین تمہارا کیا گلا دل ہی پہر آگئی کیون

دل اپنی ہی لگاتی ہی [illegible] کیون
[illegible] مین بچا سکی کیون

ہمکو ہی پاس آبرو انکو خیال غیر کا
دنکو تو ہم نہ مل سکین راتکو وہ بلائی کیون

جو یہہ کہی کہ ہی نمک شور کا ہی کلام تو
ایسے حسد شعار کو اپنی غزل سنائے کیون

---

مین بہر دن لوٹا نہ کیونکر پانو مین
کانٹتی ہین سر وہ رکھہ کر پانو مین

مین پڑا انکی جو گر کر پانو مین
بولی یہ سہری کہ پتہر پانو مین

ہین ازل سی دونو حصے مین مرے
سر مین سودا ہی تو چکر پانو مین

بزم رندان مین گئے تہے بد ہوی
سر پڑا خم مین تو ساغر پانو مین

ہاتہہ ہی پہونچی نہ جنکے پانو تک
ٹہوکرین کہاتی ہین وہ سر پانو مین

حسن مین کیونکر نہون میرے شہید
گر پڑا جب انکا خنجر پانو مین

ہی غضب کی چال اور آنکہین تری
آنکہہ مین فتنہ ہی محشر پانو مین

میری مٹی کی صبا دشمن ہوئی
روز رندی ہی اوڑا کر پانو مین

دیکہہ کر افشانکو غش کہا کر گری
آ پڑے اب تیرے اختر پانو مین

آج پتلا نور کا وہ بن گئے
پہن کر ہیرونکا زیور پانو مین

کسقدر غصہ ہی ہگر ابا د سے | رکہہ دیا جب میں نے خود سر پانو میں

ہو مبارک شور یہہ دیوانہ پن
ہی سلاسل کا چو زیور پانو مین

## ردیف واو

یارب وہ محبت کا چمن پیش نظر ہو | جس گلشن وحدت مین دو یگانہ گذر ہو
تیرا ہی تصور ہو مجہی خواب عدم مین | گردش ہی نہ ہوں اور نہ محشر کی خبر ہو
خوش جاؤں تیری یاد مین کی تن سے | جوں نکہت گل جانکا اس تن سے سفر ہو
کہہ لذت سوزش ہوگہی دل ہو شگفتہ | جوں شمع میرے شام ہو جوں غنچہ سحر ہو
یہہ چشم ہی جو چشم کو وہ لذت دیدار | بس چشمہ عرفان ہی سدا دیدہ تر ہو
آواز نکلتے در بخشش سے سدا ہی | وہ آی ادہر کو جو گنہ گار بشر ہو
ہوران بہشتی ہی یہ بہشت جیسی نگہین | وہ باغ محبت کا گل داغ جگر ہو
غفلت اثر مرگ محبت طرب زیست | وہ جائی جیسی پاس نفس آٹہ پہر ہو

ہی یاد خدا فرض تجہی شور شب و روز

دل ہی وہی دل ہے کہ جو اللہ کا گھر ہو

میری غم سے بر آئی دستان کی آرزو
ہو مبارک یہ ہی تہی جان جہانکی آرزو

جسم عالم خاک ہے جان جہان ہووے ہوا
یہ ازل سے ہی زمین و آسمانکی آرزو

گلعذاروں کا قدم اکدن یہان لاوے خدا
ہے ازل سے آجتک باغ جہانکی آرزو

فرش سے تا عرش ڈھونڈا پر نہ پایا کچھ سراغ
عمر بھر لیکن رہی عمر روان کی آرزو

میری دل سے تیر کا پیکان تیر کیا نکلی آہ
رہ گئی مہمان سے ہی بیشک میزبانکی آرزو

اوسکا خال رخ سویدائی دل وحشی بنا
مانگنی کیا خوب فکر نکتہ دان کی آرزو

زاہد خلوت نشین بھی کاش ہو اپنا مرید
کیف مستی میں ہے یہ پیر مغانکی آرزو

چین گردش سے ملا کسکو زمین پر ہمنفس
دیکھیے پوری ہو کب تک آسمانکی آرزو

سینہ پر داغ سے ارمان ہوں پے باغ باغ
ہے یہی شوق نوا سنج فغان کی آرزو

رنگ و بو کا اوسکی گلہای چمن دعوی غلط
ہے یہ لاحاصل بہار بوستان کی آرزو

غم سے بہتر اور مونس کوئی دنیا میں نہیں
شادمانی گر نہو نا شادمان کی آرزو

کیا ملال اور کیسی حسرت ہیں ہماری غم غلط
شادمانی گر نہو نا شادمان کی آرزو

شور ہی کیا پر نمک خوش ذائقہ تیرا کلام
اک جہان کو ہی تیری شیرین بیانی آرزو

غم نہو درد نہو اور شب ہجران ہی نہو
بس وہ جنت ہی کہ جز وصل کچھ ارمان ہی نہو

بیکسی پر نہ کیو عشاق کی روئی حسرت
جن کی وحشت کا کوئی سلسلہ جنبان ہی نہو

وہ دکھا ہمکو جنون دست درازی اپنی
جیب و دامان ہی نہو اور گریبان ہی نہو

ای نتو پھر خدا اتنا کرو ظلم و ستم
فایدہ گر نہو تو جانکا نقصان ہی نہو

صدمہ ہجر یہ ہی گر رہی دن رات تو پھر
ہی یقین دل ہی نہو اور میری جان ہی نہو

بال بال اپنا پھنسا دام مین زلفونکی تیری
مبتلا ایسا نہو کوئی پریشان ہی نہو

تسا بی رحم جفا کیش ہو غیرت حور
ہمسا ناچیز ستم دیدہ بس انسان ہی نہو

دل وحشی کی تسلی ہو تو کیا ہووی کہ جب
روزن در ہی نہو رحم پہ دربان ہی نہو

شور دم تک ہی تیری قدر سخن کی کچھ کچھ
ہی یقین ہند مین پھر تجھسا سخندان ہی نہو

کیا شرمندہ چشم تر نی تری شور دریا کو
کہ پل مین کر دیا ہی پانی پانی کوہ و صحرا کو

رگ جاں لگا ہی اوسکی پیچ و خم سی سلسلہ دایم
عزیز ترا اسواسطی رکہتی ہین ہم زلف چلیپا کو

اوٹہا جو اشک کا طوفان تو ٹہرا کی مژگان نی
تماشا ہی کہ ہمنی بال سی باندہا ہی دریا کو

یہہ دونو بُری وقتو نمین ہمدم بن گئے اپنی
خدا دلکو میسر رکہی اور اوسمین غم و عقبا کو

نپایا خلد مین بہی جبکہ نقشہ یار کی گہر کا
تو پچہتا ہی ہین کیا کیا چہوڑ اوس کی مصفا کو

بہلا کیفیت دو نو جہان کیونکر ہمین ملتی
لگاتی موونہہ جو ای ساقی نہ ساغر اور صہبا کو

شب وصلت کو مانگو نگا خدا سی خلد مین اکدن
میری ہمت کو دیکہو اور میری دلکی تمنا کو

رہا ہو کر بہی ہم ذوق اسیری کو نہین بہولی
خدا قایم رکہی صیاد کی ناز ستم زا کو

لب جان بخش بی اوسکی ہی ہمکو زندگی بخشی
نہ چہوڑینگی کبہی مر مر کی ہی اپنی مسیحا کو

تخلص شعور ہی اور اوسپہ یہہ شیرین زبانی ہی
تمنا ہو نہ کیونکر اپنی اب اودنی و اعلا کو

کیونکر نہ شعور میرا او نہین ناگوار ہو
وہ جانتی ہین دل مین عدو کی نہ پار ہو

گر میری ساتہہ دفن دل بیقرار ہو
دم بہر نہ چین خاک ہی زیر مزار ہو

آئی سپیدی بہلی اونکی ہی ہی دعا میری
پختہ کچہہ اون سی وصل کا قول و قرار ہو

[illegible]

ہم وہ ہین ایکبات مین دل دیا اونہین / جان ہی لڑائین گی جو وہان اعتبار ہو

کچہہ خوف ظلم اونکو نہین تیری مہر پر / انصاف تیرا ایسا نہ پروردگار ہو

نسبت تیری غضب سے قیامت کو کچہہ نہین / یہہ زور لاکہہ بار ہی وہ ایکبار ہو

ای خفتگان خاک قیامت قریب ہی / سوتی ہی ابتو جاگو ذرا ہوشیار ہو

تا صبح کی بات ہمکو دو طرفی نظر پڑی / ایسا نہو وہ اونکا ہی کچہہ رازدار ہو

اوس بت کو چہوڑ دون تو خدا کی بہی ہی مار / ایسا حسین دونو جہان نہ یار ہو

تم جتنا جبر چاہو وہ سب کر لو مجہہ پہ آج / مین کچہہ جواب دون جو میرا اختیار ہو

یہہ کسکی می پرستی کا غل مچ رہا ہی آج
ایسا نہو کہ وہ ہی شور بادہ خوار ہو

بیدرد جسکا نام وہ انسان تمہین تو ہو / دل مین ہی مہر وہ نامہربان تمہین تو ہو

تم ہی نکالو آج تم ہی کل نکالو گے / مین سچ یہہ کہتا ہون میرے ارمان تمہین تو ہو

دلکو چرا کی لی گئی سوتی مین رات کو / مین جانتا ہون خوب میری جان تمہین تو ہو

دلبر ہو دل ربائی مین ہو طاق دلا جواب / سب جان تمہپہ دیتی ہین جانان تمہین تو ہو

داغ کہتے ہین جسکو ہو وہ انسان تمہین تو ہو
جاتی ہی جسپہ جان میری جان تمہین تو ہو

جنبش سی لب کے مُردی جلا دینا بات ہی
بات مین بگڑ کے کہی جو بُرا بہلا
لاکہون طرح سے کوئی بچائی نہ بچ سکی
تم کعبہ مراد ہو اور قبلہ امید
قسمین خدا کی کہاتی ہو چہپ چہپ کے پیتی ہو
گل سا ہی چہرہ سرو سا قد نرگسی سی چشم
گیسو مین ہو پہنسکے حضرت دلپا یا تمنی کیا

کیا شک ہی اسمین عیسی دوران تمہین تو ہو
بدخو و بدزبان وہ انسان تمہین تو ہو
عاشق کی یار جان کی خواہان تمہین تو ہو
رہتی ہو سب کی دل مین وہ ایمان تمہین تو ہو
زاہد جہان مین پکی مسلمان تمہین تو ہو
روی زمین پہ رشک گلستان تمہین تو ہو
سودائی تم ہوی ہو پریشان تمہین تو ہو

شہرت ہی شور آپکی باغ جہان مین
طوطی ہند و بلبل بستان تمہین تو ہو

مجکو نظرون سی نہ تم اپنی جدا ہونی دو
ہاتہہ ہو دیگا میرا آپ کا دامن ہوگا
گر قیامت کا اوٹہانا ہی تو کچھ دیکہو سیر
خون ہو جائینگے صدہا کی یہان دست تہ

اپنا دیدار ذرا بہر خدا ہونی دو
ذرا ٹہرو تو سہی روز جزا ہونی دو
اپنی اک ناز سی فتنہ کو بپا ہونی دو
اپنی ہاتہون پہ ذرا رنگ حنا ہونی دو

حسن اور عشق جھگڑنی لگی ہین آپسمین
سیر گر دیکھو تو دونو کی ذرا ہونی دو

خون بہا آپ سی کب حشر مین لیویگا کوئی
خون عشاق کا اچھا ہی روا ہونی دو

مجکو چپ رہنی نہ دو بات تو کہنی دو ذرا
اپنی شکوہ کو بھی سونہہ سی ادا ہونی دو

بی دوا کی مجھی آرام انہین سے ہو گا
لخت دل خون جگر میری غذا ہونی دو

اسکی کہتی کی دعا مانگو خدا سی نہ کبھی
درد دلکو میری ہر روز سوا ہونی دو

نام محشر مین بھلا دیکھین تو کس کا ہو بلند
تم جفا کرتی رہو مجھسی وفا ہونی دو

کون مانی ہی مرا بات کا معشوقونکی
اپنی دشنام کو لو وقف دعا ہونی دو

شور اب ذکر خدا مین رہو شاغل ہر دم
اپنی سینہ کو بھی تم یار صفا ہونی دو

کون سا دن ہی جو تم سی ستم ایجاد نہو
کون سی شب ہی جو اک شور بیداد نہو

زلف کی دام سی ہرگز کوئی آزاد نہو
دل کا جو چور ہو اسکی کہین فریاد نہو

صبر اور شکر مجھی ایسا عطا کر تو خدا
دل مضطر میرا ہر حال مین ناشاد نہو

گذر آہستہ صبا گور نہ کر تا میری
خاک تو ہوگیا پر یہ کہین برباد نہو

ہمنے وہ جور وستم تیری سہی ہین بیدرد
کوئی وقت ایسا نہین جسکی گھڑی یاد نہو

گالیان دو مجھی انعام دو تم غیرون کو
اون کی حصہ سی مگر میری کچھ امداد نہو

قتل سی پہلی یہہ ارشاد ہوا ہی مجکو
ہو خبردار کسیطرح کی فریاد نہو

دل مین ہی حال چمن کچھ ہین صبا سے پوچھون
پر یہہ ڈر ہی کہ سنتا کہین صیاد نہو

فخر مین اپنا سمجھتا تری دشنام کو ہون
لیکن اب اسکی سوا اور کچھ ارشاد نہو

گر تیری ظلم وستم سے رہا برباد جہان
ہی یقین پھر تو کوئی گھر کہین آباد نہو

تیری اشعار سی ہی شیرین بیانی پیدا
ہی عجب شور جو تو ثانی فرہاد نہو

بزم مین آپ کی بیٹھا ہون اوٹھا دو مجکو
پر خطا میری جو ہو وہ تو بتا دو مجکو

مین تو بات آپکی مطلب کے کہا کرتا ہون
گر غلط ہوی تو جون حرف مٹا دو مجکو

فتنہ چشم ترا ناز سی یہہ کہتا ہی
حشر سی پہلی جو سو جاؤن جگا دو مجکو

گر وفا میری پسند آپکی آتی ہی نہین
اپنی ہی طرز جفا کوئی سکہا دو مجکو

مین تو سب سمجھ کے باتین یہ کیا کرتا ہون
دیکھو گر سیر تو دیوانہ بتا دو مجکو

آئینہ دیکھ خفا ہو کے لگی کہنے وہ
دوسرا آیا کہاں سے یہ بتا دو مجھکو

کل کی ہی بات تمہیں یاد نہیں آتی تھی
مین نے سب باتین سکھائی ہین دعا دو مجھکو

بوسہ گر دیکے خفا ہو گئے واپس لیے لو
اور تدبیر کچھ آگے کو سجھا دو مجھکو

آہ مین میری اثر ہے تو رہا کچھ بھی نہین
کہین بکتا ہو تو بازار سے لا دو مجھکو

گر قضا آئی نہین آپ سے بالین پہ مرے
اپنے ہاتھون ہی سے کچھ زہر پلا دو مجھکو

ساتھ جائے نہ پریشانی دم مرگ میری
لخلخہ زلف کا پہلے سے سنگھا دو مجھکو

شور کسطرح کوئی سحر مین کرتا ہے نہین شعر
اور جو کرتا ہی ہو تو اسکو سنا دو مجھکو

بوسہ گر دیتا نہین مجھکو صنم ایک نہ دو
پر عدو کو بھی تمہین میرے قسم ایک نہ دو

آپ کی عشق مین جو ہمکو ملین لاکھ ستم
لاکھون موجود ہین یہان نعم الم ایک نہ دو

نقش پا پر تو تیری مٹ گئی ہزارون ہو خاک
اور رفتار پہ صدقے گئی دم ایک نہ دو

تیری کوچہ کو جو دیکھا تو گئی خلد کو بھول
دہان تو صدقے ہین جمن شک ارم ایک نہ دو

سیر عالم جو کری ہمنے ہزارون صورت
بھرتی ہین ساری تمہارے ہی دم ایک نہ دو

غم میرا مونس جان رنج میرا یار دلی
شوق سی کہا نگاہ اب سنگیر وغم ایک نہ دو

مجھکو تو روز ازل سی یہہ ملی ہین ظالم
تیری ہاتھون سے ہزار دن ستم ایک نہ دو

ایک بوسہ سی نہین آرزو برآئی میری
دو تو دو چار نہ دو ان سی تو کم ایک نہ دو

شور تم دیکھہ کی اب پانوز مین پر رکھنا
سنگیر دل دفن ہین سر زیر قدم ایک نہ دو

آئین وہ میری گہر مین لگا ساتھہ غیر ہو
بیٹھے بیٹھا ہی کیون نہ قیامت کی سیر ہو

یہہ چاہتی ہین ہم کہ تمہین ملین آپ ہو
ہم ہوئین اور تم ہو نہ وہان کوئی غیر ہو

حسن جا بجا دیکھا اوسکا ہی جلوہ نظر پڑا
گرچہ ہو خواہ کعبہ ہو اور خواہ دیر ہو

دعوی خدائی کا جو کرین بت تو ہی گناہ
برکت نہ اونکی گہر مین نہ کعبہ اونکی خیر ہو

مر جائین ہم تو ساری ہی قصے تمام ہون
پہر تم ہو اور رقیب ہو ہی ہاتہکے سیر ہو

خاک مزار کی میری تاثیر دیکھہ لو
اک چٹکی اوسکو دینا جسی تشنی بہیر ہو

سانون ہو اور چہرہ ہو جہولا ہو گلعذار
میلا ہو پہول والونکا پنکہہ کی سیر ہو

کل تک تو تہی ہماری عنایت تہی آپکی
کیا غیر نی سکہایا کہ تم آج غیر ہو

طرز ستم ہی آپ کی ہر روز ہین نئی | باتین ہی وہ ہین جن کا نہ سر ہو نہ پیر ہو

اپنا تو یہہ مقولہ ہمیشہ شور ہی
ہو دوستون سی رنج نہ دشمن سے بیر ہو

کیا سو نہ ہی وہ کہ جسمین تیری گفتگو نہو | کسکام کا وہ دل ہی بسا جسمین تو نہو

حیران ہون اوس سے باتین کسمین نہ ہی سکو | آئینہ کی ہی شرم سی جو روبرو نہو

اک چاک گر ہو سینہ مین سینا بجا ہی وہ | لاکھون جہان ہون چاک وہان پھر رفو نہو

زاہد شراب پینی کو ہرگز منع نہ کر | مین اوسکو چھوڑ دون تو یہہ مجھسے کبھو نہو

معشوق بی وفا ہو تو کیا اوس سے پھر امید | کسکام کا وہ پھول کہ جو اوسمین بو نہو

وہ لاجواب تجکو خدا نی بنایا ہی | ممکن نہین کسیکو تیری آرزو نہو

ای شور سوز عشق مین شعلہ نکر عیان
جل بجھنا اسطرح کہ دہوئین کی بی بو نہو

بہتر ہی اوس سے خنجر مین کچھ گفتگو نہو | ورنہ خدا کی آگی کہین وید و نہو

کسکام کی وہ خلد کہ جو اوسمین تو نہو | کسکام کی وہ بزم کہ جام سبو نہو

مجکو وہ قتل کرکی لگی خونکو سونگہنی
اُس شُبہہ ہی سی کہ اسمین تمنا کی بو نہو

چاہینگے ہم خدا سی یہہ حشر مین ضرور
جنت ہمین نہ دینا جو وہ ماہ رو نہو

دنیا مین وہ بشر نہین ڈہونڈہی سی ملتا ہی
دشمن ہو یا کہ دوست کسیکا عدو نہو

کرتا ہین جان توڑ کی تیری نگاہ مین
پہر کیا کرون خدا جو میری روبرو نہو

ویران پڑا ہی خانۂ دل مدتون سی ہای
آباد کیونکر ہو ہی کہ جب اوسمین تو نہو

ای شور تیری شعر مین کیا آب و تاب ہی
ممکن نہین کہ شاعرون مین آبرو نہو

نکلی نہ تمسی ایک بہی سایل کی آرزو
لاکہون شہید ہوگئین ہر دلکی آرزو

انداز قہر ناز و ادا ہی بلای جان
کیونکر بر آئی عاشق بیدل کی آرزو

پورا لگا نہ ہاتہہ نزاکت سی تیغ کا
کیا دل ہی دلمین رہ گئی بسمل کی آرزو

بیداد کی سوا ہوا حاصل کسیکو کیا
ڈالی خدا اُٹہون سی نہ سایل کی آرزو

یہان بہت جلی غضب سی نزاکت وہان ستم
مقتول کی نہ نکلی نہ قاتل کی آرزو

اوسکا سا چہرہ میرا ہی ہو جائی ایخدا
ہی یہہ ہی رات دن مہ کامل کی آرزو

گل میں وفا کی بو نہیں غنچہ ہی تنگ دل
پھر کس طرح برآئی عنادل کی آرزو

دشوار زندگی تھی سو آسان اجل نے کی
مشکل سی آج نکلی ہی مشکل کی آرزو

دنیا ہی گر دو روزہ تو عقبی ہی پر خطر
نکلی گی دونو جا نہ میری دل کی آرزو

تمہیں کو اپنی چہرہ کی کیا دید کا ہی شوق
ہی ماہ کو ہی تد مقابل کی آرزو

حکم خدا سی مرکی ٹھکانی لگی ہی خاک
نکلی ہی آج شور تیری گل کی آرزو

میری تم گریہ و زاری تو دیکھو
پھر اپنی یہہ دل آزاری تو دیکھو

ہوی یاری میں یہ خواری تو دیکھو
ذرا یاروں کی عیاری تو دیکھو

نہ نکلا کار بیکاروں کا اس سی
فلک کی یہہ جفا کاری تو دیکھو

نہ وقت مرگ ہی ہوا میں اوٹھ سکو
یہہ اپنی غشی میں ہشیاری تو دیکھو

میں اس منہ سی کہونگا بخشنی کو
میری فرد گنہ گاری تو دیکھو

چلی ہیں بار عصیاں سر پہ لیکر
ہماری بار برداری تو دیکھو

نہ جان تن میں نہ اب آنکھو میں دم ہی
تم اپنی مردم آزاری تو دیکھو

رکھا ہی بال و پر لا کر قفس مین
اسیرون کی گرفتاری تو دیکھو

ہماری قبر کو کرتی ہو پامال
پس از مردن بہ ناچاری تو دیکھو

قسم جھوٹی نہ ملنی کی وہ کہا ہیں
عدو کی یہہ طرفداری تو دیکھو

حصول کار کی امید معلوم
ہجوم فکر بیکاری تو دیکھو

مسیحا ہی چلی اب ہو کی مایوس
مری مہلک یہہ بیماری تو دیکھو

وفا وعدہ کی آسان تہی کی پر
کوئی اوسکی یہہ دشواری تو دیکھو

بہت کم سوتی ہین دن رات مین شور
نصیبی کی یہہ بیداری تو دیکھو

نہ تہما اشک تو دیکہو گی نہ پہر تم مجکو
عین دریا مین بہا دیگا تلاطم مجکو

کیون بہلا کہوتی ہو پاؤگی نہ پہر تم مجکو
دیکہو پچتاؤگی ایسا نہ کرو گم مجکو

ایکدو جام سی کیا ہوگا بہلا اے ساقی
امتحان ہی تو پیلا آج سر خم مجکو

حشر مین ڈہونڈتی پہرتی ہین فرشتی مجہے
کردیا کس نے شب غم مین کہین گم مجکو

گردش چرخ تو مدت سی ہی سرپر پہرتی
چشم بد سی لگی اب دیکہنی انجم مجکو

ایکی پیچ میں آو نگا نہ میں حضرت عشق
حفظ ہی باب گلستان کا ہی پنجم مجکو

روتی روتی عجب احوال مرا سوتا ہی
یاد جب آتی ہی وہ طرز تبسم مجکو

یو رہی پر بہت آرام سی نیند آتی ہی
کاٹی کہاتا ہی مگر اطلس کا قاقم مجکو

حضرت عیسی جو آوین تو قدم سر پہ سے ہین
پر سُنا وین نہ میری نعش پہ قم قم مجکو

ساحل عشق پہ ای شور نہ رکہتا تو قدم
نظر آتا ہی بڑا ہی یہہ قلزم مجکو

لگا ہی کارگر کیا تیر دیکہو
ہی بسمل آپکا نخچیر دیکہو

عدو کا آج کل طالع ہی روشن
ہماری ظلمت تقدیر دیکہو

گواہی قتل کی دیگا یہ محشر
ہمارا خون ہی دامنگیر دیکہو

ملی ہی خاک پا مرکی ہمکو
نہین ایسی کہین اکسیر دیکہو

عدو نی اونکو جو جو کچہہ پڑہایا
مجہی بہیجی ہی وہ تحریر دیکہو

عیان اوس سے بہی ہی شوخی تمہاری
تم اپنی غور سے تصویر دیکہو

میری باتین تو سب مین حاضری کی
تم اپنی شوخی تقریر دیکہو

عرش تک ہو نہ آئی آہ اوسی
پھر تلاش اثر مین پہرتی ہی

آج آمد ہی کیسکی گلشن مین
بلبل اوسکی خبر مین پہرتی ہی

پایا پاتیر الشان نہ عمر روان
خلق کیون بحر و بر مین پہرتی ہی

دیکھتے ہو نگاہ پھیر کے تم
تیغ اولٹی جگر مین پہرتی ہی

رقص مین شور اوسکے طرز ادا
نینکے چکر نظر مین پہرتی ہے

وہ ہی کیا دن ہی کہ تمسی تہی ملاقات نئی
اور طرفین مین ہوتی تہی مدارات نئی

داغ دل لخت جگر نذر کو لایا ہون مین
لیجیے دور سی منگوائی ہی سوغات نئی

کبھی شوخی سی رولاتی ہو ہنساتی ہو کبھی
ہی عجب طرز کی چھیڑ کی بات نئی

دیکھکر دور سی چپ چاپ لیا کرتی ہو دل
تیری تصویر مین ہی بات نئی گہات نئی

غیر کی ساری ہی پہلی میری ہی ہر بات بری
مجھہ پہ پیہم ہوئی لگین اتو عنایات نئی

بی خطا مجکو دیا حکم سزا کا اوس نی
یہہ ملی میری وفا کی ہی مکافات نئی

گردش چشم سی افلاک بہی چکر اہی دیے
ہمنے دیکھی نہین ایسی تو کرامات نئی

شور کیونکر تری گفتار نہ شیرین ہووی
کہ ہی ترکیب نئی طرز نئی بات نئی

ارمان نہین کسیکی ملاقات کا مجہی
آتا نہین مزا ہی کسی بات کا مجہی

دن تو تمہاری ہجر مین مشکل سی کٹ گیا
کہٹکا لگا ہوا ہی نخصب رات کا مجہی

میری بدی عدو سی ظرافت کی ساتہہ ہی
سب بہید کہل گیا ہی تیری کہاتکا مجہی

کہلو بہلا بُرا ہی مگر مونہہ سنبہال کر
تلوار سی ہی زخم فزون بات کا مجہی

کٹتے شب فراق شکایت مین خوب ہی
آتا ہی اوسمین لطف حکایات کا مجہی

ساغر ہو مے ہو ساقی ہو سبزہ ہو یار ہو
بہاتا سمان ہی خوب ہی برساتکا مجہی

کرنا عدو کو سرخرو ہر دم کہلا کے پان
دنیا نہ زہر اپنی کبہی ہات کا مجہی

اپنا گلا ہی گہونٹتا ہی پہر یہی نہ نکلا دم
ارمان ہی ابتو مرگ مفاجات کا مجہی

میری بدی سی باز عدو رہتا ہی نہین
اندوہ اوسکی رہتا ہی ہر بات کا مجہی

کیا کہنا شور ہی تری کہنے کا واہ واہ
ہی لطف ہر کلام خوش آیات کا مجہی

کہتا ہوں ہنس کے تو سنی میری مان جای
آتا ہی دل میں گر تو نہ پہر جان جائیے

مجکو منانے آئے ہیں کس التفات سے
دلکی کشش کی آج تو قربان جائیے

ہی رنگ زرد میرا تمہارے ہجر میں
بہولے اگر ہو شکل سے پہچان جائیے

آتی ہی دیر کیا ہوئی جانکی پڑ گئی
گر ٹہرتی نہیں ہو میری جان جائیے

کرتی نہیں ہیں یاد جو وہ بہولکر ہمیں
جی چاہتا ہی آپ ہی مہمان جائیے

اللہ ری شوق قتل کہ قاتل سے کہتا ہوں
جلدی اوڑا دی سر تیرے قربان جائیے

دیکہا ہی رات خواب میں کس گلعذار کو
دل چاہتا ہی سوے گلستان جائیے

حسرت نہ دلکی نکلی نہ کچہ آرزوی دل
افسوس اس جہان سے پرارمان جائیے

یاد خدا ہو دلمیں دم واپسین تلک
جب جائیے یہان سے بہ عرفان جائیے

دل پر ہے داغ درد والم دم کیسا تہ سے
ای شور اس جہان سے بے سامان جائیے



تری قہر کی جب نظر ہو گئی
تو دنیا ادہر کی اودہر ہو گئی

رسا چرخ تک آہ گر ہو گئی
زمین بہی یہ زیر و زبر ہو گئی

(حاشیہ:) ابتری عشاق سے قربان جائیے

(حاشیہ:) [illegible]

درازی جو زلفوں کی یاد آ گئی
تو قطع امید سحر ہو گئی

نہ پایا عدم مین بھی اوسکا نشان
کدھر جانی گم وہ کمر ہو گئی

دُر اشک میری ہین وہ آبدار
کہ خاک آبروی گہر ہو گئی

اوٹھی بیٹھکر ہم نہ کوچہ سی تیری
اوسی در پہ اپنی گذر ہو گئی

رہی زلف پیچان مین پیچیدہ ہم
تمام عمر اسمین بسر ہو گئی

طبیعت جو لگتی کسی جا نہین
کہین یہہ بھی شاید اودہر ہو گئی

رہی ساتھ اپنی تو جان بھی نہ ہائے
کہ آخر جدا وقت پر ہو گئی

رولاتی ہی اب خون یہ چشم تر
خدا جانی کسکی نظر ہو گئی

یہہ ممکن نہین ہو نہ تاثیر دیان
خبر میری نالوں کی گر ہو گئی

دیکھایا زمانہ نی کیا انقلاب
کہ معدوم قدر ہنر ہو گئی

رہین باغ عالم مین کیا شور ہم
ہوا اسکی اب پر خطر ہو گئی

تہی یہہ کسکے حلم سی یارب نکلوائی ہوئی
موت بھی آئی تو میری پاس گھبرائی ہوئی

ہائی نکلی کیون نہ کی مینہ کہ ہوتی سرخرو
اس بہانی سی روز محشر سخت رسوائی ہوئی

اپکی قول و قسم کا کسطرح ہو اعتبار
اور قسم بہی وہ کہ ہی جہوٹی فقط کہائی ہوئی

جب کہا خوف قیامت ہی کچہ تو وہ بولی
کیا کہیر نکلی ہی ہماری ٹہوکرین کہائی ہوئی

اج تو کچہ آرزو کی شرم تم رکہو ذرا
آئی ہی وہ چہپ کی دلہن اور شرمائی ہوئی

دلکو جب مانگا تو وہ ہنسکر یہہ فرمانی لگی
دی نہین جاتی جو ہوتی مفت آئی ہوئی

خاکمین ملکر اگرچہ درد و غم سی چہٹ گئی
گوشہ مرقد مین بہی ہی قید تنہائی ہوئی

سرو قد ہی گل سا چہرہ نرگسی انکہین غضب
تیری زیبائی ہی اوپر اپنی اترائی ہوئی

وادی وحشت مین نکلی شور جب کرتی فغان
پیچہی پیچہی سنگ طفلان آگئے شیدائی ہوئی

ہی رہ رو داہ کی صورت جو بل کہائی ہوئی
کیا بلا گردش کی کاکل پر یہی آئی ہوئی

تیری قامت پر قیامت ہی تو عاشق ہو گئی
یہہ تو رعنائی غضب کی گہر سی تہی پائی ہوئی

زندگی اور موت دونو دیکہہ مجکو ڈر گئین
یہہ بہی گہبرائی ہوئی اور وہ بہی شرمائی ہوئی

نامہ اعمال پڑہ پڑہکر فرشتی تہک گئی
حشر مین کیا میری رسوائی سی رسوائی ہوئی

کیا گل رخسار پر زردی سے میری چہا گئی
ناتوانی سی نہ اوٹھی در سی اوسکی بیٹھکر

دوستو انکی شکل ہی کچھ آج مرجہائی ہوئے
بیقراری کی جگہہ حاصل شکیبائی ہوئی

کیا بلا پیچہی پڑی تھی شور کی اندہیرے سے
زلف کافر ہیتی ہی اوس سے جو بل کہائی ہوئے

نکالین جس تیر مژگان کی ذرا ابکی جوان پہرہی
اگر دو روز کو آجای یہ عمر روان پہرہی

بہار تازہ گل پر پہولیو اتنا نہ ای بلبل
کہ آنی والی ہی اکدن وہ فصل خزان پہرہی

چلی مرقد کو ٹہوکر اگر تو میری روح یہ بولی
کہ ایسی مہربانی مجہہ پہ کرنا مہربان پہرہی

نکلکر تیر کا پیکان چلا دسی تو دل بولا
کرم کرنا تم اس گہر پہ میرا یہ جان جان پہرہی

نزاکت سی میری گردن پہ چلکر رہہ گیا تسمہ
تمہیں لازم ہی اس خنجر کا کرنا امتحان پہرہی

بتونکی تلخ کامی مین مزا ہی قند کا حاصل
ملین آ پر دعا انکی عوض مین گالیان پہرہی

ڈرایا داغ نا دست جنون چاک گریبان کا
تمنا ہی اوڑا کر دیکہون آدہجیان پہرہی

گردن کیا پار یا کا تا ہی تنی اسکو دا تو نسی
مگر کتی نہین چلتی یہ میری زبان پہرہی

وہ قاتل چلدیا اک این کر سر چلا دیا نہان
مزہ شوق شہادت کا یہی کہتا ہی یان پہرہی

چلی کوچہ سی اوسکی ہم تو یوں ناتوانی سے
گریگا اسطرف کو تو گذرا ہی ناتوان ہے

مری باد بہاری اور خزانکی عمر پہر لوٹی
ولی باقی ہی اب تک رنگ زردی بوستان ہی

بیان غمگین وصلت گذاری رات اب ہمنو
رہا باقی ہماری دلمین اک رازنہان ہی

سنا ہی نیند تو اور لی لگی ہی انکی رات تو نکو
وہ سنکر چلی مین الہی ولکی میرے داستان ہی

نمک ایسا حسن ایسا زبان ایسی آنکھہ ایسی
غنیمت اور اقلیمونسے ہی ہندوستان ہی

مزا جینی کا نیکی سی بشر کو ہوتا ہی حاصل
کہ بعد از مرگ اوسکی رہتا ہی نام و نشان ہی

اگرچہ داغ ہی مشہور ہی شیرین کلامی مین
مگر تم شور ہو کر شور ہو شیرین زبان ہے

دوزخ سی کچھہ غرض ہی نہ خواہش جنانکی ہے
پہونچونگا مین وہین کہ میری نیت جہانکی ہے

ترچہی نظر سے سیکہو کہا دو الگ الگ
یہہ گردش فلک یہہ گردش جان ستانکی ہی

جو بوستان سی خاک ہوے ہم تو اس لیے
خواہش نہی زمین کی نہی آسمانکی ہی

اب اوسی کوی ملنی کی صورت نہین ہی
دن شرم کا ہی رات میرے دشمنان کی ہی

گر اوسکی ہاتہہ سے ہو شہادت مجہی نصیب
وہ موت مجہکو زندگی جاودان کی ہے

ارض و سما سے ڈھونڈ کی لائینگے ہم تمہین
روتی ہی شمع جسکے سرہانی تمام رات
ہم سر کو رکھہ کی ہاتھہ پہ آئی ہین پا طلب

چھپنے کی جای انکی سوا اور کہان کی ہے
یہہ دل جلی کی قبر ہی پانو جان کی ہی
حسرت نکال لیجیے اگر امتحان کی ہی

اُردو مین شور تیرا ہی اک شور ہوگیا
تعریف ہند مین تیری شیرین زبان کی ہی

موت مانگون تو نہین چاہتی غیرت میری
شوق کہتا ہی کہ اک بوسہ طلب کر اوس سے
ناتوانی سے تو بگڑا ہی یہان تک نقشہ
بعد مرنیکی بہی نکلون گا نہ کوچہ سی تیری
مجھسے تم اور فلک مجھسے ہی ہین غافل
ناتوانی پہ میری رحم تو آیا اون کو
گردش بخت سی مٹی ہی ٹھکانی نہ لگی
کہتا ہی وہ کہ زبان کاٹ لو برگشتہ کی

چھوڑون تنہا مین اوسے یہہ نہین نیت میری
ہم کہتی ہی کہ ڈرتی ہی نہین جرات میری
میری تصویر سی ملتی ہی نہین صورت میری
جیب تا لب پہلی نہ نکلی گی یہہ حسرت میری
سچ جو پوچھو تو ہی سب سی بری قسمت میری
پیر یہہ غصہ سے کہا ہی نے نزاکت میری
چھانتے خاک رہی روز یہہ وحشت میری
حشر مین تا نہ کری کوی شکایت میری

گل کترتی ہی مضامین بہار افزو کے
کیا غضب زور کی ہی شور طبیعت میری

چلہ کہلا چلہ بند کسکا پر غضب دیدہ ہی
کیا قیامت جاگ اوٹہی یا فتنہ خوابیدہ ہی

ابتو دشمن کی بہی آنکہو میں کہٹکنی ہی لگا
خار وقت ہی ہمارا یہ تن کاہیدہ ہی

تیر جب آیا میری دلمیں تو پیکان رہ گیا
صاف ظاہر ہی کہ تیر انداز ہی سنجیدہ ہی

دیکہ اوسکی چشم فتان جو کہ زندہ بچ گیا
دیکہنے والونمیں اوسکی پر غضب دیدہ ہی

عاشقی کا ہی عجب نقشہ نظر آیا ہمین
جان تو جانیکو ہی دل ادہر گرویدہ ہی

جب کہا مین نی کہ مرتی ہین تمہارے ہجر مین
بولی مرتا کیون نہین جب اسقدر رنجیدہ ہی

خون اپنا اپنی ہاتہو نکری ہوتی ہین شہید
کس غضب کا تیرا یہ دست حنا مالیدہ ہی

آکی مرقد پہ میرے بولی کہ ہی کسکا مزار
کیا بہار افزا ہوا نکا سبزہ خود روئیدہ ہی

آج سر کو ہاتہ پر رکہہ ہم جو مقتل کو چلے
لوگ بولی کیسا اسکا سخت دل ادریدہ ہے

شور کا جسنی پڑہا دیوان وہ کہنی لگا
کیا ہی مضمون صفا ہی اور ہر غزل کیا چیدہ ہے

میری سوز دل آتش فشان سے | جلے ہی برق بجلی الامان سی
دغا دیکر مجھی جلدی صد افسوس | خدا سمجھی میری عمر روان سی
جو کہتا سچ تو پہر ہی ہین برا کہتا | بہلی کو کچھ نہ نکلی تہی زبان سی
جہان بیٹھو گی تم اک گام چلکر | اوٹھی گی شور فتنہ محشر وہان سی
قدم جمتا نہین ہی اب زمین پر | شکایت اپنی ہی اس آسمان سی
اوڑا ہی رنگ رخ وحشت ہی دلپر | بتاؤ تو کہ تم آئی کہان سی
نہین معلوم اب تک ہی ہوا یہ | کہ جائین گی کہان آگی کہان سی
وبال جان ہی یہ زلف کافر | بچو سب اس بلا ناگہان سی
تمہاری چشم کی گردش نے پلین | بپھر ہائی چرخ پر سو آسمان سی
رہی وحشت پہ اک حالت میں ہر دم | کبھی گہر مین کبھی نکلی مکان سی
شکایت ناتوانی کی ہی سکو | جدا چلتا ہو نہین یون کاروان سی
بہلی کو جو برا سمجھی ستم سے | خدا محفوظ رکہی بدگمان سی

وہ بولے دیکھکر مجکو خدایا

اوٹھانا کیا ہی دشمن کو جہان سے

بچانا شور کے شور و فغان سے

موت جی مین میسر صحبت ہو گئے
چارہ سازو تمہین فرصت ہو گی

حشر مین بہی جو حمایت ہو گی
کس سی پہر اونکی شکایت ہو گی

جب جنازہ کو اوٹھاینگے میری
آگی روتی ہوی حسرت ہو گی

آج آجای تو احسان ہووی
پہر اجل کو بڑی دقت ہو گی

حشر مین داد کا ملنا معلوم
کسکو فریاد کی طاقت ہو گی

جب خدا نی ہی بنایا تم کو
شاید اوسکی ہی یہ صورت ہو گی

جان دینی مین نہین عذر ہمین
گر اونہین لینے کی عادت ہو گی

ہجر مین مرنا تو آسان ہی بہت
اون سے پر سخت ندامت ہو گی

حضرت دل نہ کسی پر مرنا
جیتے جی تک تمہین ذلت ہو گی

میٹھی باتون پہ نہ جاؤ اونکے
شور کچھ اسمین ہی حکمت ہو گی

جو وہ زلف شکین سنور جائگی
طبیعت پہر اپنی بگڑ جائیگی

اوڑاتی ہی کوچہ سی اوسکی صبا
میری خاک دیکھوں کدہر جائیگی

گذارین گی ہجر حال مین عمر ہم
گذرتی گذرتی گذر جائیگی

نہ نکلی گا گر کام تمسے کوئی
قضا تو میرا کام کر جائیگی

کرونگا وہ نالہ مین اک حشر خیز
طبیعت تیری سنکی ڈر جائیگی

دل و جان ہین نذر تیغ نظر
ادہر آئی گی یا ادہر جائیگی

بچائی خدا دلکو نوک مژہ
کہ تو یار اوسکی اوتر جائیگی

جو رونا یہی رات دن کا رہا
تو یہ سر سے ندی گذر جائیگی

کہان تک ستائین گے وہ شور شنگ
طبیعت کسی روز بہر جائیگی

نذر کو تیری فقط دم ہی لگا رکھا ہی
اور کیا پاس میرے اس سے سوا رکھا ہی

مانگتی دلکو جو بیولی ہی دوبارہ ہو میری
طاق مین اپنی ہی دیکھو تو وہ کیا رکھا ہی

تیری پیکان کو آتی ہی خدا شاید ہی
دلمین اچھا اوسی پایمین تی چبھا رکھا ہی

منتظر حشر کا ہون پیش کرونگا اوسکو
محضر قتل میری پاس لکھا رکھا ہے

جان فرقت مین کہین جلد نکل جای مری
کیون تساہل تو نی آنی مین قضا رکھا ہی

بجی مین ہی دست حنای سی کریدین پہلا
خون عشاق کو کیون تو نی روا رکھا ہے

جانکو نذر محبت کی تری کر بیٹھی
دل تیرا جانکی پیچہ نی اوٹھا رکھا ہی

جان و دل لیکی ہی باز آئی تظلم سی نہ بت
اور کیا مین نی چھپا میری خدا رکھا ہی

کس نی دل چہین لیا شور تمہارا جیرا
شور تم نی جو یہ بلی طرح مچا رکھا ہے

رشک کہاتا ہی چمن آ میری کاشانی سی
یہ شرف اوسکو ملا یار کی آجانی سے

دل خود رفتہ کا احوال نہ پوچھو صاحب
فایدہ ہویگا کیا پوچھہ کی دیوانی سے

توبہ جب کی تو در میکدہ سی واسطہ کیا
ہی سبو سی نہ غرض خم سی نہ پیمانی سے

کون ہی واقف اسرار حقیقت ورنہ
ہی وہ ہی جلوہ نما مسجد و بت خانی سے

خاک جیسے کہ اوڑای ہی تیری مجنون نے
نہ اوڑی ہی آجتک ایسی کسی مستانی سے

دست افسوس ملا کرتا ہون اس حسرت مین
کہ نہ کچہ سمجہا وہ ظالم میری سمجہانی سے

قطعہ ہی آمد و شد اونکی اور اپنی اے شور

کام آنی سے نہ اونکو نہین جانی سے

جی اولجھتا ہی میرا زلف کی سلجھانی سے / دل ہلاون مین پہنسا تنگ ہوا شانی سے

بعد مردن بہی رہا سوچ مجھی محشر کا / پکچھہ بہی حاصل نہوا ہای ری مرجانی سے

جیتے جی تک رہی مرتی رہی اوس قاتل پر / تہی غرض ہمکو فقط عمر کی کٹجانی سے

مین وہ پروردۂ غم ہون کہ از بسکہ مجکو / نہ ملی تہوڑی سی فرصت کبہی غم کہانی سی

جام ہستی کا اب اپنا ہوا شاید لبریز / آج خالی جو پہری آتی ہین میخانی سے

یہہ نئی تہمت پرواز ہی صیاد کہ تو / مجھہ پہ کرتا ہی میری رنگ کی اوڑ جانی سے

ای خدا رنج ہی ہی جانکی راحت سی سوا
شور خالی نہین اکدم تیری شکرانی سی

دشت وحشت سی نہین ہم تو نکلنے والی / منزل عشق کی دشوار ہین چلنے والی

روکون گر آنکہہ سے انکو تو یہہ سر سے نکلین / شکل فوارہ ہین آب اشک اوچہلنے والی

اونکی پانو کو نہ کیون سر پہ چڑہا دن اپنی / شیشۂ دل کی یہہ ٹکڑی ہین کھٹکنی والی

ہو چکا اب تو مسیحا سی ہی بس اپنا علاج / ہم وہ بیمار نہین جو ہون سنبہلنے والی

اشک خون چشم سی جاری ہے صد شکر ہے
ہین جا کیطرح ارمان نکلنی والے

ہوگئی گریہ سی نہ فرصت دم رخصت مجکو
دیکھی ہین اشک کوئی دم مین ابلنی والے

شجر سوختہ وہ باغ جہان مین ہم ہین
آجتک پہولی نہ آگی کو مین پہلنی والی

چرخ نیلی ہی ہوا رنگ زمانہ سی خجل
کیا غضب کرتی ہین یہہ رنگ بدلنی والے

طفل اشک انکہہ سی پی ہم چلی آتی ہین
اوسکی کوچی مین ہین یہہ آج مچلنی والی

تیری تصویر سی کب سیر ہوئی حسرت دل
یہہ تو ہی دیکھی ہی نہین تیر بہلنی والے

جذبہ سوز نہان سی وہ میری گہرائی
یہہ خبر سنکی ہوئی خاک ہی جلنی والے

آسیا کیطرح افلاک پہرا آتی ہین مجہی
روز یہہ چہاتی پہ ہین مونگ کی دلنی والی

شور نالون سی تیری شور مچا عالم مین
دلکے ارمان تہی یہہ سب ہی نکلنی والے

دیکھی گا موج جب میری چشم پر آب کی
بہتی پہری گی آبرو ہر جا سحاب کی

وہ زہد بادہ کش ہون کہ کوثر کی ہی عوض
ہر دم فقر دنہی خلد مین خواہش شراب کی

شاید تپ فراق سی دل جل گیا کہین
آتی دماغ مین ہی میری بو کباب کی

کرنی لگی ہین زہد جو بدمستیان بہت
اچھی شراب پی کی اونہون کی خراب کی

ہی جلوہ ریز رخ تیرا جام شراب سے
یا چاند نی چہپی ہی صنم آفتاب کی

پی یار پیتی ہی جو جگر چاک چاک ہی
کیا یہہ بھی شراب تہی خنجر کی آب کی

کیون دیکہا زلف کو شب یلدا کا خوف ہے
بخت سیہ سی لیتا ہون تعبیر خواب کی

دیکہا جو بحر ہستے کو اوسنی ہی بی ثبات
آنکہین ہین بند خوف سی دیکہو حباب کی

محشر مین تیری دید جب محو ہو گئی
فرصت کہان پہ ہو گی حساب و کتاب کی

نیکی کا فکر ہو ی کہ ڈر ہو بدی کا ہا ی
رہتی ہی دل پہ بار ثواب و عذاب کی

اشرف بنا تہا آدم خاکی تو ہے شور
پر اسکی خود نمائی نی مٹی خراب کی

شور پر کسکی چشم تر نہو ی
پر تجہی بی خبر نہو ے

آخر ش رو ہی بیٹہی آنکہونکو
ایک دن خشک چشم تر نہو ی

ہمنے مر مر کی لو گذاری عمر
تم نہ آئی تو کیا گذر نہو ی

بیخودی سی میری خدا سمجہے
قافلہ چل دیا خبر نہو ی

قطعہ تاریخ مولوی ... رضوی ...

جان دینگے نہیں اجل کو ہی — اونکو لینی ہین ہان اگر نہوی

کہول بیٹھی وہ شام سی چوٹی — اسی اندہیرین سحر نہوی

بندہ گیا اسمین بال بال اپنا — بی سر زلف اب لے نہوی

ہی عدو پر تو عین چشم کرم — بد نظر سی ہی یہان نظر نہوی

یار گیسو اوٹہا نہ سکتی وہ — شک ہی آپکی کمر نہوی

پہونچی آہ رسا فلک پر آج — دلمین تاثیر اوسکی پر نہوی

مرض عشق کا کیا جو علاج — کچہہ دوا اسپہ کارگر نہوی

جان کردہ نہ ای نعشہ پر — میری مرنیکی کیا خبر نہوی

اسکو دلمین ہی رکہہ کی پکو لیا — با اثر آہ بی اثر نہوی

شور شیرین کلام ہے تیرا — اس سے میٹھی کہی شکر نہوی

دکہاتا آنکہہ ساقی اور لئی پیمانہ آتا ہی — الہی خیر ہو گردش مین اب میخانہ آتا ہی

ہوا حیران نسی ہون مفتو نمین اوسکی چشم سیگونکا — تو ہر شب خواب مین مجکو نظر پیمانہ آتا ہی

ادہری شور طفلان اور ادہر بوچہار پتہر کی
تماشا دیکھتا کیا دھوم سی دیوانہ آتا ہی

تصور ہی خدا کسکا مجکو رات دن ایسا
کہ ہر دم سامنی میری نظر بتخانہ آتا ہی

ہوی رشک میری چشم پر کیون ابر نیسان کو
کہ اسکو ہر گہڑی ہر پل گہر برسانا آتا ہی

پلادی می کہین جلدی ہو باقی ہو شیشی مین
نہ ترسا مجکو ای ساقی تجہی ترسانا آتا ہی

عجب ہی عشق کی سرکار ہی تابع ہو گی جسکی
تو کیا کیا عجب سی لکھا ہمین پروانہ آتا ہی

لگاوٹ اور چشمک فتنہ سازی اور رکھایان
تجہی کیا کیا ہنر ای نرگس مستانہ آتا ہی

کیا برباد حسد نی ہمین ای شور گردون نی
پسند اوسدن سی ہمکو کسقدر ویرانہ آتا ہی

کہان جاتی ہو ٹہرو تو یہ کیا آئی یہ کیا ٹہری
جو ٹہرو ایکدم اس جا تو دل میرا ذرا ٹہری

تیری چلنی مین اعجاز مسیحائی ہی جیسا گر
بہلا شوخی سی پہر کیونکر زمین پہ نقش پا ٹہری

میسر ہو اگر وہ خاک پا ہم خاکسارونکو
تو ہی رشک خاکساری ہی ہماری کیمیا ٹہری

وہ آغوش تمنا مین میری آئی تو کیا آئی
مثال برق شوخی سی نہ ایکدم بہی ذرا ٹہری

حباب آسا بہروسہ کچہ نہین ہی زندگانی کا
اگر کوئی جہان مین دم کی دم ٹہری تو کیا ٹہری

نزاکت سی گران ہو جس کف نازک پہ بوے گل
تعجب ہی کہ اوسپر دیر تک رنگ حنا ٹھہری

اگر آہ رسا پہونچی ہماری عرش و کرسی تک
فلک کا آبلہ پہر کیونکہ اوسکی زیر پا ٹھہری

بتون کی عاشقی مین جینا مرنا بات ہی گویا
معاذ اللہ یہہ بیت ٹھہری کہ ہیچ ہیچ کی خطا ٹھہری

ہوا سی زلف وہ ہلتی ہی اور سودا ہی یہہ مجکو
کہ جاؤن جانسی مین اپنی اور اوسکی ادا ٹھہری

مجہی رسوائے عالم کرکی اپنا کیجیی دل خوش
برائی مین بہی صاحب تمہارا اگر بہلا ٹھہری

مریض عشق کی صحت نہین ممکن طبیبو تم
غنیمت جانو اسکو بہی جو مرگ اوسکی دوا ٹھہری

دل و جان بہی حاضر دین اور ایمان پاس اپنے تھے
پسند آئی تو یہہ سودا ہمارا آپ کا ٹھہری

مچا ہی شور نالونکا تیری اے شور اب یان تک
فلک ٹھہرے نہ آگے اسکے نے اوسکی دعا ٹھہری

ہوا عیش انکا تمام ہی نہ نصیب وصل کی شام ہی
غم یار اب تو مدام ہی مجھے زندگی سبھی حرام ہے

وہ جو لوگ اپنی تہی آشنا وہ ہی کرتے ہم پہ ہین اب جفا
یہہ زمانہ کیسا بدل گیا نہ وہ لطف ہی نہ کلام ہے

کہا مین نی اوس سی نہ کر ستم لگا مجہسی کہنی وہ یہہ صنم
تیری جان کی جانی کا کیا ہی غم ہمین اپنی کام سی کام ہے

مجہی روز شب ہی نیا الم یہہ دکہایا چرخ نے کیا ستم
کہین جای تن سے نکل یہہ دم مجہی نیند تک بہی حرام ہی

کبہی قتل کرتی وہ برملا کبہی زندہ کرتی ہین لب ہلا
یہہ تو سارا تیرا ہی شعبدہ تجہے عشق میرا سلام ہے

لگے انکہہ میری نورا تو ہین خال و زلف مین جا پہنسا
مجہی ہای کس نی یگا دیا نہ وہ دانہ ہی نہ وہ دام ہے

تیری وصف دیکہا یہہ ذات مین پہ لب ہین صفات مین
یہہ مزا نہین ہے نبات مین تیرا ایسا شیرین کلام ہی

نہ تو کفر سے ہے غرض ہی اب نہ ہی دینداری کی کچہہ طلب
میری دل سی بہولین مسیح کب فقط اونکی نام سی کام ہی

تیری نام پر ہون مین مبتلا تیری حسن پر ہون بدل فدا

جیسے شور کہتی ہین بہر ملا دہ جہان مین میرا ہی نام ہی

کسیطرح جیسے مجھی اوس ذقن کی راہ ملی
وگرنہ ڈوبنی کو ہر قدم پہ چاہ ملی

نگاہ روبرو ہم ہین کبھی نگار سے ملے
جو روز مل نہ سکی تو بہی گاہ گاہ ملے

ہزار شکر کہ اس دلمین گھر کیا تمنے
خدا کری کہ نکلنی کی اب نہ راہ سے ملے

مزی اوڑاہین عدو سو طرحسی رات اور دن
پہ ہمکو ایک نہ بوسہ خدا کی راہ سے ملے

تلاش سکو تہی محشر مین اپنی یارو نکی
میری بہی تا کمین پہرتی میری گناہ ملی

وہ بن بلای میری گہر جو خود چلی آئے
اثر پذیر خدا ایسے سکو آہ سے ملے

عوض مین شکوہ کی اظہار شکر قاتل ہی
عجیب داور محشر کو دادخواہ سے ملے

دل و جگر بہی ہماری انہین کی جانب ہین
خوشا نصیب کہ ہمکو یہہ دو گواہ ملی

مین اپنی داغ سویدا کو سر پہ ہی رکہہ لون
جو اسکی رنگ سی وہ گیسوی سیاہ ملی

نہوگی شور کو جنت کی آرزو بخدا
جو بتکدہ مین کہین اسکو بہی پناہ ملی

کہلتی ہین شا سب اوس نظر کی
ہی داد نہ کچہہ میری جگر کی

آئی ہین وہ بی بولائی مجہ تک
تقدیر کہلی ہی اب اثر کی

سنتی ہین عدو ہی وہان سی بگڑی
بن جائی گی میری نامہ بر کی

مدت ہم سنا جو شاعرون سی
کرتی ہین وہ جستجو کمر کی

دل جلکی ہوا ہی خاک ظالم
بجلی جو گری تیری نظر کی

دیتی ہی جو کام کیمیا کا
ہی خاک یہہ کسکی بام و در کی

رونا ہی اسی ہنسی نہ سمجہو
اب خیر نہین ہی چشم تر کی

صیاد کی ہاتہہ سی شب و روز
ہی جان کو فکر بال و پر کی

جون نقش قدم مجہی مٹایا
تہی خاک یہہ اوسکی رہ گذر کی

تم جور و جفا نہ چہوڑدو ہرگز
ہی یہہ ہی غذا دل و جگر کی

تہی یاد جو زلف و رخ کی ہر روز
روتی ہی سی شام او سحر کی

کیا شور کہو گی روز محشر
پرسش جب ہوگی عمر بہر کی

معتقد ہم نہین قیامت کی
دل سی پیرو ہین اوسکی قامت کی

ردیف ت

شور ایسی نہین قیامت کی
جیسے نالی ہین میری آفت کے

چاہ سی ہی نباہ مشکل تر
کام دو لو ہی ہین مصیبت کی

بیکسی یاس و رنج اور حرمان
ہم چلی ساتھ اس جماعت کی

ہوئگی کوچہ سی اوسکی کب بہتر
ہمکو ارمان نہین ہین جنت کی

آئینہ سی ہی وہ تو صاف نہین
دل نہین دیکھی اس کدورت کے

روزن در ہی لو ہوی ہین بند
یہہ کہلی راز اپنی قسمت کی

لعل لب کا دیا نہ اک بوسہ
خون ہوتی ہین روز حسرت کے

آج پوچہا ہمارا حال افسوس
مر مٹے آپ پر ہین مدت کے

دین و دنیا سی آپ کو کہو یا
پائی ہین یہہ نتیجی الفت کے

بت کدہ چہوڑ آئی گرچہ ہین
ہین کرشمے خدا کی قدرت کے

آئینہ دیکہہ کر وہ کہنے لگے
اس ہین ہین کو ان کے مرصورت کے

شور لکہتا ہے تو نئی مضمون
ہم ہین قایل تیری طبیعت کے

بھی جہانمین تو معشوقون کے جفا کی لئے ۔ جو مر کی خاک ہوئی تو ہوئی صبا کی لئے

شب وصال تھی گل خوش تھی دلربا کی لئی ۔ اور آج ہجر مین ہین منتظر قضا کی لئے

ہمارا ہوتا تو رہتا ہماری سینہ مین ۔ یہہ دل بنایا تری چشم فتنہ زا کی لئے

تمہاری زلفونکو دل لینی کی ہوئی عادت ۔ کہان سی لاتی ہر روز اس بلا کی لئی

شب وصال ہی کمبخت رحم کر مجھپر ۔ نہ بول آج تو مرغ سحر خدا کی لئے

جفا سی دل کو بچائینگی کب تلک آخر ۔ جفا ہی دلکے لئی اور دل جفا کی لئے

کہین جو بکتی ہو تاثیر تو بتا ہمدم ۔ کہ لینگی مول ہم اس آہ نارسا کی لئے

کہا جو مین نی وفا کر تو ہنس کی فرمایا ۔ جفا کو چھوڑ دین ہم آپکی وفا کی لئی

کبھی تو بہولی سی آ ہم اسی تمنا مین ۔ ہوئی ہین خاک فقط تیری نقش پا کی لئی

ہزارون خون ہی کر ڈالی اسنی دست بدست ۔ یہہ تیری ہاتھہ سی رتبہ ہوا حنا کی لئے

ملا نہ آج تلک ہمکو کوئی بھی ای شور
پھری جہانمین بہت جا بجا وفا کی لئے

آج خدمتمین تمہاری جان زار آنی کو تھی ۔ لیگئی موت اسکو یہہ امیدوار آنیکو تھی

گلشن داغ جگر کو دیکھہ میری ہٹ گئی
ورنہ باغ دہر مین فصل بہار آنیکو تھی

شکر ہی جو چشم کی گردش سہی اوسکی بچ گئی
ورنہ آفت جان پر لیل و نہار آنیکو تھی

ایک دم بھی حسرت بلبل نہ نکلی باغ سے
گلشن ہستی مین دو دن ہی بہار آنیکو تھی

آفرین سینہ کو ہی تیرے کہ جو روکا اوسی
روز یہہ مژگان کی برچھی دل کی پار آنیکو تھی

وای قسمت وہ میرے مرقد پر آکر پھر گئے
روح یہان مجرہ کو بالای مزار آنیکو تھی

اونکو ہنستا دیکھکر غیرونسی مین رو گئے
جوش پر یہہ چشم تر بی اختیار آنیکو تھی

کیسی غنچے کیسی گل کیسی صبا ای عندلیب
وہ چمن ہی مٹ گیا جسپر بہار آنیکو تھی

آج آتی ہی پہر اونکی دم مین دم جو آگیا
ورنہ لب پر جان مضطر بار بار آنیکو تھی

شکر کی جا ہی کہ نالی شور تیری تھم گئی
جا بجا سی ورنہ اوسکی ایک تار آنیکو تھی

گردش گردونسی یون بگڑی ہی ہو اکثر بنی
عشق مین جو بیشتر بگڑی وہ کمتر بنی

ایکدم وہان بھی نپایا چین جگپر سی کبھی
گردش قسمت سی ہم جس بزم مین ساغر بنی

جب بتونکی سنگدل ہونیکا شکوہ ہی بجا
آدمی کو چاہی پہلی کہ خود پتھر بنی

دی اثر اتنا تو یاد گوہر گوش صنم    قطرہ آنسو کا ادہر نکلی ادہر گوہر بنی

کیا عجب سوز دروں سی جلکی ہو جاؤں میں خاک    پہلے تو دل پہ بنی تہی اب جگر جانپر بنی

بہید سے تیرے خداوندا نہیں واقف ہوی    بارہا عالم بنی بہتر بنی بدتر بنی

صلح نعش قدر پہ ہے کیا شرط تہی انصاف کی    دل میرا شیشہ بنی اور حسن کا دل پتہر بنی

اسمان پر پہونچتی ہی نام روشن ہو گیا    وہ شرار آہ کی تہی جن سی یہ اختر بنی

سخت جانی سی نہ نکلی حسرت امید قتل    ٹکری ٹکری ہوگئی جو منتخب خنجر بنی

خون سی بلبل کی سینچا تہا جو گلچین نے چمن    جب ہوا نشو و نما کیا کیا گل احمر بنی

کوی پوچہی بگڑی کیوں تنسے اگر بگڑی آبرو    محفل زنداں میں زاہد متقی بنکر بنی

بی گناہی کی ہمارے کچہہ نہیں شہرت تو ہی    ہم بہی خوش ہیں گر ہماری قتل کا محضر بنی

آج کیونکر سر فروشوں میں نہو شورش کا غل    دیکہا دیکہی ابروی قاتل کی یہ خنجر بنی

جبکہ چلکی پہولکی بدتی سی وہ نازک کمر    پہر کہو اونکی لئی کس چیز کا زیور بنی

راستہ ملک عدم کا میں نے گو دیکہا نہیں    پر یقیں ہی عیسی مریم میرا رہبر بنی

بات اور ہی بات جو بگڑی سحر سے شام تک

## اوس سی پہر ای شور صاحب آپکی کیونکر بنی

جب بت ٹہری تو پہر اوس سی شکایت کیا ہی
لب خاموش سی اُمید حکایت کیا ہی

سنگ لسی جو ملا دلبن میری بال پڑا
شیشہ جب چور ہوا ٹوٹ کی قیمت کیا ہی

دو قدم بجلی جو قامت سے تیز چلتی ہی
اس سے ظاہر ہی قیامت کی حقیقت کیا ہی

طبل رسوائی تو پہلی ہی بجی حضرت عشق
غور سی دیکہی تو اب میری نوبت کیا ہی

ضعف سے ہی آہ لگ نہین آتی ہی کبہی
پوچہنی کیا ہو کہ اب آپ کی حالت کیا ہی

آہ و نالہ سی میری ارض و سما چکرائی
خیر ہو اس سی زیادہ کوئی آفت کیا ہی

خون دل پینی کو ہی لخت جگر کہانیکو
اور پہر اس سی سوا صبر قناعت کیا ہی

صبر اور ضبط ہی ہر کام مین لازم ہی ضرور
جو نہ قابو مین رہی پہر وہ طبیعت کیا ہی

درد ہجران کی شکایت جو ہی کی اونہی
بولی کیا ڈر ہی سہو ایسی مصیبت کیا ہی

جان و دلکو تو لیا ایک نظر مین فورًا
آگی اب دیکہتا ہون آپکی نیت کیا ہی

ای شور عارضی ہی حُسن تمہارا بی شک
کل کہین آج کہین ہو تو وہ دولت کیا ہی

ای شور سی تم پہرتی رہی شہر ہی مدام

اب تو باز آؤ ذرا ایسی شرارت کیا ہے

| | |
|---|---|
| شہرت ہی جب سے گیسوی عنبر نثار کی | نافہ مین جان خشک ہی مشک تتار کی |
| مٹی خراب ہوتی تہی مجہہ خاکسار کی | صرصر نی شکل خاک اوڑادی غبار کی |
| جز ضعف اور کام نہ آیا کوئی میری | چہڑوا سکا عدو نہ گلی مجہسے یار کی |
| مین جان بلب ہون اور تو کٹتی نہین ہی ہائے | ای عمر تو بہی رات ہی انتظار کی |
| تمکو عدو سی ربط ہی ہو اس سے کیا غرض | مجہسے بہی پہر کیا کرو اک بات پیار کی |
| عقل و حواس و ہوش تو کہو ہی چکا تہا مین | باقی رہی تہی جان سو وہ بہی نثار کی |
| ماری جو ڈالتی ہی تجہی ای امید وصل | تو بہی ادا ہی کیا اوسی غفلت شعار کی |
| پہر صدمہ ہای عشق اوٹہانیکی واسطی | ہمت بلند ہی میری دل ہمت گسار کی |

آنی لگی ہین خون کی بوندین ہی اب تو شور
صورت بہری ہی دیدۂ خوننابہ بار کی

| | |
|---|---|
| پہونکی کی آگ مجکو شعلہ بار کی | لگ جائی گی چنار کو آتش چنار کی |
| آتی ہی جی مین وحشت نوردیکی لہر پہر | مجکو اداس پاتی ہین یہہ فصلین بہار کی |

گر جا ہی بیٹھا سایہ مین اوسکی ناتوان
اوٹھی گی پہر نہ بیٹھہ کی دیوار یار کی

تہامی ہوی پہر دگی کہی دل کہی جگر
پہر جاگی جو آنکھہ کسی بی قرار کی

گم ہون مین اسقدر کہ بس از فن ہی کہین
ملتی نہین ہی خاک بہی میری مزار کی

الفت نی نشتر سر مژگان یار سی
کہولی ہی فصد دیدہ خونابہ بار کی

اقرار وصل اوس بت کافر نی کرلیا
رکہہ لی خدا نی شرم دل بی قرار کی

ای شور دلکو لی کی چلا پہر کسیکی پاس
جاتی رہی ہی عقل تیری اعتبار کی

تجکو ہی کسکی تو دل مضطر لگی ہوی
ہی اگ سی جو تیری برابر لگی ہوی

دیدار تیرا روز قیامت ہوا تو کیا
اک بہیڑ ہوگئی داور محشر لگی ہوی

پروانہ آپ تجہہ پہ جلا شمع سچ تو ہے
تہمت ہی کیون ازل سے ترے سر لگی ہوی

جلتی ہی ایک پاس سی گہڑی شمع رات بہر
اوسکو کسیکی لو ہی مقرر لگی ہوی

اللہ ری سوز آتش الفت کہ دیکہنا
اک اگ سی ہی سینہ کی اندر لگی ہوی

ساقی خدا کیواسطے ایک جام لا ادہر
میری نظر بہی ہی سوی ساغر لگی ہوی

ناصح یہہ آرزو ہی کہ الفت بتونکی جای
پر چھٹتی کب ہی ہای یہہ کافر لگی ہوی

اگ گام ہی سنبہل کی اوسی چلنا ہی محال
ہی جسکو راہ عشق مین ٹہوکر لگی ہوی

تا روز حشر بہی کبہی اچہی نہ ہوگی شور
ایسی ہی چوٹ عشق کی دلپر لگی ہوی

دراز کاکل خمدار ہوتی آتی ہے
یہہ دلکی پیچہی ہی مار ہوتی آتی ہی

یہہ کیسی ناز سی رفتار ہوتی آتی ہی
کہ اپنی چال سی گفتار ہوتی آتی ہے

وہ اپنی حسن پہ نازان ہین اور عشق پہ ہم
ہماری اونکی یہہ تکرار ہوتی آتی ہے

یہہ کون آتا ہی گلگشت کو سوی گلشن
فدا بہار پہ ہر بار ہوتی آتی ہے

اوٹہا ہی سوتی سی یہہ کون فتنہ خفتہ
کہ جسسی سوتی ہی ہشیار ہوتی آتی ہی

کٹری جو دلکی تہی اونکا ہی ہوگیا دم بند
یہہ پای زیب کی جہنکار ہوتی آتی ہی

وہ آی نزع کی گر وقت تو عجب کیا ہی
سدا عیادت بیمار ہوتی آتی ہے

وہ دن گئی جو میری آہ مین اثر کچہہ تہا
یہہ اب تو عرصہ سی بیکار ہوتی آتی ہے

خدا بچای تجہے نوک مژہ سی اے شور

کہ دل کی برچھی سی اک پار ہوتی آتی ہی

کرون توصیف کیا اوس مہ لقا کی
نظر آتی ہی اک قدرت خدا کی

پریشانی مین عمر اپنی کٹا کی
قسم ہی مجکو اوس زلف دوتا کی

بغیر از وصل کب ممکن شفا تھی
مریض عشق کی ناحق دوا کی

مٹایا جان و دل جسنی کہ دیکھا
یہہ خوبی ہی تمہاری نقش پا کی

لگائی اوسنی مہدی پیس گیا دل
یہہ شوخی دیکھنا رنگ حنا کی

رسائی جب نہ کی زلف دوتا تک
بسر دنیا مین کی ہمنی تو کیا کی

اوڑا کر لیگئی وہان خاک میری
یہہ منت مجھپہ ہی باد صبا کی

کوئی مرتا کوئی جیتا ہی دن رات
عجب تاثیر ہی ناز و ادا کی

اوٹھایا ہجر مین جب لطف ہمنی
وصال یار کی کیون التجا کی

چھپا کر لیگیا دلکو سر دست
یہہ چالاکی ہی اوس دزد حنا کی

پھنسا جو زلف کافر مین بتو نکلے
نہ کیونکر مار ہو اوس بیحیا کی

پیا جام سر انڈی جبکہ ہمنے
حقیقت کہل گئی اب بقا کی

پہنسا کر شور دام خط مین دل کو
خطا کی تمنے ای صاحب خطا کی

اگی دنیا مین یہہ انسان رہا ہی نہ رہی
تین دنکی سوا مہمان رہا ہی نہ رہی

دل دیا جسنے بتونکو وہ کہین کا نہ رہا
قایم اپنا ہی ایمان رہا ہی نہ رہی

چار دن اور ہوا باغکی کہا لی گلچین
ایک حالت پہ گلستان رہا ہی نہ رہی

پہر تری ہو ہوکی تیری نذر جنون ہویگا
اپنا دامان و گریبان رہا ہی نہ رہی

حسرتین پوری ہوئین تیر کے شہیدونکی تمام
بس کسیکا کوئی ارمان رہا ہی نہ رہی

آگیا سر پہ پیری عالم پیری جب سے
وہ جوانی کا سا اوسان رہا ہی نہ رہی

ہوکی واقف جو میری دردسی پہر پوچہتی ہو
جانکر کوئی ہی انجان رہا ہی نہ رہے

دولت و جاہ و حشم چار ہی دنکی ہین فقط
یہہ ہمیشہ کہین سامان رہا ہی نہ رہی

زلف کی دام سی اب چہوٹنا دشوار رہا
مجہسا ہی کوئی پریشان رہا ہی نہ رہی

اوسکی کوچہ مین نہ دل جائیو ہرگز ہرگز
جیتا وہان کوئی میرجان رہا ہی نہ رہی

عمر بہر مصحف رو کی ہی تلاوت مین رہا

شور سا حافظ قرآن رہا ہی نہ رہے

عجب ہی دنیا کا کارخانہ گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی
بدلتا رہتا ہی بس زمانہ گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

کسی کو وہان سے ادہر آنا ادہر سے کوئی اودہر روانہ
عجب ہی حیرت کا آنا جانا گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

کوئی دوا ہی کسی مرض سے کوئی فنا ہی کسی سبب سے
غرض قضا کا ہی ہر بہانہ گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

کہین ہی شاہی کہین گدائی کہین امیری کہین فقیری
یہہ ایک قصہ ہی اور فسانہ گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

رہی پھر نہ پیر یہان پہ رہی نہ شاہ و فقیر یہان پر
ہوا قضا کا ہر اک نشانہ گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

ابہی جو بیٹھی تہی شاد و خرم ابہی کرتی تہی عیش باہم
ہوئی وہ دم مین اودہر روانہ گھڑی مین کچھ ہی گھڑی مین کچھ ہی

کھلا نہ قدرت کا اوسکی عقدہ کہ کیا وہ کرتا ہی ایکدم مین
ہی اسمین حیران ہر ایک سیانہ گہڑی مین کچہہ ہی گہڑی مین کچہہ ہی

عجب یہہ دنیا کا رنگ بدلا ہوا ہوا ہی سفید سب کا
بنا ہی بیگانہ ہر یگانہ گہڑی مین کچہہ ہی گہری مین کچہہ ہے

کہین ہی شادی کہین غمی ہی کہین ہی رونا کہین ہی ہنسنا
یہہ رہتا یکسان نہین زمانہ گہڑی مین کچہہ ہی گہڑی مین کچہہ ہی

نہین بہروسہ کسو کو دم کا کبہی یہہ آیا کبہی نہ آیا
ہی زیست آدم کا کیا ٹہکانہ گہڑی مین کچہہ ہی گہڑی مین کچہہ ہی

بہت نہ جینے پہ تو ہو نازان بجی گا گہنٹہ اجل کا دم مین
کہ ہوگا تیرا یہاں سی جانا گہڑی مین کچہہ ہی گہڑی مین کچہہ ہی

ہمیشہ شادی نہ شور غم ہی فقط یہہ چرچی ہین دو ہی دن کی
عبث ہی دونوں مین غل مچانا گہڑی مین کچہہ ہی گہڑی مین کچہہ ہی

نالی ہیں فلک سی جب اگی نکل گئے سنتی ہی ہیں ملک کی دل و جان دہل گئی

| | |
|---|---|
| کچھ کچھ میری زبان سے جو شکوے نکل گئے | برہم ہوئے بگڑ گئے تیور بدل گئے |
| چھوڑینگے اس زمین کو اور آسمان کو ہم | گردش سے انکی اب کی ذرا گر سنبھل گئے |
| گذری تمام عمر اسی پیچ و تاب میں | زلفوں کی تیری ہم سے نہ اکڑ و بل گئے |
| باغ جہاں میں آکے شگفتہ ہوا نہ دل | آخر کو بوئے گل کی طرح ہم نکل گئے |
| ہمراہ عمر آئی سمجھ کر وہ رک گئے | آئی سحری تھی دن کے پہر پر شکستہ ٹل گئی |
| بیٹھے ہیں اب تو جانے کو پا در رکاب ہم | مہمان ہیں دم کی آج گئے یا کہ کل گئے |
| اللہ ری سوز دل کہ بچی خاک ہی نہیں | ہم مثل شمع ہائے سراپا پگھل گئے |
| وہ شوق دید اور نہ وہ درد انتظار | وہ ہم نہیں نہیں جب سے تم آنکھیں بدل گئی |
| تھا حسرتوں کا خون وہ صد شکر آملی | مچلی تھی آج حضرت دل پیر جل گئے |
| رو کا ہزار ضبط سے اک پل نہ رک سکی | ای طفل اشک آج تم ایسے مچل گئے |

اب تو کسی سے سو

اب تو کسی سے شور لگاتی نہیں ہیں دل
کیا کیا زمانے سامنے اونکی بدل گئے

## تہنیت ہائے سالگرہ وغیرہ وغیرہ

تہنیت سال گرہ سوم برخوردار جوزف خاں مسٹر اڈورڈ جولس صاحب انسپکٹر

پولیس رئیس میرٹھ

دلکو ہماری آج خوشی انتہا کی ہی
عالم فروز سال گرہ مہ لقا کی ہے

جوزف مبارک تجھی صد سال یہہ خوشی
آئی گرہ جو تیری برکت خدا کی ہے

اقبال کی کلید جو ہی تیری ہاتہہ مین
تاثیر دوستون کی یہہ دست دعا کی ہی

آتی ہی سال وار جو یہہ ساعت سعید
عقدہ کہلا ہی یہہ کہ عنایت خدا کی ہی

نیک اختری کی تیری دعا رات دن مدام
بدر الدجا کی اور یہہ شمس الضحا کی ہی

ہو بول بالا تیرا اسی بزم عیش مین
ونرات آرزو یہہ ہی ارض وسما کی ہی

دم بہر نہ بزم خالی ہو دور شراب سے
یہہ شور ایسے وقت مین سب نے روا کی ہی

تہنیت تولید دختر نیک اختر بخانہ مسٹر طامس گریس خویش جناب طامس

بدرلی صاحب ڈپٹی رئیس شہر میرٹھ بہ پیشن دار راج الور دام مجدہٗ

مبارک تمہین ڈپٹی صاحب ہو اسی
کہ پیدا ہوی لچھمی یہہ مقرر

نہ رکہی گی دولت کی اب کچہ کمی ہہ | نصیبی کی ایسی ہوئی ہو سکندر
ہی طامس گریسن کی وہ نور چشمی | خدا عمر دی خضر سی اسکو بڑہ کر

ہوا شور دیپی جو تاریخ سے کہنے
خوشی ہو کی لکہا او سے خوب دختر ۱۸۵۹

ایضاً

مبارک ڈپٹی صاحب کو نواسی | کہ آئی دختر تابندہ اختر
ہی یہہ طامس گریسن کی جگر بند | خدا دی نوح سی عمر اسکو بڑہ کر
کیر بگی جان فدا اسپہ دولت | ہی گویا پہلی یہہ نور پیکر

لکہو روشن دلی سی شور تاریخ
ہی دختر گوہر تابان مقرر ۱۸۵۹

مبارکباد تولید بر خوردار نور الابصار بجانب شور صاحب کہ جو تاریخ ہشتم ماہ ستمبر ۱۸۵۹ء

خداوند کریم نی بمقام میرٹھہ اپنی بخشش سے بخشا اور نام اوسکا لیوالکنڈر پیش رکہا گیا

شور کو روز کا دیدار مبارک ہووی | آرزو کا کہلا گلزار مبارک ہووی

اختر طالع خدا نی ہیہ تیرا چمکایا
اس سے روشن ہوا گھر بار مبارک ہووے

اسقدر مہر خداوند کی تجہپر ہیہ ہوی
رشک مہ تجہکو شاہی دلدار مبارک ہووے

اوسکی بخشش کا کر اب شکر دل و جانسی تو
مہربان تجہپہ ہی غفار مبارک ہوی

چرخ نی نذر دی اقبال نی آداب بجا
یون کہا ہوگا یہہ سردار مبارک ہوی

اسکو دولت کی ہما کی ہو نہ زنہار کبہی
ہین ہیہ پیشانی پہ آثار مبارک ہوی

اسقدر شور خوشی کا ہی تمہاری گہر مین
کہتی ہین سب در و دیوار مبارک ہووے

شور خوش ہوکی پیو آج تم اک جام سرور
تمکو ہیہ نخل ثمر دار مبارک ہوی

تہنیت یوم چہٹی برخوردار نونہال مذکور الصدر جسکا جلسہ بمقام میرٹھ جلوہ گستر ہوا

نور نظر کی آنی سی روشن مکان ہوا
روز چہٹی ہی آج یہہ دل شادمان ہوا

یہہ وہ چہٹی ہی اسکی مقابل مین ہیر سر
خوش ہیسون بسوہ ولسی تمامی جہان ہوا

بخشا خدا نی وارث اقبال مسند کو
اس گہر پہ مہر کبر کی بہت مہربان ہوا

رکہتا نہین خوشی سی زمین پر ہی اب قدم
دیکہا جو نونہال نہال آسمان ہوا

خوشبو اڑی خوشی کی جو باغ جہان مین
ہر برگ یہ پہول پہول کی گل نی گمان ہوا

مرغ چمن بہی کرتی ہین نغمہ سرائیان
باغ مراد مین یہہ گل ارغوان ہوا

شکر خدا ہی شور یہہ آئی ندای غیب
پیدا تمہاری گہر مین تو فخر الزمان ہوا

تہنیت رسوم روز منت برخوردار مسطور کہ جو بتاریخ ۲۵ مئی ۱۸۸۰ء بمقام شیراز ادا ہوے

لیو کا آج مبارک جو روز منت ہی
سرور دل کو ہی اور جانکو خوب فرحت ہی

خدا ہزار کری عمر اسکی جم جم سے
یہہ اپنی اوس سے دعا اور یہی منت ہی

یہہ آرزو ہی وہ زندہ رہی بہ فضل خدا
نہ دولت اس سی سوا اور نہ کوئی حشمت سے

ہوا ہی جب سے کہ حکم خدا سی وہ پیدا
ہر ایک طرح کی اس گہر مین روز برکت سے

خدا نی بخشا مجہی خوب وارث خانہ
عصا ہی پیری کا ہی وہ اور دل کی قوت ہی

بڑہا ہی نور جو آنکہو نکا دیدہ سی اوسکی
خدا کی حال پہ میری یہہ عین رحمت ہی

دیکھا ہی اوسکا نہ کچہ کہہ سوا سکہ کی خدا
یہہ اوس سے شور کی اب منت و سماجت ہے

## تہنیت سالگرہ اول برخوردار نور الابصار شور صاحب کہ جو بتاریخ ۸ ستمبر ۱۹۰۹ء جلوہ گر ہوا

مبارک ہوی تجھی روز پہلی بار گرہ
کہ دیکھیں ایک سی پہر شور تا ہزار گرہ

تجھی یہہ سالگرہ ہوی سال وار نصیب
خدا کی حکم سی ہون اسکی بی شمار گرہ

رہیگا اختر طالع تیرا سدا روشن
لگی ہی سلک گوہر مین یہہ ستار نگار گرہ

ہمیشہ سخت گرہ سی رہیگا تو محفوظ
ہوی ہی اچھی گہڑی تجھسی دیدہ چار گرہ

رہین گی پیچ مین دشمن سے تیرے شبانہ روز
کہ اسکا غور سی کرتی ہی یون بچار گرہ

یہہ حق مین دوست کی ہونگی ستارے سب اچھی
فلک سی کرکی یہہ آئی ہی اب قرار گرہ

خدا نی نور بصر اور دیا ہی لخت جگر
تو اسکی نام پہ ہوتی ہی جان نثار گرہ

ہوا ہی اسکی خوشی کا ہوگا نو مین جلسہ
کہ سال بہر سی یہہ کرتی تہی انتظار گرہ

خوشی کا جام پیو شور روز کو تم دیکھہ
دیکھائی تمکو خدا اسکے سال وار گرہ

چمن مین ایک نئی رنگ سی بہار آئی
ہر ایک غنچہ و گل بی دکھائی رعنائی

زمین کو ناز ہی انداز سبز بختی پر
پھری ہی ناچتا فرحت مین چرخ مینائی

دہن گلونکی ہین خندہ مین اسیر تبسمی
ہی بلبلونکی زبان نغمہ آرائی

سعید وقت ہی اختر ہی سعد طالع نیک
ہلال عید تمنا دیا ہی دکھلائی

ہیری جگر ہیری دل ہیری جانکی سالگرہ
ہی آج اسکی خوشی کی یہہ بزم آرائی

خوشی کا جام ہی کمر نوش سب کی شاد ضرور
مبارک اپنے تجھی آج بادہ پیمائی

مراد خاطر و امید دل ہوئی حاصل
پیو کی سالگرہ نو خدانی دکھلائی

ملا ہی رشتہ کو اب مرتبہ رگ جان کا
ہوئی نصیب گرہ کو ہی دل کی رعنائی

ہی رشتہ کاہکشان اور گرہ ثریا ہی
کہ ان کی شان و ادا چرخ کو پسند آئی

خدا کا شکر کرا ی شور اوسکی رحمت سے
تیری مراد دل و جان خوب بر آئی

تہنیت سالگرہ نور چشمی اگنس عرف شوری دختر نیک اختر شور صاحب واقع ۶ نومبر ۹۸ع

خدائی نیک گھڑی آج پھر ہی دکھلائی
کہ بعد سال کی یہہ سالگرہ جو آئی

ہوئی ہی سات برس کی جو آج یہہ شوری
مراد دل کی بہ فضل کریم بھر پائی

خدا دراز کرے عمر و علم ہے بخشے
ستارہ اسکی نصیبے کا ہے رہے روشن

عصا ہے پیر ہے اور دل کی ہے توانا ہے
فزوں ہو چشم مین ماباپ کی ہو بینا ہے

خدا کا شکر کرے شور تو خوشی ہو کر
کہ اوس نے تیرے لیے لکھے یہ ہے بجا ہے

تہنیت روز چھٹی برخوردار نونہال مسٹر سیل الکذانڈر صاحب رئیس گوالیار

روز چھٹی ہے آج یہ دل کیا نہال ہے
گھر کا چراغ کہتے ہین اسکو بہت بجا
تاریخ بست ہفت دسمبر کو یہ ہوا
عمر دراز نوح کی مانند دے اسے

بخشا خدا نے سیم کو جو نونہال ہے
یہ روشنی جہان مین عجب بے مثال ہے
چوتھی کو جنوری کی چھٹی نیک فال ہے
یہ آرزو ہماری خدا سے کمال ہے

سیل کی ساتھ شور پیو آج جام جم
دل کو بہت سرور طبیعت بحال ہے

تہنیت یوم نسبت مسٹر چارلی پاول صاحب رئیس آگرہ

نسبت چارلی ہے عزت افزا
پائی سب کی دل نے خوب فرحت

خدا شادی کا دن ہی اب دکھا دی
کہ حاصل جس سی ہو دونی مسرت

مثال شیر و شکر دونو باہم
رہین دایم بہ عزت اور رغبت

درازی عمر مین دونو کی ہووی
خدا کی فضل سے اور خوب برکت

سدا دنیا مین یہہ پہولین پہلین خوب
ملی دولت مسیحا کی بدولت

ہمیشہ دوست انکی شاد رہوین
مخالف کو رہی ہر طرح حسرت

دعا ہی شور کی ایہہ خدا سے
کہ گذری دونو کی باعیش و عشرت

قطعہ مبارکی انعام از پیشگاہ لفٹنٹ گورنر صاحب بہادر بنام مستر ادورڈ
جونس صاحب انسپکٹر میرٹہہ بہ جلدوی حسن کارگذاری

مبارک تمہین ہووی اڈورڈ جونس
یہہ شمشیر پائی جو حکام سے

اور اوس پر دوبالا یہہ طرہ ہوا
ملا اک تمنچہ بہی اکرام سے

صلہ ہی گویا حسن خدمت کا یہہ
گورنر کی قدر اور انعام سے

وہ شمشیر کی اب ہی بی بہا
عدو مانگی پانی نہ اس نام سے

ہاین جیہ ضرب پستول کی ہی غضب | زیادہ ہاین صد درجہ صمصام سے
نہ کیون خوش ہون اوسی بیہ جو کام وقت | کہ کرتی ہین کام حسن انجام سے
ترقی ہوا اُگی کو اس سے سوا | اسیطرح ہو نام اس کام سے
نہ خالی رہے بزم عشرت کبھی | شراب وکباب اور بس جام سے

بڑا عہدہ پاینگے ای شور وہ
یہہ آواز غیب آی ہی بام سے

قطعات تاریخ تولید برخوردار بخانہ شور صاحب از نتایج طبع صاحب
موصوف ونیز احباب شان رئیسان میرٹھہ وغیرہ

قطعہ تاریخ ارد داز فکر رسا شور صاحب زمیدار وساکن ضلع میرٹھہ

شور کو بخشا خدای پاک نی نور نگاہ | ہر طرف سی شہرت فرحت ہے جو بسیار ہی
فکر تاریخ اوسکی جو کی غیب سی آی ندا | مادہ کیا خوب اسکی واسطی تیار ہی

وہ سمین سے ایک عدد کم کرکی لکھو شور تم
یہہ خدا نی تم کو بخشا نیک برخوردار ہی
۱۸ ۸۹

## قطعہ تاریخ فارسی از نتایج طبع شور صاحب موصوف الصدر

ابر عطا و کرم گرد گار
جان و دل شور ز نور نگاہ

درچمن شور گہر بار شد
با سر و پا مطلع الانوار شد

بلبل شیدا بہ ترنم سرود
زیب چمن نخل ثمر دار شد
۱۸۸۹ء

## ایضاً

للہ الحمد در کہن سالی
شجر آرزو ثمر آورد

طرب افزاست شور باغ مراد
خانہ انبساط شد آباد

چمن آرای گلشن کونین
شاہد رشک حور رخ داد
۱۸۸۹

## قطعہ تاریخ از طبع موزون حکیم فخر الدین خلف حکیم فصیح الدین صاحب مرحوم شاعر نامی رئیس میرٹھ

تیری کرم کا خدایا ادا ہو کیونکر شکر
کہ ہمارے دل و امید دل زمانہ ہوا

نصیب تاج تمنا و آرزو و مراد | تیری کرم سی عجب گوہر یگانہ ہوا
ہی دلمین فخر طرب لب پہ ہی مبارکباد | وفور ولولہ شوق کو بہانہ ہوا

بہار عیش ہی ایوان شور صاحب ہین
ہزار شکر کہ پیدا چراغ خانہ ہوا

قطعہ تاریخ از طبع ذکا و فکر رسا حافظ امداد حسین صاحب تخلص ظہور مدرس
مدرسہ سرکاری میرٹھ

یمن قدوم عشرت نور نگاہ سے | ایوان شور جب ہوا رشک الٰہی طور

یون زمزمہ فروش مسرت ہوا سروش
یوسف جمال اختر پر نور لکہہ ظہور

قطعہ تاریخ از تصنیف ممتاز حسین صاحب تخلص افسر خلف الرشید امداد حسین صاحب ظہور

افسر وہم این نوید عشرت | ہر صبح و مسا بہ شور صاحب
تا شوکت جلوہ مہ و مہر | با عمر و لقا بہ شور صاحب
میمون و مبارک و ہمایون | این ماہ لقا بہ شور صاحب

شیرین حرکات راحت طبع
داد دست خدا بہ شور صاحب

قطعہ تاریخ از شاعر بیبدل عبدالحکیم صاحب متخلص بہ محشر متوطن شہر میرٹھ شاگرد مرتضیٰ حسین بیان

ولادت سنکی فرزند کوی شور صاحب کی
جمی عیش و طرب محفل مین اور رنج و تعب ہو کی

نہ کیون رنج غم سرکیطرح کردی گہر و وہ روشن
کہ نور آفتاب صبح پیشانی پہ ہی جسکے

خدا عمر مسیح و خضر دی فرزند و دختر کو
وہ ہو حصہ مین بابا کی تو حصہ مین ہو ماسکی

خیال آیا میری دلمین بھی اک تاریخ رنگین کا
کف پای قلم مین آگیا رنگ حنا جسکے

صدا محشر یہہ آی دفعتہ چرخ چہارم سے
خداوند ہو سر پر سایہ دست مسیح اسکے

قطعہ تاریخ طبع زاد محمد افضل خانصاحب تخلص افضل رئیس شہر میرٹھ

مبارک تمکو ہو فرزند صاحب
کیا آباد جس نی آپکا گہر

درازی عمر مین اللہ بخشی
رہی یہہ حکمران مثل سکندر

چہٹی نہلائی اسکو ابر رحمت
کری گل پیش کش ہو نکا زیور

کہلای گو دین باد بہاری
کری سلک گہر شبنم نچہاور
کہا دل نی بروی مہر افضل
کوی تاریخ تو ہی بہیج لکہہ کر
لگا کر فکر کی دریا مین غوطہ
نکالی مین نی مضمونکی گوہر

کیا پہر مصرعۂ تاریخ روشن
منور ہو گئی آغوش مادر

قطعہ تاریخ ازطبع متین وفکر رنگین منشی قلندر بخش صاحب انسپکٹر پولیس ٹہیر رئیس بلدہ کانپور

آئے بہار جان فزا پہولونمین ہی خوشبو سوا
چمپا چمیلی ہو گرا گلشن مین پہر کہلنی لگا
عیش و طرب کا جوش ہی ہر سمت نا و نوش ہی
ای ہوش اہل ہوش ہی کیا کچہہ ہوا گہیر انشا
قمری نوازن سرو پر کہولی کبوتر اپنی پر
بلبل کی ہی گل پر نظر صل علی صل علی
شاخ و شجر مین عیش ہی دیوار و در مین عیش ہی
شام و سحر مین عیش ہی کیا عیش ہی نکہت فزا
سامان عشرت کیا لکھون اور دہوم دہام کی کیا لکہون
اوضاع مین حیران ہون فکر مضامین بہنیا
دلمین کہان وہ ولولی لب پر کہان وہ چہچہا
وہ راتدن کا قہقہا فرحت فزا فرحت فزا
تاہم ہماری مہربان وہ صاحب اقبال و شان
ہین پیش صاحب خوش بیان ما شعار اپنی کچہہ سنا

پیدایش فرزند ہی دلمین خوشی وہ چند ہی — دیکہا جستی نور سند ہی کیا شور کا بخت رسا

پیری مین پایا ہی گہر لعل بدخشان ہی پسر — یا تمنا کا شجر کس رنگ سی پہولا پہلا

امید رقصان چارسو ہنکر پری یا رنگ ہو — اک ہاتہہ مین لیکر سبو ساغر کا بہرنا دادہ داد

آرزو گی دل کی مٹی افسردگی چہپٹ ہوئی — آخر تمنا کی کلی دیکہو کہلی با صد ادا

احباب ہین شادی کنان اور دوست باہم دف زنان — یعنی بہ ہنگام خزان آئی بہار جان فزا

ای شور صاحب خوش رہی تمکو مبارک ہو پسر — صدقی کرو اب سیم و زر گہڑی کی خاطر برملا

لعل بدخشان مل گیا سب دلکا غم جاتا رہا — جاتا رہا اچہا ہوا بر لائی حق سب مدعا

یارب زمین پر جب تلک قایم رہی پیر فلک — زیبا پسر مثل ملک رہوی یہہ جیتا جاگتا

تاریخ پیدایش ذرا لکہہ وہو قطعہ ٹہرا — سن لین جو یار و آشنا دل سی کہین سب مرحبا

کیا خوب مصرعہ مل گیا جو فکر تہا جاتا رہا
نور البصر پیدا ہوا لخت جگر پیدا ہوا

قطعہ تاریخ از نتایج افکار گہربار محمد افضل علی تخلص ضو مالک اخبار گلدستہ بدایون

شہر میرٹھ کی رکن عالی ہین — شور صاحب کی ہی بڑی سرکار

صاحبِ مرتبت امیر کبیر — ہے سخاوت کی اونکی سب مین پکار
اون کو خالق نے بعد مدت کی — نیک اطوار بخشا برخوردار

مصرعہ سال عیسوی لکھہ شو
قرة العین شور و مہر نگار

اشعار دعائیہ از نتائج طبع مرزا محمد وحید الدین حیدر صاحب متخلص بہ ملک رئیس فتحپور ضلع ایٹہ

شور صاحب ہو مبارک یہ تمہین لخت جگر — بخشی آنکھون کو ضیا دیدۂ نور بصر
شاد و خرم رہے تا دور زمانہ یہ پسر — چشم بد کی نہ لگے اسکو کسی وقت نظر
طفل سے ہووے جوان اور جوان سے ہو پیر — نوح کی عمر اسے بخشے خدای برتر
فضل خالق سے فزون مرتبہ ہووے اسکا — کشور حشمت و اقبال کا ہو یہ افسر
صورت و سیرت و ثروت مین ہو سب سے بالا — دمبدم ہووے ترقی پہ یہ روشن اختر
جو کہ دشمن ہون وہ ہووین خدایا پامال — دور عالم مین یہ ہر ایک پہ پاوے ظفر

ہے یہ درگاہ الہی مین ملک کی یہ دعا
رکھے آباد شب و روز کنارِ مادر

تاریخ تولید دختر بخانۂ شور صاحب از فکر رسا کرامت حسن خان صاحب فوٹوگرافر رئیس علیگڈہ تخلص احسن

دختری داد خداوند بشور | بر سپہر طرب اختر دانم

سال تولید بہ طرز احسن
مریم عصر مکرر خوانم

قطعہ تاریخ تولید فرزند شور صاحب از نتایج افکار دُر بار کرامت حسن خان صاحب فوٹوگرافر رئیس علیگڈہ تخلص احسن

داد حق فرزند چارچ پیش را | غنچۂ خاطر برنگ گل شگفت
احسن شیرین بیان تاریخ او | مایۂ عشرت گل بی خار گفت

ایضاً

نخل چمن آرزوی سترجارج | آورد ثمر خاطر عالم شدہ لیس شاد
ہاتف پی تاریخ ندا داد بہ احسن | بشگفت گل گلشن امید خداداد

تاریخ وفات معدلت حسن خان برادر خورد کرامت حسن خان فوٹوگرافر رئیس علیگڈہ

آہ تربت پُر محن | عزیز معدلت حسن

قطعہ مصنفہ شور صاحب بر مصرعہ تاریخ وفات شہامت خان صاحب مرحوم رئیس کاسگنج

ضلع ایٹہ چکیدۂ قلم معجز رقم جناب حاتم علی صاحب متخلص بہ مہر شاعر نامی اکبرابادی

کیا کوئی دل لگائی دنیا سے — سر پہ آئی ہی موت کی آفت
آمد شد سے ہی نفس کی عیان — ہی فقط دم کی دم کی یان فرصت
جب میری دل مین فکر سال آیا — بولا ہاتف کہ لکھیے با عجلت
سوئی باغ جنان شہامت خان — دار فانی سے ہو گئی رخصت
۹۰ ۱۲ ہجری

ایضاً

ہی یہہ دنیا مقام عبرت و غور — ہی ہر ایک بات مین نئی حیرت
کل جو تہی مسند حکومت پر — آج ہی اوسکی بن گئی تربت
نہ وہ سامان و دولت و تمکین — نہ وہ جاہ اور نہ شوکت و ثروت
ہی دل پر ملال رہن و بال — دیدۂ زار صرفۂ رقت
نالہ لب پر ہی آہ سینہ مین — سر مین شورش ہی جوش پر وحشت
الغرض شور کب تلک افسوس — لکھو سال وفات با عجلت
سوئی باغ جنان شہامت خان — دار فانی سے ہو گئے رخصت
۹۰ ۱۲ ہجری

قطعہ تاریخ وفات مظہر حسین صاحب تاجر صیدار یاپور از فکر غمگین شور صاحب زمیندار ضلع میرٹھ

گئی جب کہ دنیا سی مظہر حسین
ہوا چشم عالم مین عالم سیاہ

صد افسوس ایسا جوان متین
خدا جسپہ تھی شوکت و عز و جاہ

گیا اس جہان سی بعین شباب
ہوا خانۂ صبر و تسکین تباہ

مٹی گا نہ یہہ داغ دل سی کبھی
خداوند ہر دو جہان ہی گواہ

بجز صبر اسکا نہین کچہہ علاج
کہ در پیش آنی ہی یہہ سبکو راہ

الم سی اوٹھا سر لکھا شور نی
ہی جانکاہ یکسا غم مرگ آہ

قطعہ تاریخ دیوان ہذا از شور صاحب مولف

شکر ہی خالق جہان تازہ کلام پرور
غیرت سحر سامری جمع ہوا بصد صفا

داغ ہین اسکی طرز سی طرز سخن کی شوخیان
باغ ہی اسکی رنگ سی رنگ بیان خوش ادا

طرز بیان طرب اثر حسن و ادا مین بی بدل
شوخی لفظ غمزہ وش عیش سرا فرح فزا

جب ہوئی شاد جان و دل دیکھکی اسکی رنگ کو
سال کا فکر تھا مجھی ہاتف غیب نی کہا

ہی لب آسمان سی شور شور کی دہوم ہوگئی
دیوان غیرت بہار تمام خدا عجب لکہ

۱۲۹۰

## قطعہ تاریخ طبع دیوان شور صاحب ریختہ خامہ منشی ممتاز حسین صاحب افسر ساکن میرٹھ

| عدد | مصرع اول | مصرع ثانی |
|---|---|---|
| ۳۰۰ | شور صاحب کا ہی دیوان بی نظیر | لفظ ہین غیرت دہ بدر منیر |
| ۲۰۰ | رنگ مضمون بیعدیل و بی مثال | ہر ادا مین جلوہ شان جمال |
| ۶۰ | سحر کاری مضامین ناز جوش | جلوہ الفاظ ہی اختر فروش |
| ۴۰۰ | شاہد ہر مصرعہ با صد ادا | ہی دلاویز جہان و دلربا |
| ۳۰۰ | شمع طور عاشقی ہی ہر غزل | بی نظیر و بیعدیل و بی بدل |
| ۶۰۰ | سامری کاری ہر ایک انداز مین | سحر کی انداز شور و ساز مین |
| ۶۰۰ | خوبی و دلچسپی اشعار خوب | ہر روش سی طرفہ مرغوب القلوب |
| ۷۰ | عین خوبی ہر ادا سی ہی عیان | کیف بخش روح و آرام روان |
| ۱ | اول ہر مصرعہ سی طرفہ وار | طبع کا ہی سال افسر جلوہ یار |

## قطعہ تاریخ از نتیجہ فکر محمد میر خان تخلص آبر نایب مدرس گورنمنٹ تحصیلی اسکول بجنور تلمیذ جناب حافظ محمد امداد حسین صاحب ظہور رئیس میرٹھ

دیوان شور نام خدا طرز خاص سے — عمدہ ہی لاجواب ہی بیشک عجیب ہی

خوبی طرز کیف مضامین بوالعجب — جو کچھ لکھو ہر ایک ادا سے نصیب ہے

ہاتف کی لب سے آہ صدا فکر سال [illegible] — دیوان شور آبر عجیب و غریب ہے

۱۳[illegible]